The second part of the book is devoted to the management of unnatural labour and contains judicious directions for acting in cases of emergencies such as abortion, secondary hæmorrage, &c., &c..

On the whole the book contains very useful and practical hints to the *Native Dhāis*; and as regards its Urdu rendering, I am of opinion, that the translation is faithful and the style simple, plain and idiomatic.

The translation is well suited to fulfil the requirements of the Countess of Dufferin's Association for rendering medical aid to the women of India and should be made a text book in all the Indian Medical Schools where female classes exist and instructions given in Urdu.

No. 389.

CIVIL SURGEON'S OFFICE LUDHIANA, *Dated 28th August* 1886,

Copy of the foregoing forwarded to Babu Abinash Chandra Biswas in reply to his letter dated 3rd July 1886, for information together with the original copy of the book.

---

*Copy of No. 371, dated 31st August 1886. from G. E. Wakefield, Esquire, Depty Commissioner, Ludhiana, to Colonel G. G. Young, Commissioner, & Supdt. Jullundhur Division.*

SUBJECT.—A treatise or practical guide to native midwives translated from the Bengali by Abinash Chandra, 2nd Clerk of this office.

I have the honor te submit Babu Abinash Chandra's application regarding the above work which I cannot describe in better terms than those used by the distinguished Assistant Surgeon at Lahore who was directed by Dr. Dallas to report on it. Copies of the opinion and Dr. Dallas' letter are submitted.

It will be observed that professional opinion has pronounced the work to be suited to be made a text-book in all the Indian Medical Schools in which female classes exist.

The labour and industry and the critical knowledge of Bengali and Urdu displayed by the Babu is highly creditable to him and is deserving of some special recognition and reward.

The subject of the urgent necessity for instructions in midwifery of the Dhais and Midwives of India is a most prominent and important one and the Babu has supplied in this Urdu translation what may be said to be a provincial want.

---

*Copy of a letter No. 620, dated Lahore 27th September 1886 from W. M. Young Esquire, Secretary to Government Punjab to the Commissioner and Superintendent, Jullundhar Division.*

Home Medl. Sany.

In reply to your letter No. 2884, dated 11th of September 1886, I am directed to say that Government will subscribe for one hundered copies of the Urdu translation by Babu Abinash Chandra, Biswas, of the book called "A Guide to Native Midwives."

2. The amount of subscription Rs. 100 (one hundred) will be paid on delivery of the books to this office at Lahore.

No. 3025, DATED JALLUNDHAR, 11*th October*, 1886.

Copy forwarded to G. E. Wakefield, Esquire, Deputy Commissioner, Ludhiana, with reference to his No. 371 dated 31st August last, for communication to Babu Abinash Chandra Biswas.

(True copies,)

(Sd.) S. ALDRIDGE,

*Head Clerk Deputy Commr's. Office,*

*LUDHIANA.*

"Civil & Mily. News" Press.

OPINION

ON

# "GUIDE TO NATIVE MIDWIVES & MOTHERS,"

BY

## DOCTOR J. N. MUKERJI,

TRANSLATED INTO URDU

BY

## BABU ABINASH CHANDRA BISWAS.

*Copy of a letter dated 24th June 1886, from Civil Surgeon, Ludhiana to Babu Abinash Chandra Biswas, Ludhiana*

DEAR SIR,

I have carefully perused your Urdu translation of the "Guide to Native Midwives" by Dr. J. N. Mukerji of the Calcutta Medical College sent to me for opinion.

I admire your command of the Urdu language which is not your mother tongue. The style is so simple, idiomatic and chaste that it is exactly suited to the requirements of the class for whom it is intended, and the form of a dialogue adopted by the author maintained by you in translation makes the work so thoroughly comprehensible that any one can utilize it. The work is well worth dedication to any of your superiors and it would, I believe, should you undertake to publish it, be a great boon to the public. Her excellency the Lady Dufferin, I think, you are aware, is endeavouring to supply the wants of the native community particularly in the matter of medical attendance on the females and the Government of Punjab in a recent circular directed the attention of all the District and Municipal Committees towards the subject of improving the knowledge of the ignorant Dhais. I therefore hope that your valuable service in compiling this useful work will be rewarded by the Local Boards should it be brought to their notice through the proper channel.

Yours' faithfully,

(Sd.) BHAGWAN DAS.

---

*Copy of a docket No. 2650, dated 27th August 1886, from A. M. Dallas, Esquire C, I. E,, Inspector-General of Civil Hospitals, Punjab, to the Civil Surgeon, Ludhiana.*

Returns the work entitled "Guide to native Midwives," received with his No. 278, dated 3rd July 1886, and states that undersigned has consulted Honorary Surgeon Rahim Khan, Khan Bahadur, regarding it. From what that officer says, undersigned is of opinion that the work is likely to prove extremely useful and should certainly be encouraged.

A Copy of Honorary Surgeon Rahim Khan's "opinion" is forwarded for information.'

The original work which is written in Bengali gives directions in a catechetical form to the natives Dhais with referance to their legitimated calling. In the first part of the book directions for the management of the pregnant women as regards her food, exercise and occupation, &c., &c,, are given, and the dangers that might befall her through indiscretions of various kinds are pointed out. Then follow judicious suggestions with regard to the Lying-in-room having special reference to its proper ventilation and cleanliness next comes the management of natural labour in all its three stages and the Dhai is cautioned against unnecessary interference with the efforts of nature as a too common with the native midwives. Next some practical hints are given for the management of the peurperal state; and the dangers pointed out in neglecting them. A chapter is devoted to the [illegible]ent of the child from the birth up to the period of dentition practical suggestions on selecting a wet nurse on suckl[illegible] feeding in case of failure of mother's milk.

# فہرست مضامین

## حصہ اوّل

### باب اوّل

| صفحہ | مضمون |
| --- | --- |

## نواں باب

### بچہ کی پرورش



## دسواں باب



## گیارہواں باب



## فہرست حصہ دوم

## پہلا باب

## دوسرا باب



*

## ہدایت نامہ دائیان ہند

# دیباچہ

ہر شخص کو معلوم ہے کہ ہمارے مُلک کی ناواقف دائیوں نکے ہاتہہ سے کسقدر بچہ اور زچہ ونکی جانیں تلف ہوتی ہیں۔ خصوصاً مُلک ہندوستان میں جو اور مُلک کی نسبت زچوں اور بچونکی اموات کی تعداد اسقدر زیادہ ہے اوسکا باعث یہی ہے کہ اول تو ہمارے مُلک کی دائیاں محض اناڑی اور اپنے پیشہ سے بالکل ناواقف ہیں اور ہمارے مُلک کی مستورات بھی بچونکی پرورش اور اُنکی خبرگیری کے قواعد سے بالکل بے خبر ہیں ان ہی اناڑی دائیونکی بدولت ہماری ملک میں ہزاروں عورتیں اور بچے بیوقت مرتے ہیں خاندان کے خاندان برباد ہوجاتے ہیں بلکہ نسلیں گم ہوجاتی ہیں۔ بسے بسائی گہر اُجڑ جاتی ہیں ہزاروں پہلے پھولے بیل بوٹے باغ اُمید سے جڑ سے اُکھڑ جاتے ہیں۔ لوگ اولاد کے لئے شادی کرتے ہیں پہر لینے کے دینے پڑ جاتے ہیں زچوں اور بچونکی بیماری میں ہمارے ملک کے لوگ علاج کا نام بھی نہیں لیتے بیدھڑک اُنکی جانیں جہاڑ پہونک والونکے حوالہ کر دیتے ہیں وہ لوگ بہوت۔ پریت چڑیل۔ سایہ۔ اوپری بنا کر گنڈا تعویز کے بہانہ سے مریض کے گہروالونکا خوب گنڈا بناتے ہیں مریض بے علاج مرجاتا ہے۔ پہر گہر والے ہاتہہ ملتے رہ جاتے ہیں۔ مقام افسوس ہے کہ اس زمانہ ترقی علم و عقل میں بہی ایسے بڑے نقص کے رفع کرنے کیطرف کسی کی توجہ نہو اور قومی ہمدردی کا جوش کسی کے دلمیں پیدا نہو جس انسانکے دلمیں ہمدردی نہیں وہ انسان کیا بلکہ حیوان سے بدتر ہے کسی نے کہا ہے کہ ؎

درد دل کے واسطے پیدا کیا انسانکو  ورنہ طاعت کیلئے کچھہ کم نتہے کروبیاں۔

ہمارے مُلک کی یہہ حالت دیکہکر جنابہ لیڈی **ڈفرن** صاحبہ نے ہندوستان پر ترس کہایا اور دل وجان سے کوشش کر رہی ہیں کہ کسیطرح اس ملک کی دائیاں اپنے فن سے واقف ہوجاویں

چنانچہ اس غرض سے جابجا دائیونکی تعلیم اور عورات کے معالجہ کے لئے شفاخانہ جات قایم فرما رہی ہیں اور اس معاملہ میں رعایا کی دستگیری مناسب سمجھکر ہزار ہا رئیس و راجہ مہاراجگان ہند نے فیاضانہ امداد کی ہے۔ گورنمنٹ پنجاب نے بھی بذریعہ سرکلر نمبر ۴ - مورخہ ۱۶ - فروری ۱۸۸۵ء کل ڈسٹرکٹ و میونسپل بورڈ ہائے اور عوام کی توجہ اس امر کیطرف دلائی کہ دائیونکی ناواقفیت کے رفع کرنے میں جہانتک ہو کوشش کرنی چاہئے۔ لیڈی ڈفرن صاحبہ کی اس کار خیر کا نتیجہ ایک عرصہ میں ظاہر ہوگا بالفعل اگر کوئی ایسی تجویز ہو کہ دائیاں اور عام مستورات زچہ اور بچہ کے معالجہ اور خبرگیری وغیرہ کے بارہ میں معمولی ضروری باتیں ہی جاننے لگیں تو بھی ملک کو بہت فائدہ ہو سکتا ہے۔ اس خیال سے چند دوستان کی تحریک سے خاکسار نے ایک کتاب بے نظیر موسومہ **ہدایت نامہ دائیان ہند** کا جو ڈاکٹر جے این **مکرجی** صاحب نے بزبان بنگالی تصنیف کی ہے اور جسکی لاکھوں پرت طبع ہو کر ملک بنگال میں فروخت ہوگئیں۔ واسطے فائدہ عام کے نہایت جانفشانی سے عام بول چال کے طور پر زبان اردو میں ترجمہ کر کے معرفت صاحب سول سرجن بہادر لودیانہ بخدمت جناب ڈاکٹر۔ اے۔ ایم **ڈالس** صاحب بہادر انسپکٹر جنرل شفاخانجات پنجاب واسطے اظہار رائے روانہ کی تھی ڈاکٹر صاحب موصوف لکھتے ہیں کہ کتاب ہدایت نامہ دائیان واسطے رپورٹ بخدمت خان بہادر ڈاکٹر رحیم **خان** صاحب پروفیسر میڈیکل کالج لاہور بھیجی گئی تھی انکی رپورٹ سے ظاہر ہے کہ یہ کتاب نہایت مفید اور قابل تحسین ہے بعد ازاں یہ کتاب جناب کرنل جی۔ **گارڈن ینگ** صاحب بہادر کمشنر قسمت جالندھر نے براہ مہربانی واسطے منظوری گورنمنٹ پنجاب ارسال کی تھی گورنمنٹ پنجاب نے کتاب مذکور کو پسند فرما کر ننلو پرت اسکی خرید لی ہیں۔

اس کتاب میں سوال و جواب کے طور پر اول حمل کے شروع سے بچہ کے پیدا ہونے تک جس جس طرح حاملہ کی احتیاط اور خبرگیری اور امراض کا معالجہ ہونا چاہئے مفصل ہدایات درج ہیں انکے بعد بچونکی پرورش کا طریقہ اور انکے امراض کا علاج پانچ برس تک کی عمر تک مفصل درج ہیں اور مستورات کے متعلق چند خاص خاص امراض کے علاج درج ہیں۔ اس کتاب کو ہر ایک شخص پڑھکر اپنی مستورات کو واقف کر سکتا

ہے اور جہاں جہاں مستورات خود لکھہ پڑہ سکتی ہیں وہ خود اسکا فائدہ اٹھا سکتی ہیں اور اُسکے بموجب ناواقف اناڑی دائیونکو ہدایت کرسکتی ہیں ❖

لودیانہ
یکم اگست ۱۸۹۲ع

اینا شیچندر بسواس
ہیڈ ٹریزری کلارک ضلع لودھیانہ ۔ ۱۲

# دیباچہ طبع دویم

چونکہ دو ہزار نسخہ جات طبع اول کتاب ہذا ہاتہوں ہاتہہ فروخت ہوگئیں اور اُردو خوان صاحبان نے اس کتاب کی بہت قدردانی کی ۔ اسواسطے بدیں غرض کہ آئندہ برادران اہل ہند اسکے فائدہ سے محروم نہ رہیں بار دویم نہایت صحت سے اسکو شائع کیا جاتا ہے ۔ فقط

لودیانہ
یکم اکتوبر ۱۸۹۳ع

اینا شیچندر بسواس
ہیڈ کلارک ضلع لودیانہ ۔

# ہدایت نامہ
## دائیان ہند
## حصہ اوّل

### صاحبو و عطری

عطری: اجی تمنے اور بھی سنا - ہماری گلابو کو کچھہ امید ہے !!

صاحبو: بڑی اچھی بات ہے خدا کرے بیٹا ہو -

ع: اجی وہ تو پیچھے کی بات ہے - اب یہہ بتاؤ کہ اُسے کسطرح رکھنا چاہئے -

ص: یہہ کیا بڑی بات ہے - ذرا خبرداری سے رہے -

ع: وہ ہی تو پوچھنا ہے کہ کیا خبرداری کرنی چاہئے -

ص: میں بتاتی ہوں - مگر گلابو تو آپ ہوشیار ہے - اُسے خبرداری میں رکھنا کیا مشکل ہے - اچھا تم گنتی جاؤ میں ساری باتیں بتا دیتی ہوں - (اوّل) ایسا کرنا چاہئے کہ جس سے اُسے قبض نہو کیونکہ حاملہ کو قبض کا ہونا اچھا نہیں - جس عورت کو ہمیشہ قبض رہتی ہے اُسکو بچہ پیدا ہوتے وقت بہت تکلیف ہوتی ہے - بچہ کا سر جلدی نہیں نکل سکتا -

ع: کیوں قبض کے ہونے سے بچے کے سر نکلنے میں کیونکر تکلیف ہوتی ہے -

ص: جب معدہ میں میلا جمع ہوتا ہے تو جس رستہ سے بچہ باہر آتا ہے وہ بھی تنگ ہو جاتا ہے -

ع: ہاں بیشک یہہ بات تو ٹھیک ہے -

ص: جب رستہ تنگ ہے تو پھر سر آسانی سے کیونکر نکل سکتا ہے -

ع: یہہ تو بڑی سیدھی بات ہے اب میری سمجھہ میں آئی پھر تو قبض کا ہونا بہت بُرا ہے -

ص: بُرا تو ہے ہی اسکے سوائے قبض سے زچہ کے بدن میں طاقت نہیں رہتی بھوک اچھی طرح نہیں لگتی

نوٹ :- اس کتاب میں اکثر جگہہ سہولیت کے لئے حاملہ کی جگہہ بھی لفظ زچہ کا استعمال کیا گیا ہے -

صاحبو اور بھی کئی تکلیفیں ہو جاتی ہیں اور بچہ پیدا ہونیکے بعد معدہ میں خلل بھی ہو سکتا ہے۔

عطری پھر قبض کے لئے کیا کرنا چاہئے۔

مہر اگر قبض ہو تو آدھی چھٹانک کے قریب کسٹر آیل یعنے ارنڈی کا تیل پلا دینا چاہئے۔ اسکے سوا اور کسی قسم کا جلاب ہرگز نہ دینا چاہئے کہ جس سے بہت دست آویں ایسا جلاب دینا بہت برا ہے۔

عطر زیادہ دست آنے سے کیا نقصان ہے؟

مہر زیادہ دست آنے سے حمل کے گر جانیکا اندیشہ ہے۔

عطر بھلا اتب تو جلاب وغیرہ بہت سوچ سمجھکر دینا چاہئے۔ اچھا یہہ جو ہمارے کہتے ہیں کہ حمل میں کوئی دوا دینی ہی نہیں چاہئے کیا یہہ بات ٹھیک ہے۔

مہر یہہ ہماری غلطی ہے تم جانتی ہو کہ دوا کے دینے سے ہی حمل گر جاتا ہے۔ سو یہہ بات نہیں ہے صرف وہ دوا نہیں دینی چاہئے کہ جس سے حمل گر جائے اسکے سوائے اور دواؤنکے دینے سے کیا نقصان ہے۔ افسوس ناواقف حکیم لوگ خوف کے مارے دوا نہیں دیتے اور دوا کے نہ ملنے سے ہزاروں زچہ ونکی جانیں جاتی ہیں۔ زچہ کو جب کوئی بیماری ہو تو پہلے اُسے دوا سے راضی کرنا چاہئے نہیں تو ایک کے بدلے دو جان کا نقصان ہوتا ہے۔

عطر پھر یہہ تو ہماری بہت بڑی غلطی ہے اب میں یہہ باتیں کبھی نہیں مانونگی اچھا کسٹر آیل کو زچہ کسطرح پیوے

مہر کیوں؟

عطر وہ تو پیا نہیں جاتا اُسکی بیک سے جی متلاتا ہے۔ ہائے کیسا گاڑھا گاڑھا ہوتا ہے۔

مہر چھٹانک ڈیڑھ چھٹانک گرم دودھ میں ڈالکر پینے سے ایسی بو معلوم نہیں ہوتی اور آسانی سے پیا جاتا ہے۔

عطر گرم دودھ کے ملانیسے اُسکی بھاپ سے بو چھپ جاتی ہوگی اور اتنا لیس بھی نہیں رہتا ہوگا۔

مہر ہاں بس یہی بات ہے۔

عطر پر ایک بات ہے جو ایک آدھ دن قبض ہو تو تو کسٹر آیل سے کھل سکتی ہے لیکن جب زچہ کو ہمیشہ قبض رہتی ہو اُسکا علاج؟ ہر روز جلاب تو نہیں دیا جاتا۔

مصاحبو | یہ بات تمنے اچھی پوچھی ہے ایسی زچہ کا اور بندوبست کرنا چاہیے -
عطری | وہ کیا - ؟
ص | دوا وغیرہ کے کھلانے کے بدون کسی اور تدبیر سے قبض کھل جائے تو اچھا ہے -
ع | اسمیں کیا جھوٹھ ہے زچہ تو دوا کے نام سے بھی گھبراتی ہیں -
ص | جس زچہ کو ہمیشہ قبض رہتی ہو وہ اگر ہر روز تہوڑا تہوڑا پکا ہوا ارنڈ خربوزہ کہایا کرے تو قبض رفع ہو جاتی ہے -
ع | یہ تو خوب بات بتائی اِس میوہ میں اتنے وصف ہیں یہ تو خبر بھی نہ تھی تو تو یہ بات بہت آسان ہے جس میوہ میں یہ وصف ہے وہ ہر موسم میں مل بھی سکتا ہے اور اُسکے درخت کو ایک ہی سالمیں پہل بھی آجاتا ہے معلوم نہیں یہ وصف کسی اور میوہ میں بھی ہے یا نہیں -
ص | یہ وصف اور کسی میں نہیں لیکن ابتک اِس میوہ کی قدر نہیں ہوئی -
ع | اب ہو جائیگی جب تک کسی چیز کی خوبی معلوم نہو تب تک اوسکی قدر کیونکر ہو سکتی ہے -
ص | پکّے ہوئے ارنڈ خربوزہ کے کہانے سے صرف قبض ہی رفع نہیں ہوتی بلکہ یہہ شئی جسم کو طاقت دیتی ہے اور خون کو بھی صاف کرتی ہے -
ع | بس زیادہ کہنے کی حاجت نہیں اسکے ایسے وصف ہیں کہ ہر ایک کو چاہئے کہ اپنی گہر میں ایک دو درخت اسکے لگا رکہیں - اب دوسری بات بتاؤ -
ص | دوسری یہہ بات ہے کہ جیسا زچہ کو قبض کا نہونا ضروری ہے ویسا ہی پیشاب کا درستی سے آنا بھی ضرور ہے جس زچہ کو ہمیشہ سے دست اور پیشاب درستی سے آتا رہے تو اوسکو بچہ پیدا ہوتے وقت کسیطرح کی تکلیف نہیں ہوتی -
ع | پہر تو ہر ایک زچہ کو ان دونوں باتونکی اچھی طرح خبر رکہنی چاہیے -
ص | اسمیں کیا جھوٹھ ہے -
ع | اچھا جو پیشاب زچہ کو کم آوے تو کچھ نقصان ہے -

صاحبجو — اوہوا ایپشاب کا کم آنا تو بہت ہی نقصان دیتا ہے اسکا کہلکر نہ آنا قبض سے بھی زیادہ نقصان دیتا ہے جس چیز
کے کہانے سے جسم کو طاقت پہونچتی ہے۔ خصوصًا ماس مچھلی وغیرہ ان میں سے ایک
قسم کا زہر پیدا ہوتا ہے یہہ زہر پیشاب اور پسینے کے راہ جسم سے نکل جاتا ہے زیادہ تر
پیشاب ہی سے نکلتا ہے۔ جب پیشاب کم آتا ہے یہہ زہر سارا نہیں نکلنے پاتا اور جسم
میں ہی رہجاتا ہے۔ پہر جب زچہ کے پورے دن ہوجاتے ہیں تو دردِ زہ اُٹہنے سے پہلے یا اُٹہنے
کے ساتہہ اچانچک زچہ کو کوئی سخت بیماری ہوجاتی ہے۔ جیسے مرگی والا ہاتہہ پاؤں کہنچتا ہے زچہ
کو بھی ویسی ہی بیماری ہوجاتی ہے۔

عطری — ہوا ہوا! پیشاب کے کم آنے سے زچہ پر یہہ آفت آتی ہے؟ ہمارے محلہ میں باہمنوں کی لڑکی کو بھی
تو ایسا ہی ہوا تہا اُسکے بھی درد کے شروع ہوتے ہی وہ مرگی والے کی طرح ہاتہہ پاؤں کہینچنے
لگی تہی اُسکو بھی کیا پیشاب کے کم آنے سے یہہ بیماری ہوئی ہوگی۔

ص — اسمیں کچھہ شبہہ نہیں۔

ع — پہر ہمارے گاؤنکے مرد عورت سب یہہ کیوں کہتے تہے کہ آسیب ہوگیا ہے۔ جب ہی جہاڑ پہونک
والونکو بلا کر جہڑوایا تہا۔

ص — لڑکی کو تو آسیب نہیں تہا۔ آسیب اُنہیں کو ہوگیا ہوگا جنہوں نے جہاڑ پہونک والونکو بلوایا
ہمارے لوگوں میں تو بات بات پر آسیب ہوجاتا ہے جب کسیکو کوئی سخت بیماری ہوجاتی
ہے ہم جہٹ کہدیتی ہیں کہ بس آسیب ہوگیا اسلئیے سوائے اسکا کوئی علاج نہیں آسیب کے
دہوکے میں سخت بیماریونکا علاج نہیں کیا جاتا۔

ع — یہہ بات تم سچ کہتی ہو کیونکہ اسی قسم کی سخت بیماریوں میں ہمارے شہر میں جتنونکے آسیب
سمجھکر علاج ہوئے اُنمیں سے ایک بھی نہ بچا۔

ص — بچا کیا تہا جب بیماری کا علاج ہی نہ ہوا تو آرام کیونکر ہو۔ یہہ باتیں اب رہنے دو پیچھے سے
اچھی طرح بتادونگی۔

عطری — بہت اچھا۔ جب زچہ کو پیشاب کا کم آنا اسقدر نقصان دیتا ہے تو اسکا کوئی علاج بھی بتا رکھنا چاہیے۔

صاحبو — بیشک جب مرض معلوم ہو تو اُسکا علاج بھی معلوم کرلینا چاہیے۔ ورنہ کیا فائدہ۔

ع — ٹھیک ہے اچھا زچہ کو جو پیشاب کم آتا ہے۔ اسکا کوئی سبب ہے۔

ص — سبب تو یہی ہے حمل کو جوں جوں زیادہ مہینے ہوتے جاتے ہیں تیوں تیوں پیٹ بڑا ہوتا جاتا ہے اور بچہ بھی بڑا ہوتا جاتا ہے اور پیٹ کے اندر جو آلات ہیں اُنپر بوجھ پڑجاتا ہے اسلئے زچہ کو پیشاب کم آتا ہے۔

ع — ہاں اب سمجھی قبض بھی اسی سبب سے ہوتا ہوگا۔

ص — ہاں اسکا یہی سبب ہے۔ جب انتوں پر بوجھ پڑتا ہے تو قبض ہوجاتی ہے۔

ع — قبض کا جیسا سہل علاج بتایا ہے۔ پیشاب کی کمی کا بھی کوئی آسان سا علاج بتادو۔

ص — برف ڈالکر خوب سرد پانی تین چار آبخورے روز پیوے تو پیشاب کھلکر آتا ہے۔

ع — یہ تو بہت آسان ہے پر گانوؤں میں برف کہاں۔ اچھا پوہ کے مہینے میں تو ہر وقت برف کا سرد سا پانی ہوتا ہے۔ تب بھی برف ملانیکی ضرورت ہے۔؟

ص — نہیں اُن دنوں میں تو سرد پانی ہی کافی ہے۔ جس جگہ سول کو برف مل سکتی ہو۔ وہاں گرمی کی موسم میں تین چار گلاس پانی برف ڈالکر دن بھر میں پینا چاہیے۔ جہاں برف نہ مل سکتی ہو وہاں کچھ اور چارہ کرنا چاہیے۔ اور جو برف کے کہانے کا مقدور نہ رکھتے ہوں انکو بھی وہی تدبیر کرنی چاہیے۔

ع — وہ تدبیر کیا ہے۔

ص — کچے دودھ میں برابر کا پانی ملاکر وہ لسی ایک کٹورہ بھرکر صبح کو پی لے اور ایک کٹورہ شام کو پی لے پیشاب کھلکر آجائیگا۔

ع — یہ تو بڑی آسان بات ہے۔ اب آگے بتاؤ۔

ص — (۳) تیسری بات یہہ ہے کہ دست اور پیشاب کا کھلکر آنا زچہ کو جیسا ضروری ہے پسینے کا آنا بھی ویسا ہی ضروری ہے

عطری: پسینا تو آپ ہی بہت آتا ہے کیا اسکے لئے بھی کچھہ تدبیر درکار ہے۔

صاحبہ: آپ تو سبھی باتیں ہوتی ہیں بھوک بھی تو آپ ہی لگتی ہے۔ پھر بدپرہیزی سے بھوک کیوں جاتی رہتی ہے۔

ع: اسمیں تو کچھہ جھوٹھہ نہیں۔ اب یہہ بتاؤ کہ پسینا کس بدپرہیزی سے رک جاتا ہے۔

ص: بدن کو صاف نہ رکھنے سے پسینا اچھی طرح نہیں آتا۔ جسم کو بہت سرد ہوا کے لگنے سے بھی پسینا بند رہتا ہے۔ سردی میں جو گرم کپڑے سے جاڑے کو نہ روکا جائے تب بھی پسینا نہیں آتا۔

ع: یہی تو مشکل ہے ہماری بہو بیٹیاں تو ان میں سے کسی بات کا بھی خیال نہیں رکھتی انکے لئے گرمی سردی دونوں برابر ہیں جسم کی صحت کیطرف تو انکا خیال ہی نہیں ہوتا۔

ص: تکلیف بھی جبھی پاتی ہیں جب جسم میں طاقت ہوتی ہے تو بدپرہیزی سے ایسا نقصان نہیں پہنچتا۔ لیکن زچہ کے لئے ضرور نقصان پہنچتا ہے۔ اسلئے ہماری زچہ عورتوں کی ایسی بری حالت ہو جاتی ہے۔ بھلا تم ہی بتلاؤ ہماری زچہ میں کتنی ایسی عورتیں ہیں جو پورے دنوں تک تندرست رہتی ہیں اور بچہ ہوتے وقت تکلیف نہیں پاتیں۔

ع: ایسی تو کوئی ایک آدھی ہوگی۔ اکثر کچھہ نہ کچھہ شکایت رہتی ہے۔

ص: پھر بتاؤ حمل میں بچہ کسطرح اچھا رہ سکتا ہے اور کیونکر بڑی عمر پا سکتا ہے۔

ع: اوہو پھر تو زچونکے قصور سے ہی بچونکا یہہ حال ہوتا ہے۔

ص: جبھی تو میں اتنی تاکید کرتی ہوں۔

ع: اچھا پھر مجھے ساری باتیں اچھی طرح بتا دو۔ پھر دیکھوں گی بہو کو اچھی طرح رکھہ سکتی ہوں یا نہیں۔

ص: رکھنے میں کیا ہے کچھہ ایسی مشکل بات نہیں۔ مشکل جانکر جونسی بات نہ کی جائے وہ ہی مشکل ہو جاتی ہے۔ کئی آسان کام ہم مشکل جانکر چھوڑ دیتے ہیں۔ بدن کو صاف رکھنا جاڑے میں کپڑا اوڑھنا۔ برسات میں بارش میں نہ بھیگنا جسم میں بہت سرد ہوا کا نہ لگانا یہ کیا مشکل ہے۔؟

عطری | نہیں مشکل تو کچھہ نہیں جسم کو صاف رکھنے اور کپڑے پہننے سے اگر صحت اچھی رہے تو اس سے
سہل کونسی بات ہے۔

صاحبہ | بدن کو صاف رکھنے اور جسم کو سردی نہ لگانے سے بہت سی بیماریوں سے بچ سکتے ہیں مثلاً
زکام۔ کہانسی۔ جوڑوں کا درد۔ بخار۔ معدہ کا خلل۔ گلے کا درد۔ پیٹ کا درد۔ یہہ سب
بیماریاں بہت کم ہوتی ہیں۔

ع | زچونکو تو اکثر یہی بیماریاں ہوا کرتی ہیں۔ پہر تو یوں کہو یہہ سب بیماریاں ہم آپ کہینچ لاتی ہیں۔؟

ص | بیماری کیا بلکہ موت بہی ہم خود ہی کہینچ لاتی ہیں۔

ع | اچہا اب اور باتیں بتاؤ۔

ص | (ہم) کہانے میں بڑی خبرداری چاہئے۔؟

ع | کیا کیا خبرداری چاہئے وہ بہی تو بتادو۔

ص | بس بتانا کیا ہے۔ ایک یہہ بات یاد رکہو کہ جو کہانے آسانی سے ہضم ہوجایئں وہ ہی اچھی
ہیں۔ گلابو کو ایسی غذا دینی چاہئے جسمیں تین وصف ہوں۔

ع | کون کون سے؟

ص | مقدار میں تہوڑی ہو طاقت والی ہو۔ اور جلد ہضم ہونیوالی ہو۔ یہہ تین وصف ہونی چاہیں۔

ع | گیہونکی روٹی۔ دودھ۔ شوروا۔ اور چاولوں میں بہی تو یہہ تینوں وصف موجود ہیں۔

ص | بیشک پرانے گیہونکے آٹے کے پتلے پہلکے پرانے چاول۔ مونگ کی دال۔ شوروا۔ دودھ
ہلکی غذا ہے اور طاقت بہی دیتی ہیں۔ اور ہضم بہی آسانی سے ہوجاتی ہیں۔

ع | اچہا کیا مونگ کی دال کے سوائے اور دال نہیں دیسکتے۔؟

ص | نہیں دے کیوں نہیں سکتے۔ ارہر کی دال بہی دیسکتی ہو وہ بہی طاقت دینی والی ہے۔

ع | گلابو کو کوئی کہٹی چیز بہی دیسکتے ہیں۔

ص | ہاں دال میں ایک آدھ کا غذی نیبو کا ٹکڑا نچوڑ دیسکتے ہیں بلکہ فایدہ مند ہے۔

عطری | گلابو کے کہانے کی باب میں اور بھی کچھ کہنا ہے۔؟
صاحبو | ہاں اور بھی کچھ باتیں باقی ہیں۔
ع | پہر وہ بھی بتا دو؟
ص | پانچویں یہ بات ہے کہ گلابو جب کہانا کہائے تو اوسکو چاہیے کہ اچھی طرح چبا چبا کر کہائے اچھی طرح چبا کر آہستہ آہستہ کہانے میں کہانا اچہا ہضم ہوتا ہے اور جلدی جلدی تہوڑا چبا کر کہانے سے دیر میں ہضم ہوتا ہے۔ جب اچھی طرح ہضم نہ ہو تو بہت قسم کی تکلیفیں ہو جاتی ہیں جب ہم لوگو نکو بدہضمی ہوتی ہے تو معدہ کا خلل اور پیٹ کے درد ہی کی ایک تکلیف ہوتی ہے لیکن زچہ کو اسکے علاوہ ایک اور قسم کی تکلیف بہی ہوتی ہے۔؟
ع | وہ کیسی؟
ص | جب زچہ کو بدہضمی ہوتی ہے تو معدہ کا خلل ہوتا ہے یا پیٹ میں درد ہوتا ہے تو دردزہ کی طرح کا ایک درد پیدا ہو جاتا ہے اور زچہ اور گہر کے سب لوگ گھبرا جاتے ہیں۔
ع | اچہا زچہ نکو جب معدہ کا خلل ہوتا ہے تو حمل سچوں ہی گر جاتا ہے۔
ص | سچ نہیں تو جہوٹہہ ہے جو علاج معالجہ سے معدہ کا خلل اچہا نہ کیا جائے تو وہی نقلی درد اصلی ہو جاتا ہے پہر حمل کا گرنا کیسے رک سکتا ہے۔
ع | اوہو تب تو زچہ کے معدہ کے خلل کو سہل بات نہیں سمجھنا چاہیے۔
ص | سہل کون کہتا ہے چبا کر کہانا جب ہی تو اچہا ہوتا ہے۔؟
ع | پہر بتاؤ آگے کیا؟
ص | کہاتے وقت بار بار پانی پینا اچہا نہیں کہانا کہاتے وقت یا کہا کر اٹھتے ہی زیادہ پانی پینے سے کہانا اچھی طرح ہضم نہیں ہوتا پیٹ بہاری ہو جاتا ہے اور بہوک گہٹ جاتی ہے۔؟
ع | پہر پانی کس وقت پینا چاہیے۔
ص | کہانا کہانے کے کچھہ دیر بعد پینا اچہا ہے جو کسی سے رہا ہی نہ جائے تو لاچاری کی بات

صاحبہ ہے لیکن کہانا کہاتے وقت گھونٹ گھونٹ بہت سا پانی پی جانا بھی مناسب نہیں ہے - ؟

عطری (د) یہہ خوب یاد رہے کہ کہانا کہانے کے بعد کچھہ کام نہیں کرنا چاہئے - تہوڑی دیر آرام کریں تو کہانا اچہا ہضم ہوتا ہے - لیکن دنکو کہانا کہانے کے بعد سونا نہیں چاہئے -

ص دنکو سونا بدن کو سست کر دیتا ہے - اور پہر سونے کو جی چاہتا ہے - دنکو سونے کا ایک عیب یہہ بہی ہے کہ رات کو نیند نہیں آتی اس سے بہتی تکلیف ہی ہوتی ہے کہانا بہی ہضم نہیں ہوتا -

ع درست ہے اچہا زچہ کو زیادہ کہلانا اچہا ہے یا نہیں ؟

ص یہہ بات تمنے کیوں پوچہی - کیا تم جانتی ہو کہ زچہ کو زیادہ کہانا کہلانے سے حمل کا بچہ زیادہ مضبوط ہوتا ہے - یہ سمجہکر جو کوئی زچہ کو زیادہ طاقت ور اور ثقیل چیزیں کھلاتے ہیں وہ زچہ اور بچہ دونوں کا نقصان کرتے ہیں - ؟

ع سچوں ہی یہ تو تم نے ہماری بڑی غلطی بتائی -

ص کوئی ثقیل چیز کھلانی اچہی نہیں - بہت رات گئی کہانا بہی اچہا نہیں - جس سے معدہ غلیظ ہو ایسی چیزوں سے پرہیز کرنا چاہئے - معدہ کا خلل بہت برا ہوتا ہے - جو یہہ بیماری بڑھ جائے تو حمل گر جاتا ہے -

ع جب تم کہتی ہو کہ معدہ کے خلل سے درد زہ کی طرح کا درد اٹہتا ہے تو پہر تو حمل گرنا ہی تہا یہ باتیں مجہے خوب یاد رہینگی - گلابو کو ایسی چیز ہرگز نہ کہانے دونگی جس سے معدہ کا خلل پیدا ہو -

ص اب آگے آٹہویں (۸) بات سنو کسی کسی کو صبح کے وقت اٹہتے ہی بہوک لگتی ہے - جو گلابو کو ایسا ہو تو تہوڑا سا ایسا کہانا اسے کھلا دیا کرنا جو نقصان نہ کرے - کیونکہ بہوک پر کہانا نہ کہانا بہی نقصان کرتا ہے -

ع اجی بس کیا پوچہتی ہو - ہمارے گہروں کی عورتیں تو روزوں اور برتوں کے سبب آدہی دن سے بہی زیادہ بہوکی رہتی ہیں ؟

ص حاملہ کو ایسا ہرگز نہیں کرنا چاہئے - زچہ کے بہوکی رہنے سے بچہ تکلیف پاتا ہے اتنا معلوم نہیں ؟

عطری | یہ بات تو صحیح ہے۔

صاحبو | حاملہ عورتوں کو یاد رہے کہ اپنے جسم کو اچھا رکھنے سے حمل کا بچہ بھی اچھا رہتا ہے۔ جو حاملہ بچہ پیدا ہوتے تک تندرست رہے تو بچہ ایسا موٹا تازہ ہوتا ہے کہ کیا بتاؤں۔

(۹) نویں یہ کہ اگر صبح کو اٹھکر جی متلاوے تو اُٹھنے سے پہلے تھوڑا سا دودھ پی لیوے جو جو باتیں بتاتی ہوں گنتے جانا؟

ع | ہاں ہاں میں گنتی جاتی ہوں۔

ص | اچھا بتاؤ کتے باتیں بتائیں؟

ع | کوئی آٹھہ نو تو ہونگی۔

ص | ہاں بس اسی طرح غور سے سنتی جاوٴ؟

(۱۰) دسویں یہ بات ہے کہ پہننے کا کپڑا صاف رہنا چاہیے۔ آزار بند وغیرہ بہت کسکر نہیں باندھنا چاہیئے۔ اور کوئی کپڑا گیلا نہ رہے۔

(۱۱) گیارہویں زیادہ محنت بھی نکرنے دے پر نرا چپ چاپ بیٹھہ بھی نرہے؟

ع | اچھا جو حاملہ کو کوئی کام نکرنے دیں۔ تو کچھہ ہرج ہے۔

ص | ہرج تو ہے ہی۔ نرا بیٹھہ رہنے سے بدن ناکارہ ہوجاتا ہے اور پہر بچہ پیدا ہوتے وقت تکلیف ہوتی ہے جو حاملہ حمل کے دنوں میں برابر اندازہ کی محنت کرتی ہے وہ آرام سے رہتی ہے اُسکا بچہ بھی آرام سے رہتا ہے۔ اور بچہ پیدا ہوتے وقت بھی اُسکو تکلیف نہیں ہوتی؟

ع | تب تو حاملونکو اندازہ کی محنت کرنا بھی ضرور ہے۔

ص | اس میں کیا کلام ہے۔ اندازہ کی محنت سے جسم میں طاقت رہتی ہے۔ اور جو طاقت رہے اور صحت اچھی ہو تو بچہ آسانی سے پیدا ہوتا ہے۔

ع | ہمارے گہر و نکا کام کاج کرنا ہی اندازہ کی محنت ہے۔ کیوں یہی بات ہے یا نہ؟

صاحبو | ہاں بس اور کیا۔ گہر کا ہی اتنا کام ہوتا ہے کہ بہو بیٹیاں کرتیں کرتیں تہک جاتی ہیں۔ اور کسی قسم کی محنت کرنیکی انکو ضرورت نہیں۔ لیکن جنکے گہرونمیں نوکر باندیاں کام کرتی ہیں انکو آرادہ کرکے محنت کرنیکی ضرورت ہوتی ہے۔ کیونکہ جننے وقت تو باندی کام نہیں دے سکتی اسلئے جو حاملہ حمل کے دنونمیں محنت سے اپنا بدن قابو میں رکہتی ہیں انہیں کی جیت ہے۔ وہ دائی کے پہنچنے سے پہلے آرام سے جن بیٹہتی ہیں۔ اور جو عورتیں حمل کے دنونمیں نزاکت کی ماری نکمی بیٹہی رہتی ہیں انہیں کو مشکل ہو جاتی ہے۔ بدوں تکلیف کے انکو بچہ پیدا نہیں ہوتا۔

عطاری | بس اب خوب سمجہہ گئی۔ اسلئے امیرونکی بہو بیٹیوں سے غریبوں کی بہو بیٹیاں آرام سے جنتی ہیں؟

ص | اسمیں کیا شک ہے۔ جو کسی کو تکلیف ہوئی بہی تو دائی کے اناڑی پن سے؟

ع | جو ہمارے گہرونکی بہو بیٹیونکا حال سنو تو حیران رہ جاؤ۔

ص | سنا کیا ہے۔ روز دیکہتے ہی ہیں۔ تمہارے لوگونکی بہو بیٹیونکو جنانے میں مجہے بڑی محنت ہوتی ہے۔ بس کہانا اور نکمے بیٹہہ رہنا۔ اس سے بدن میں طاقت کہاں سے ہو اور جسم کیونکر قابو میں رہ سکتا ہے۔ تمہارے لوگونکے مرد تو ادہر ادہر چلتے پہرتے ہیں مگر عورتیں تو فقط بیٹہہ ہی رہتی ہیں۔

ع | پہر جب ہی تو آجکل جننے وقت ایسا حال ہوتا ہے؟

ص | ابہی ہوا کیا ہے۔ آجکل کی عورتیں بڑی آرام طلب ہوتی جاتی ہیں۔ پہلے میں نے دیکہا ہے تمہارے گہرونمیں جو ایک عورت ہوتی تہی تو گہر کے کامونکا مرد کو کچہہ بہی فکر نہیں رہتا تہا۔ اب بالکل الٹی نظر آتی ہیں۔ جنکو اچہی طرح کہانا پینا بہی میسر نہیں ان بیوی صاحبہ کی خدمت کے لئے باندی ضرور چاہئے۔ آجکل تو بہلے گہرونمیں عورتیں مردونکو تنگ کر دیتی ہیں۔ مرد بیچارہ مشکل سے مہینے میں ۱۰ روپیہ کماتا ہے پر بیوی صاحبہ کے نخرونکو ۱۲ روز چاہئیں۔

عطری | ہے توٹہیک بہن نہیں جانی !! اتنی کہانسے معلوم ہوجاتی ہیں ؟
صاحبہ | مجہے اچہی طرح معلوم ہے آجکل ہیلے گہرونمیں ہی زیادہ محتاجی ہے۔
ع | محتاجی بہی عورتونکے ہی سبب سے ہے ؟
ص | اور کیا۔ ہمارے گہرونمیں عورتیں جسقدر مردونکی مدد کہتی ہیں اگر تمہارے گہرونکی دیں تو پہر دیکہو محتاجی کہاں جاتی ہے۔ تم کیا سکانکے اندر رہکر مردونکی مدد نہیں کرسکتیں تمہارے کہانا پکانے کے لئے تنخواہ دار رسویا چاہئے جو کام تم آسانی سے کرسکتی ہو اُنکے لئے نوکر باندی چاہئے اجب یہہ حال ہے تو مردونکا کیا قصور ہے۔ تمہارے نوکروں کی تنخواہ دے یا تمہیں روٹی کپڑا دے۔
ع | یہہ بات توسچ ہے جو ہماری بہو بیٹیاں یہہ باتیں سمجہنے لگیں تو ساری تکلیفیں رفع ہوجاویں۔ اب آگے بتاؤ ؟
ص | (۱۲) کسی کسی کے پیٹ کا چمڑا ڈہیلا ہوتا ہے اُنکو حمل ہوتے ہی اُنکا پیٹ لٹک پڑتا ہے پہر اُس سے تکلیف ہوتی ہے۔ جو گلابو کا ایسا حال دیکہو تو کپڑے سے پیٹ کو اٹہاکر بند ہوا دینا پہر کچہہ تکلیف نہیں رہیگی۔ بعضی بعضی عورتونکو جب پہلی دفعہ حمل ہوتا ہے۔ جوں جوں پیٹ بڑہتا ہے تو پیٹ کا چمڑہ تن جانے سے تکلیف معلوم ہوتی ہے۔
ع | ہماری گلابو کو تو ایسا نہ ہوگا۔
ص | اگر ہو تو کیا مضایقہ ہے۔
ع | اگر ایسا ہو تو کیا کرنا چاہئے ؟
ص | ذرا سا ناریل کا تیل لیکر آہستہ آہستہ پیٹ پر ملنا چاہئے۔ پہر تکلیف رفع ہوجائیگی اور اگر چاہتیو نہیں وردہو تو ذرا گرم تیل سے مالش کروا دینا ؟
ع | بہت اچہا۔ اب آگے بتاؤ ؟
ص | اسکے جو نسی دو باتیں بتلاتی ہوں انکو بہت غور سے یاد رکہنا۔

| | |
|---|---|
| صاحبو | (۱۳) گلابو کو اکیلی کہیں جانے نہ دینا ؟ |
| عطری | کیوں جی اسمیں کیا عیب ہے ۔ |
| ص | عیب تو کچھہ نہیں پر یہہ ہے کہ شاید کہیں کسیطرح ڈر نہ جاے ؟ |
| ع | ڈر جانے میں کیا کچھہ نقصان ہے ۔ |
| ص | اوہو ڈرنے سے تہوڑا سا نقصان نہیں !! اجو کہیں ڈر جائے تو جیسا حاملہ کو برا ہے ویسا ہی بچہ کا نقصان ہے ؟ |
| ع | اجی یہہ تو بتاؤ خوف کہانے سے کسطرح نقصان پہنچتا ہے ۔ |
| ص | جو کوئی حاملہ اچانک خوف کہا کر بہت گہبرا وے تو عجب نہیں کہ اسکے صدمے سے بچہ بھی مر جائے اور اسیدن یا دوسرے دن حمل بھی گر جائے اور اسکے ساتہہ ہی ساتہہ یا دو چار دن پیچہے وہ زچہ بھی مر جائے ۔ |
| ع | اوہو ایسی بات ہے میرا تو سنکر کلیجہ کانپتا ہے ۔ اسیلئے بڑی بوڑہیں حاملوں کو اکیلی کہیں جانے نہیں دیتیں ؟ |
| ص | اور کیا ۔ اسکے سوا ہر حاملہ کے اسطرح خوف کہانے سے اسکو اچانچک کوئی سخت بیماری بھی ہو سکتی ہے اور پیٹ کا بچہ بہی سن ہوجاتا ہے ؟ |
| ع | سن تک کسکو کہتے ہیں ۔ |
| ص | جو اچھی طرح ہل جل نہ سکتا ہو اور جہاں رکہدو وہیں رکہا رہے اسی کو سن کہتے ہیں ؟ |
| ع | تب تو حاملہ کو خوف کہانا بہت ہی برا ہے ۔ اب میں اسکو اکیلی کہیں جانے نہ دونگی ۔ |
| ص | (۱۴) جسجگہ امراض متعدی ہوں اسکے نزدیک نہ جانے دینا ؟ |
| ع | امراض متعدی کسکو کہتے ہیں ۔ |
| ص | امراض متعدی اسکو کہتے ہیں کہ مثلاً چیچک ۔ خسرہ یعنے جسکو یہہ بیماری ہو اسکو چہونے یا اسکے پاس بیٹھنے سے دوسرونکو بہی ہوجاتی ہے ؟ |

| | |
|---|---|
| عطری | اور جو حاملہ کو چیچک یا خسرہ نکل آوے تو کیا نقصان ہوتا ہے ؟ |
| صاحبو | چیچک نکل آنے سے اگر حاملہ کسیطرح زندہ رہجائے تو اُسکے پیٹ کا بچہ نہیں بچتا۔ اِس لئے جب حاملہ کو چیچک نکلتی ہے تو حمل ضرور ہی گرجاتا ہے۔ |
| ع | پھر تو یہ بہت بُری بیماری ہے ؟ |
| ص | لو بی بی اب دن بہت چڑھ گیا۔ میں تو اب چلتی ہوں۔ |
| ع | اجی بیٹھو۔ ایک دو باتیں تو اور بھی بتاجاؤ ؟ |
| ص | تم کھانا تو کھا چکی ہوگی۔ |
| ع | نہیں جی کھانا تو ابھی پکا ہی نہیں ؟ |
| ص | کیوں جی آج اتنی دیر کیوں ہوئی۔ |
| ع | یوہیں کام کاج کرتے دن چڑھ گیا ؟ |
| ص | اچھا گھڑی بھر اور بیٹھ جاتی ہوں۔ |
| ر | (۱۵) ہاں ایک بات اور یاد آگئی۔ جو تمہاری اڑوس پڑوس کسی بہو بیٹی کے بچہ پیدا ہو تو جننے وقت زچہ خانہ میں گلابو کو ہرگز نہ جانے دینا ؟ |
| ع | کیوں وہاں جانے سے کیا نقصان ہے۔ |
| ص | جب اُسوقت کی تکلیف دیکھتی ہے تو بڑا ڈر لگتا ہے۔ وہ خوف اچھا نہیں جو دلپر وہ خوف بیٹھ جائے تو جننے وقت اُسے بہت تکلیف ہوگی۔ |
| ع | اچھا پھر نہیں جانے دونگی ؟ |
| ص | (۱۶) جس دن گلابو کو پچھلی دفعہ کپڑے آئے تھے وہ دن اُسکو یاد رکھنا چاہئے۔ |
| ع | کیوں اِس سے کیا فائدہ ؟ |
| ص | مہینے کے مہینے جسدن کپڑے آتے ہیں حمل کے بعد بھی انہیں دنوں میں طبیعت کچھ سُست سی رہتی ہے۔ حاملہ کو یہ بات اچھی طرح معلوم نہیں ہوتی اُس عرصہ میں جو کچھ بد احتیاطی |

صاحبہ | ہوجاتی ہے تو حمل کے گر جانیکا اندیشہ ہوتا ہے ؟
عطری | بے احتیاطی کیسی۔
ص | یہی زیادہ چلنا پہرنا۔ سخت محنت کرنا جسمیں تکان پیدا ہو ایسا کام کرنا یہہ ہی بے احتیاطی ہے اور کیا ؟
ع | اچھا یہہ اُسے سمجہا دونگی ؟
ص | (۱۷) جسکو مہینے کے مہینے پر درد کا دُکہہ ہوتا ہے اُنکو جب حمل ہوتا ہے تو انہیں ایام میں بہت احتیاط چاہئے۔
ع | کیوں کیا حمل ہونے سے بہی وہ دُکہہ باقی رہتا ہے ؟
ص | ہاں دُکہہ کہاں جاتا ہے۔ تہوڑے سے سبب میں وہی دُکہہ آگہیرتا ہے۔ پہر حمل کو گراکر چہوڑتا ہے۔
ع | ضرور یہہ بات صحیح ہے۔ کیونکہ ہمارے محلہ میں بانو کی بہو کے چار دفعہ متواتر حمل گرتے ہوئے دیکہا اُسکے پر درد کے دُکہہ کا حال تمہیں بہی تو معلوم ہے تمہارے ہی علاج سے اُسے اُس بیماری سے آرام ہوا تہا ؟
ص | پہر دیکہہ لو پر درد کی بیماری کیسی بُری ہوتی ہے۔ کیونکہ جب تک یہہ بیماری رہتی ہے حمل نہیں رہتا اور بیماری کے آرام ہونیکے بعد اگر حمل ہوجائے پورے دنوں تک اُسکا ٹہہرنا مشکل ہوتا ہے
ع | بس تمہاری ساری باتیں ہولیں ؟
ص | ہاں بس ہولیں۔ ایک بات اور رہی۔
ع | وہ بہی سنا دو ؟
ص | (۱۸) اول تین مہینے گلابو کو خوب ہوشیاری سے رکہنا۔
ع | کیوں جی ؟
ص | یہہ جان لو کہ جتنے حمل گرتے ہیں اکثر تین مہینے کے اندر ہی گرتے ہیں۔ تین مہینے کے بعد

ساجہو — حمل کے گرنے کا اتنا اندیشہ نہیں رہتا ؟

عطری — کیوں جی پانچویں چھٹے مہینے بھی تو حمل گر پڑتا ہے۔

صر — میں یہہ تو نہیں کہتی کہ گرتا ہی نہیں پر اکثر تیسرے ہی مہینے گرا کرتا ہے۔ اور چھٹے مہینے جو حمل گرتا ہے اُسے حمل گرنا نہیں کہتے۔

ع — کیوں ؟

صر — وہ بچہ تو بچ سکتا ہے۔ جب بچہ پیدا ہو کر جیتا رہے تو اُسکو حمل گرنا کسطرح کہیں ؟

ع — پورے چھٹے مہینے جو بچہ پیدا ہوتا ہے وہ کیا بچ رہتا ہے۔

صر — ہاں بچنا کیوں نہیں۔ لیکن بہت احتیاط کرنی پڑتی۔

ع — بیشک یہہ بات تو سچ ہے۔ نہیں تو ایسا نازک بچہ کسطرح بچ سکتا ہے۔

صر — تمہیں یہہ بات بھی معلوم ہے کہ سات آٹھہ ماہ کی بچے بھی جی جاتے ہیں ؟

ع — ہاں آٹھہ ماہے لڑکے تو بہت دیکھے ہیں۔ پر یہہ خبر نہیں کہ چھہ ماہی بچے بھی بچ جاتے ہیں اور جب چھہ ماہی بچے بچتے ہیں تو سٹ ماہی بچونکا جینا کچھہ عجب نہیں ہے۔

اچھا جی آج تو یہیں تک رہنے دو تم بھی بہت دیر سے جاؤں جاؤں کر رہی ہو۔ دن بھی چڑھ گیا ہے۔ مجھے بھی کھانا پکانا ہے۔

صر — اچھا پھر میں چلتی ہوں جب کبھی ضرورت پڑے مجھے بلا لیا کرو۔

ع — اچھا جو ہماری گلابو کے صحیح سلامت بیٹا پیدا ہو جائے تو تمہیں خوش کرونگی۔

صر — اجی اسبات کا کیا فکر ہے۔ ہاں ایک بات تو بھول ہی گئی ؟

ع — وہ کیا ؟

صر — ابھی مینے کہا کہ گلابو کو احتیاط سے رکھنا۔ لیکن کس قسم کی احتیاط رکھنی چاہئے یہہ تو بتایا ہی نہیں۔

ع — ہاں میں بھی پوچھنا بھول گئی۔ اچھا اب بتا دو ؟

صاحبو: اول تین مہینے زچہ کو ہوشیاری سے چلنا پھرنا چاہئے۔ کہیں جاتے جاتے پیر پھسل جانا دہم سی گر پڑنا یا کوئی بھاری چیز زور سے اوٹھانا اور زینہ پر بار بار چڑھنا اترنا بہت برا ہے۔ اس سے حمل گر جاتا ہے۔ اور اسطرح بہت سے حمل گرتے دیکھے گئے ہیں۔ ایک بستر سمیت پلنگ کو زور سے دھکیلنے سے بنئو کی بہو کا حمل گر گیا تھا۔ اور پالکی یا گاڑی میں تین مہینے کے اندر دور کی آمد رفت اچھی نہیں ہوتی؟

عطری: ہماری بہو بیٹیاں جو حمل کے ایام میں سسرال سے پیہر اور پیہر سے سسرال میں آیا جایا کرتی ہیں یہہ کیا اچھا نہیں۔

ص: ہاں تین (۳) مہینے کے اندر دور کا آنا جانا مناسب نہیں اسمیں حمل کے گر جانیکا اندیشہ ہے۔

ع: حاملہ عورتونکو پھر کسی اور جگہہ بھیجنا ہو تو کیا تین مہینے کے بعد بھیجنا چاہئے۔؟

ص: ہاں جو بھیجنا بہت ہی ضرور ہو تو چوتھے مہینے بھیجدے۔

ع: ہمارے لوگوں میں چوتھے مہینے میں دور بھیجنا منع ہے؟

ص: پھر پانچویں مہینے بھیجدے۔ اسمیں تو کچھہ حرج نہیں۔ اچھا پھر میں چلتی ہوں۔

# دوسرا باب

## دائی کا حال

گلابو: بی بی میرا جی بہت برا ہو رہا ہے۔

عطری: کیوں کیا دکھہ ہے بتلاؤ تو سہی؟

گ: صبح کو جب میں اٹھتی ہوں تو میرا ایسا حال ہوتا ہے۔ بس کیا بتاؤں میرا جی ایسا متلاتا ہے کہ مجھے کچھہ اچھا نہیں لگتا۔

ع: اچھا کل سے اٹھنے سے پہلے تھوڑا سا گرم دودھہ پیکر اٹھا کیجیو؟

گ: کیوں اس سے کیا جی متلانا بند ہو جائیگا۔

عطری | بالکل اچھا ہوجاتا تو نہیں کہہ سکتی ہاں البتہ بہت کم ہوجائیگا۔

گلابو | اجی تہوڑا سا کم ہونا ہی بہت ہے ؟

ع | ہاں کم تو ضرور ہوجائیگا۔

گ | پھر یہ تو بہت سہل بات ہے۔

ع | (دوسرے دن صبح کو) کیوں بتا آج کیسی رہی۔

گ | ہاں بی بی اور دنوں سے تو آج بہت اچھی ہوں !

ع | بس یہی تدبیر روز کرلینا۔ سمجھی ؟

گ | اچھا ؟

ع | جب تمہیں کچھ تکلیف ہو تو جھٹ مجھے کہدیا کرنا۔ مینے دائی سے بہت سی باتیں پوچھ لی ہیں۔

گ | بی بی وہ کونسی دائی ہے ؟

ع | وہ ہی نا صاحبو۔

گ | صاحبو کیا اچھی ہوشیار ہے ؟

ع | اُسکے برابر تو ایک بھی ہوشیار دائی نہیں۔ مجھے اُسپر بہت بھروسہ ہے نہیں تو مشکل ہوجاتی۔

گ | مشکل کا ہے کی ؟

ع | مشکل جب وقت آئیگا تب معلوم ہوگی۔ اب پوچھتی ہو ا مشکل کا ہے کی !!!

گ | صاحبو میں کیا اتنے وصف ہیں ؟

ع | تمہیں کیا اس بات کی خبر نہیں۔ یہ تو پہلے ڈاکٹر صاحب کی آیا تھی۔ اور اُنکے بچونکو پالا کرتی تھی ڈاکٹر صاحب اس فن میں بہت ہوشیار تھی۔ انہیں نے بڑی کوشش سے صاحبو کو یہ سب باتیں سکھلائی ہیں۔ بڑی دور دور سے امیر لوگ روپیہ خرچ کرکے صاحبو کو لیجاتے ہیں اُسکے ہاتھو میں کچھ ایسی برکت ہے کہ اُسکے جاتے ہی بچہ جن پڑتی ہے۔

گ | ہیں !! صاحبو ایسی ہے !!! وہ اپنی ذات کی ہے ؟

**عطری** اپنی ذات کی تو نہیں ہے۔ پر اور طور طریقے اشرافوں سے اچھے ہیں۔ ذات کی تو وہ تیلن ہے۔ ذات سے کیا لینا ہے۔ اُسکے گن دیکھنے چاہئیں۔ اوسکے وصف ہی کے سبب سے لوگ اوسکی اتنی قدر کرتے ہیں

**گلابو** ہاں اسمیں کیا جھوٹ ہے؟

**ع** اگر ہمارے ملک کی ساری دائیاں ان صاحبو جیسی ہوں تو بہو بیٹیوں کو کیوں تکلیف ہو اور بچے بھی اتنے ضایع نہ ہوں۔ مرد انکو دکھ اٹھانا نہیں پڑتا ہے۔ اسلئے انکو کیا پڑی ہے۔ چنانچہ جب ضرورت پڑتی ہے تو ایسی ویسی دائی بلاکر الگ ہو جاتی ہیں پھر چاہے زچہ مرے یا بچے کوئی نہیں پوچھتا ہے۔

**گ** اچھا سب دائیں صاحبو جیسی کیونکر ہو سکتیں ہیں۔

**ع** کیوں اگر انکو کوئی سکھاوے تو کیا وہ نہیں سیکھہ سکتیں۔

**گ** سکھاوے کون۔ اور کسطرح سکھاوے؟

**ع** آجکل سکھانا کیا مشکل ہے۔ اکثر عورتیں تو پڑھی ہوئی ہوتیں ہیں۔ اگر وہ چاہیں تو اپنی اپنی دائیوں کو سکھا سکتیں ہیں۔

**گ** عورتیں تو لکھنا پڑھنا جانتی ہیں۔ پر ایسی کتاب کہاں ہے جس سے دائی کا کام سکھا سکیں بدوں کتاب کے کسطرح سکھادیں اور جو کتاب بھی ہو تب بھی کیا۔ کیونکہ دائیں تو پڑھی ہوئی نہیں ہوتیں۔

**ع** دائیں چاہے پڑھی ہوئی ہوں یا نہوں۔ تب بھی سیکھہ سکتی ہیں۔

**گ** کیونکر؟

**ع** جو عورتیں لکھنا پڑھنا جانتی ہوں وہ پڑھ پڑھ کر انہیں بتاتی جاویں۔ تو سیکھہ سکتی ہیں کیونکہ انکا تو وہ کام ٹھہرا۔ اور ایسی کوئی کتاب ملجاوے تو ہم آپ ہی دائی سے زیادہ واقف ہو سکتیں ہیں۔ پر اس قسم کی کتاب ہے کہاں؟

**گ** جو کوئی تلاش کرے تو شاید مل سکتی ہے۔ آجکل اتنی کتابیں بنتی ہیں۔ کیا ایسی ضروری

گلابو | کتاب کسی نے نہ بنائی ہوگی؟
ع | تو چلو اب نہا لیں۔ دن بہت چڑھ گیا۔
ک | اچھا چلو؟

# تیسرا باب

## زچہ خانہ کا بیان

صاحبو | کیوں جی مجھے کیوں بلوایا ہے؟
عطری | آؤ جی بیٹھو۔ بتاتی ہوں۔
ص | کہو کیا حال ہے؟
ع | گلابو کے تو اب جننے کے دن قریب ہونگے۔
ص | کیوں ابھی سے نو مہینے ہو گئے؟
ع | ہاں اور کیا۔ پر ابھی نو مہینے پورے نہیں ہوئے۔
ص | اوہ۔ تو ابھی دیر ہے۔ نو مہینے اور دس دن میں ہوتا ہے۔
ع | کیا سب کے نو مہینے دس دن میں ہوتا ہے۔
ص | اکثر تو ایسا ہی ہوتا ہے کوئی دس دن پہلے کوئی دو دن پیچھے اسکا ایک سیدھا سا حساب بیہ ہے۔ اچھا بتاؤ گلابو کو حمل کب ہوا؟
ع | اسوج کے شروع میں۔
ص | نہیں یہ بتاؤ کہ اسوج کی کونسی تاریخ کو؟
ع | یہ کیونکر معلوم ہو؟
ص | کیوں گلابو پچھلے دن کپڑوں سے کب نہائی ہے۔
ع | ہاں یہ تو بتا سکتی ہوں۔ اسوج کی دوسری تاریخ کو۔

صاحبہ — بس اسی دن سے اسکا حمل رہا شمار کرنا چاہئے۔

عطری — اچھا وہی دن گنو پھر۔

ص — پھر دوسرے اسوج سے ۹ نو مہینے گنو؟

ع — دوسرے اساڑہ کو نو مہینے پورے ہوتے ہیں۔

ص — اچھا دس دن اور گنو؟

ع — تو بارہویں تاریخ اساڑہ کی ہوئی؟

ص — بس بارہ تاریخ کو بچہ پیدا ہوگا۔

ع — بھلا ٹھیک اسی تاریخ ہوگا؟

ص — ٹھیک ہو یا پانچدن آگے یا پانچ دن پیچھے۔ بس اس سے زیادہ فرق نہوگا۔ اب حساب سمجھے؟

ع — ہاں سمجھی۔ یہ تو مشکل نہیں۔ اب جانگئی۔

ص — اکثر یہی حساب ٹھیک رہتا ہے۔

ع — خیر ابھی گلابو کو پورے نو مہینے تو نہیں ہوئے۔ پر قریب ہی ہیں۔ اسلئے پوچھنے کو بلایا تھا کہ زچہ خانہ کیسا ہونا چاہئے

ص — زچہ خانہ صاف ستھری جگہہ ہونا چاہئے۔ اسکے پاس کسی جگہہ بدبو نہو اور چاروں طرف اچھی کھلی جگہہ ہوا اور زچہ خانہ کی زمین بھی خشک ہو نم کا وہاں نام نہو۔ کوٹھری اچھی کھلی ہو کم سے کم دس بارہ ہاتھہ لمبی اور چھہ ہاتھہ چوڑی ہو۔ سردی اور برسات کی موسم میں زچہ خانہ کا دروازہ پورب کیطرف اور گرمی میں دکہن کیطرف ہونا چاہئے۔ اور ہوا کے لئے اسمیں آمنے سامنے دو کہڑکیاں ہوں۔

ع — ہمارے تو ان باتوں کو کوئی خیال نہیں کرتا۔ زچہ خانہ چاہے جیسے کوٹھے میں بنا لیتے ہیں بلکہ اکثر گندی جگہہ دیکھکر زچہ خانہ بناتے ہیں۔؟

ص — ہاں کرتے تو ایسا ہی ہیں۔ پر یہ بات اچھی نہیں۔

ع — کیوں اسمیں کیا نقصان ہے؟

ص — بھلا دیکھو تو ہمارے ملک میں زچہ خانہ میں کتنے بچے مرتے ہیں۔؟

عطری | ہاں مرتے تو بہت ہیں ؟

صاحبو | اچھا بھلا کیوں مرتے ہیں۔ کوئی سبب بھی معلوم کیا ؟

ع | نہیں یہ تو معلوم نہیں کیا زچہ خانہ کے نقص سے ہی مرتے ہیں یا کوئی اور سبب ہے ؟

ص | صرف زچہ خانہ کا نقص نہیں۔ دائیوں کے قصور سے بھی مرتے ہیں۔

ع | اچھا دونوں کے نقص الگ الگ مجھے سمجھا دو۔

ص | زچہ خانہ کے نقص یہ ہوتے ہیں کہ جگہ صاف نہیں ہوتی۔ اور اکثر بند اور تنگ کوٹھریاں ہوتی ہیں اور ہوا اور روشنی کا گذر انمیں نہیں ہوتا اُسکے سوا اکثر زمین میں نمی ہوتی ہے ایسی جگہ زچہ کس طرح اچھی رہ سکتی ہے

ع | ہاں البتہ ایسی جگہ رہنے سے تو ضرور آدمی بیمار ہو جاتا ہے ؟

ص | پھر وہاں پھول سا نازک بچہ کیونکر رہ سکتا ہے کوئی نہ کوئی بیماری ہو ہی جاتی ہے ؟

ع | جو یہ ہی بات ہوتی تو پھر تو ہمارے ملک کی سارے بچے ہی زچہ خانہ میں بیمار ہوتے ؟

ص | کیا ہوتے نہیں ہیں تمہیں خبر ہی کیا ہے۔ قسمت ہی سے کوئی بچہ اچھا رہتا ہوگا۔ پر جو حساب دیکھا جاوے تو معلوم ہو کہ زچہ خانہ میں کتنے بچے بیمار ہوتے ہیں۔ اور کتنے مرتے ہیں۔ ڈاکٹر صاحب کہا کرتے ہیں کہ انکے ملک میں کس جگہ زچوں کا ہسپتال ہے جب وہ ہسپتال اول کھلا تھا تو وہاں پیدا ہونے کے بعد ۹ روز کے اندر اکثر لڑکے مرتے تھے۔ بعد میں غور سے یہ بات معلوم ہوئی کہ اس جگہ ہوا کی آمدرفت اچھی نہیں ہے۔ اسی سبب سے ایسا ہوتا ہے پھر جب وہ نقص سدھارا گیا پھر اتنے بچے اسطرح نہیں مرتے تھے۔

ع | اوہو ! ایسی جگہ بھی اچھی ہوا کی آمدرفت نہونیکے سبب سے اتنے بچے مرتے تھے پھر ہمارے گھروں میں جو سارے بچے نہیں مرتے یہی تعجب ہے۔ اب معلوم ہوا کہ زچہ خانہ کے نقص سے بہت بچے ضایع ہوتے ہیں۔ اب دائیوں کا نقص بتاؤ۔

ص | دائی کے نقص کے بتانے سے پہلے ہمارے ملک کے زچہ خانوں کے دو ایک عیب خاصکر کے بیان کے لایق تمہیں سناتی ہوں۔ انہیں دونوں نقصوں کے سبب سے زیادہ تر بچے ضایع ہوتے

صاحبہ ہیں لیکن اگر چاہیں تو کیا امیر اور کیا غریب سب اس نقص کو رفع کر سکتے ہیں۔

(۱)

عطری وہ کیا نقص ہیں؟

ص اول تو یہہ نقص ہے کہ لیپ پوت کر زچہ خانہ کی زمین گیلی کر دیتی ہیں۔ اسکی نم کے سبب سے بہت سے بچے ضایع ہوتے ہیں؟

ع بہلا! زمین کا نم دار ہونا اتنا نقصان کرتا ہے۔

ص نقصان نکرے!! بہلا خیال تو کرو پیٹ میں بچہ کس قدر گرمی میں رہتا ہے۔ پہر پیدا ہونے سو ایسے گیلی جگہہ پر کب تک بچ سکتا ہے۔؟

ع اسمیں کیا جہوٹ ہے۔ گیلی نمدار جگہہ ہونیسے ہم لوگونکو سردی ہو جاتی ہے گلا دکہنے لگتا ہے سارے بدن میں درد ہوتا ہے۔ بخار ہو جاتا ہے۔ اور اور طرح کی بیماریاں ہو جاتی ہیں پہر ایسی نازک چہول سے بچے کا مرجانا کیا عجب ہے۔ ہمارے لوگونکو ان باتوں کی بالکل سمجھہ نہیں۔ اب میری سمجھہ میں آئی تب تو بیچارونکو ہم جان بوجھہ کر مار دیتے ہیں؟

ص ہاں ایسا ہی ہے ذراسی عقل کی کوتاہی ہے ہم ایسے ایسے نقصان کر بیٹھتے ہیں کہ کیا بتائیں دیکھو تمہارے ہی محلہ میں باہمنونکی بہو کے اولاد نہیں ہوتی تہی۔ آخر کار کتنی بڑی عمر میں کا ہوا بہو کو امید ہوتے ہی گہر میں سب کو بڑی خوشی ہوئی جوں جوں مہینے بڑہتے گئے گہر کے چہوٹوں بڑوں کو بہو کے لڑکا ہونے کا چاؤ بڑہتا گیا جب پورے نو مہینے ہوئے تب بڑی دہوم دہام سے دعوتیں ہوئیں جب ہی سے ایک دو دن پہلے ایک کوٹھڑی لیپ پوت کر طیار ہوئی زمین ابہی سوکہنے نہ پائی تہی چار گہڑی رات رہتی بچہ جن پڑا؟

ع درد کس وقت اٹہا تہا؟

ص پہلے دن تڑکے ہی؟

عطار پہر تو یہہ سمجہو کہ کچہہ تکلیف سی نہیں ہوئی۔

ع ابہی تکلیف کسکو کہتے ہیں؟ چوبیس گہنٹے میں جو زچہ جن دیتی ہے وہ تو آرام کا جننا کہا جاتا ہے؟

عطری: پھر کیا ہوا؟

صاحبو: مجھے آدمی بلانے گیا۔ میں نے جاکے دیکھا کہ لڑکا ہوا ہے۔ گھر کی عورتوں نے ماری خوشی کے شور مچا رکھا تھا۔ میں خوشی خوشی نال کاٹکر گھر گئی نہا دھو کر روٹی کھا کے بیٹھی ہی تھی کہ اتنے میں سنا کہ لڑکے کا جی راضی نہیں اور ڈاکٹر دیکھنے آیا ہے۔ میں حیران۔ یا خدا ابھی تو لڑکے دیکھہ آئی کہ لڑکا اچھی طرح روتا ہے اور دودھہ پی رہا ہے۔ اتنے میں ایسا کیا ہو گیا کہ ڈاکٹر کے بلانے کی ضرورت پڑ گئی۔ میں جھٹ اوٹھکر لڑکے کو دیکھنے گئی۔ رستہ میں سنا کہ ڈاکٹر چلا گیا ہے اور کہہ گیا ہے کہ لڑکا بچنے کا نہیں۔ ای ما کتنی منتوں سے ایک بیٹا پیدا ہوا تھا۔ اللہ رے یہ کیا ہوا۔ یہہ کہکر دوڑی جاکر دیکھا کہ زچہ خانہ کے دروازہ پر بھیڑ لگ رہی ہے جوں توں زچہ خانہ میں گئی۔ مجھے دیکھتے ہی لڑکے کی ماں چیخ مار کر رو اٹھی۔ میں نے اسے دلاسا دیکر پوچھا۔ اچھی طرح بتاؤ لڑکے کو کیا ہوا۔ اسنے سر پر دوہتھڑ مار کر کہا۔ اب کیا بتاؤں لڑکے کا گلا بیٹھ گیا ہے دودھہ نہیں پیتا اور ہلانے جلانے سے رو پڑتا ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اسکا بدن دکھتا ہے۔ اتنا کہنے سے میں نے کہا کہ صبح کیوقت جب میں نے آکر زمین گیلی دیکھی تو مجھے تو اسیوقت اندیشہ ہو گیا تھا۔ اب جو ڈر تھا وہی ہوا۔ موئی رے ڈاکٹر بھی یہی کہہ گیا۔ "گیلے مکانوں سے میرا ستیاناس ہو گیا" یہہ کہکر پھر رونے لگی۔ میں نے کہا اب رونے سے کیا ہوتا ہے۔ کہا نہیں کسیکا مانتی دیکھکر نہیں سکتی اب میری کیا اختیار ہے۔ یہ کہکر میں تو چلی آئی۔

ع: کیوں جی سچ مچ لڑکا مر ہی گیا؟

صر: مرنا تو تھا ہی ٹھیک شام کیوقت لڑکا گذر گیا۔

ع: او ہو بس ساری خوشیاں ختم ہو گئیں؟

صر: جب کوئی مرضی سے خوشیاں ختم کرے۔ تو وہاں کیا کریں؟

ع: ہاں ٹھیک ہے۔ کیوں جی زچہ خانہ کی نمی سے ہی یہ بچہ مر گیا۔

صر: اور کیا۔ اگر زمین خشک ہوتی تو بچہ ہرگز نہ مرتا؟

ع: بھلا پھر تو گویا لڑکے کو ٹھیک کر مارا؟

صاحبو — اسمیں کیا شک ہے۔ تمہارے لوگونکی باتیں فرشتیونکی سی اور کام چڑیلوں جیسے ہوتے ہیں۔

عطری — کہنے تو سچ ہو۔ بہو کو امید ہوئی۔ خوشی کا ٹہکانا نہ رہا۔ لڑکا ہوگا نسل رہیگی۔ ان امیدونپر نو مہینے دس دن تک بہو کو بڑی ٹیپ ٹاپ سے رکہا۔ پہر لڑکا پیدا ہوتے ہی موت کے ہاتہہ سونپ دیا۔ اس سے زیادہ بیوقوفی اور کیا ہوگی۔ پر اصل بات تو یہہ ہے جو بہلائی برائی کی خبر ہی نہو تو پہر کیا کرے ؟

ص — یہہ بات تو نکہو جب تم اتنی بات نہیں جانتیں کہ ایسے گیلے مکانمیں ایسا پہول سا بچہ بچ سکتا ہے یا نہیں تو تم حیوان سے بہی بدتر ہو ؟

ع — اچہا لو بہت ہوئی اب گیلے مکانکا عیب اچھی طرح سمجہہ میں آگیا۔ اب زچہ خانہ کا دوسرا عیب بتاؤ ؟

(۲)

ص — دوسرا عیب یہہ ہے کہ اکثر زچہ خانونمیں سرد ہوا بارش بوچہاڑ اور جاڑے کی سردی کا بچاؤ کم ہوتا ہے۔ اسی سے بہت سے بچے ضائع ہوتے ہیں۔ مینے سنا ہے کہ ہندوؤنکی ذات سب ذاتونسے اچھی گنی جاتی ہے۔ لیکن میں اسبات سے حیران ہوں کہ تمہاری زچہ اور زچہ خانونکا ایسا بُرا حال کیوں ہوتا ہے ؟

ع — کیا بتاؤں جس نپوتے نے یہہ رواج نکالے ہیں۔ وہ میرے سامنے ہوتا تو اُسکی وہ گت کرتی کہ وہ یاد رکہتا۔ ہمارے ہندو لوگونکو تو بس چہوت چہات نے مار لیا اب دائی کے نقص بتاؤ۔

ص — دائی کا نقص یہہ کہ زچہ خانہ میں اوسکو بچہ کو کار کہنا اور پالنا نہیں آتا اور نہ یہہ جانتی ہیں کہ بچہ کسطرح اچہا رہتا ہے۔

ع — اچہا پہر وہ بہی بتادو کہ کسطرح رکہنا چاہیے ؟

ص — وہ بہت لمبی بات ہے ابہی بتانے کی نہیں۔ اچہا گلا بو کے لڑکا پیدا ہونے دو پہر ہاتھوں ہاتہ سب باتیں سمجہا دونگی۔ اور دکہلا دونگی ؟

ع — اچھا پہر جب ہی سہی۔

ص — تمنے بالکونکے اٹہرا سے کا دُکہہ بہی سنا ہے ؟

ع — وہ کیا ہوتا ہے ؟

صاحبو | تم جسے اٹھرا کہتے ہو وہ کیا چیز ہے
عطاری | ہے! ہے!!۔ اسکا نام نہ لو۔ میں اب سمجھی
ص | نام لینے کا کیا ڈر ہے۔ میں تو یہہ پوچھتی ہوں کہ تم نے سنا ہے یا نہیں ؟
ع | ہاں سنا کیوں نہیں۔ وہ تو بڑی بُری بیماری ہے۔ جب چلہ میں بچہ کو وہ بیماری ہو جاتی ہے تو وہ پھر ہرگز نہیں بچتا۔ اِسلئے زچہ عورتیں اُسکے نام سے کانوں پر ہاتھ دھرتی ہیں اور وہ بیماری کسی دشمن کو نہ ہو۔
ص | اچھا بتاؤ تو سہی۔ وہ بات کیا ہے ؟
ع | لوگ تو یوں کہتے ہیں کہ وہ ایک قسم کا آسیب ہے۔ اسلئے جھاڑ پھونک کرنے والے سیانے کو بلوا کر جھاڑے جھپاڑے کرواتے ہیں۔
ص | ہاں بس آسیب کا اور کیا کام ہوتا ہے وہی تو چلے کے بچوں کو مارتا پھرتا ہے۔ واہ تمہاری عقل!!!
ع | اچھا پھر تم ہی بتاؤ ؟
ص | تشنج کی بیماری کسے کہتے ہیں۔ جانتی ہو ؟
ع | ہاں جانتی ہوں۔
ص | وہ ہی بیماری جب چلہ میں بچوں کو ہو جاتی ہے تو اُسکو اُٹھرا بولتے ہیں۔
ع | ہاں یہ بات مانی۔ کیونکہ تشنج سی بھی جھاڑے وغیرہ اکر جانتے ہیں اُس بیماری میں ویسا ہی ہوتا ہے لڑکا چھاتی منہ میں نہیں لے سکتا۔ اچھا جی چلہ میں یہ بیماری کسطرح ہو جاتی ہے۔
ص | (اول) بچہ کا بدن میلا رکہنے سے بہی ہو سکتی ہے یعنے کسی لڑکے کے پیدا ہونے کے بعد گرم پانی اور صابون سے اسکا بدن صاف نہ کیا جائے اور ہر روز اسکا بدن صاف رکہنے کی تدبیر نہ کیجائے تو گویا اس بیماری کو بلانا ہے۔
ع | میلا لڑکے کا بدن صاف نہ رکہنا ایسا نقصان دیتا ہے جب معلوم نہو تب ایسا ہی ہوتا ہے۔
ص | اجی جاننا نہ جاننا کیا تم کسی کا کہنا تہوڑا ہی مانتی ہو میں تو کہتی کہتی ہار گئی اب میں زبردستی

صاحبو | پہلے دن بچونکا بدن صاف ستہرا کرایا کرتی ہوں۔ پر جیسی ماں گندی رہتی ہے بچے کو بہی ایسا ہی رکہتی ہے۔ ایسے میلے کچیلے کپڑے اوسے اوڑہا رکہتی ہے کہ جنکو دیکہکر نفرت آوے۔ اُس روز ڈاکٹر صاحب نے سیٹہہ نکے گہر ایک بچہ جو ابہی چلہ میں تہا۔ دیکہکر مجہے اتنے طعنے دئے کہ کیا کہوں۔

عطری | ڈاکٹر صاحب نے تمسے کیا کہا تہا ؟

ص | وہ کہنے لگے کہ تمہارے لالہ لوگ باہر تو خوب بن ٹہن کر صاف ستہری رہتے ہیں۔ اُجلے کپڑے پہیر وہیں جرابیں۔ اچہی ٹاٹ باٹ جو تیئں پہن لیتے ہیں گہر وہیں بال بچونکو ایسا میلا کیوں رکہتے ہیں۔ کیا اسلیے کہ وہ بیزبان ہیں اپنا دکہہ سکہہ ظاہر نہیں کر سکتے۔ اسی سبب سے تمہارے ملک کے بچونکو اکثر بیمار رہوتے سنا جاتا ہے ؟

ع | ڈاکٹر صاحب نے کہا تو صحیح ہے۔ اچہا جو چلے میں بچونکو میلا رکہتے ہیں اُس سے اور کون کونسی بیماری ہوسکتی ہے ؟

ص | ہر طرح کی بیماری ہوسکتی ہے۔ لڑکے کے بدن کو میلا رکہنے سے بہوک تو اوسکی پہلے ہی جاتی رہتی ہے۔ اور جب بہوک جاتی رہی تو پہر اچہی طرح کہا بہی نہیں سکتا اور نہ ہضم ہی ہوتا ہے۔ بار بار پتلے دست آتے ہیں۔ دودہ ڈالتا ہے اور لڑکا سوک جاتا ہے۔ ہاتہہ پاؤں سوک کر لکڑی سے ہوجاتے ہیں پیٹ بڑا ہوجاتا ہے۔ بدن پر بڈہونکی طرح جہریاں پڑجاتی ہیں اور روز بروز بجائے بڑہنے کے چہوٹا ہی ہوتا جاتا ہے۔

ع | ہر تو ٹہیک چلہ میں لڑکونکا یہی حال دیکہتے ہیں۔ کیا بدن میلا رکہنا ہی اُسکا سبب ہے ؟

ص | اور کیا۔ بچے کو جتنا صاف ستہرا رکہو اُتنا ہی وہ راضی رہتا ہے۔ اور اچہی طرح بڑہتا جاتا ہے اور موٹا تازہ ہوتا جاتا ہے۔ تمہاری عورتیں تو بس یہ جانتی ہیں دودہ پلایا اور ڈالدیا بچہ کو صاف ستہرا رکہنے سے بہت سی بیماریوں سے بچ سکتا ہے۔

ع | اچہا جی پہلے گلا بوکے لڑکا ہوجائے پہر دیکہو اُسے کسطرح صاف رکہتی ہوں۔ اب آگے بتاؤ ؟

ص | (۲) لڑکے کو سردی لگنے سے بہی وہ بیماری ہوسکتی ہے۔

عطری | سردی لگنا کیسا ؟

صاحبجو | یہی سمجہو کہ سردی کے دنوں میں یا مینہ بوندی میں اگر لڑکا پیدا ہوا اور لڑکے کو اچھی طرح گرم کپڑے اوڑہا کر نہ رکہیں تو اوسکو سردی لگتی ہے۔ اور یہہ بہی معلوم رہے کہ لڑکے کو اسطرح گرم کپڑے میں سے پہر اچانک اوگہاڑ دینے سے بہی سردی لگ جاتی ہے۔ اب سمجہی ؟

ع | اچہا باہر کی سرد ہوا کے لگنے سے جیسا بچہ بیمار ہوجاتا ہے۔ گیلی جگہہ سلانے سے بہی تو بیمار ہوسکتا ہے۔

ص | بلکہ زیادہ بیمار ہوسکتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب سے سنا ہے کہ زیادہ سردی کے لگنے سے تشنج کی بیماری بہی ہوسکتی ہے مجہے یاد ہے۔ انہوں نے ایک روز ذکر کیا تہا کہ ہمارے پاس ایک پوربیا نوکر تہا وہ ہر روز رات کو صحن میں چارپائی بچہا کر اوس میں سویا کرتا تہا۔ گرمیوں میں بہی اور جاڑے میں بہی ایک روز پوہ کے مہینے میں جب سردی خوب پڑتی تہی۔ ڈاکٹر صاحب نے اوسے بلا کر کہا کہ آجکل باہر نہ سویا کر سردی میں مر جائیگا۔ اوسنے انکا کہنا نہ مانا اور کپڑا اوڑہ کر باہر ہی سوتا رہا ہر روز تڑکے تڑکے اوٹہا کرتا تہا ایک روز دیر تک نہ اوٹہا ڈاکٹر صاحب نے جاکر اوسکا کپڑا اوتار ڈالا جب کپڑا اوتارا تو وہ اوسکے موہنہ کیطرف آنکہیں پہاڑ کر دیکہتا رہا۔ بول بہی نہ سکا اور ہاتہ پاؤں بہی نہ ہلا سکا یہ دیکہکر ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ اسکو تو تشنج ہوگیا ہے۔ اوسکے جبہاڑے جڑ گئے ہیں اسلئے بول نہیں سکتا۔ اور سارے بدن میں درد ہے اسلئے ہل نہیں سکتا۔

ع | ابہی تمنے بنسیو کی لڑکی کا ذکر کیا تہا اسکا بہی تو یہی حال ہوگیا تہا ؟

ص | ہاں یہی تو ہوا تہا باہر کی سرد ہوا لگجائے یا گیلی جگہہ سلایا جائے تب تو بیماری ضرور ہی آگہیرتی ہے اور تہوڑی بہت سردی لگنے سے کہانسی اور زکام پر ہی ٹل جاتی ہے۔ جو زیادہ سردی لگ جاتی ہے تو بخار ہوجاتا ہے۔ گٹھیا ہوجاتا ہے فالج ہوجاتا ہے تشنج ہوجاتا ہے۔ اور کئی بیماریاں ہوسکتی ہیں۔

ع | بہلا یہ سب باتیں سنکر میرا جی ٹہر تہرایا ہے ہماری ملک کی زچہ عورتیں تو سردی کو کچہہ سمجہتی ہی نہیں۔

ص | جب ہی تو انکے نصیب پہوٹ جاتے ہیں۔ ہماری لوگوں میں زچہ عورتوں کو چلہ میں ایسے بُرے حال میں رکہتی ہیں کہ خدا ہی جانے یا وہ ہی جانے۔ اوڑہنے کو کپڑا نہ سرہانے کو تکیہ نہ بچہانے کو

صالحہ کو بستر اکچھہ بہی نہیں دیتے۔ صاحب لوگونکے گہر میںنے دیکہا ہے کہ جب بچہ پیدا ہوتا ہے تو میم بڑبے
آرام سے پلنگ پر صاف ستھرے بچہو نے بچہاکر سوتی ہیں جو بچہ اوسکے پاس نرہے تو پہچانی بہی نہ جائے
کہ یہہ زچہ ہی اور نہ یہہ معلوم ہوتا ہے کہ یہہ گہر زچہ خانہ ہے اور ہماری زچہ خانونکی حالت اور رہنے
کیطرہ یقے دیکہکر کون نہیں کہہ سکتا کہ انکے گہر کوئی بچہ نہیں پیدا ہوا ہی زچہ خانہ کے اندر کا حال تو کیا پوچہنا
ہی نزدیک ہوکر گذرتے وقت بہی ناک پکڑتے پہرتے ہیں۔ باقی گہر کے لوگ بہتیری چہوت چہات مانتی ہیں
اور مکانو نمیں رال اور لوبان وغیرہ بہی جلاتی ہیں۔ تاکہ گہر میں نحوست پیدا نہو۔ پر گہر بہر کی جتنی نحوست ہے
سب زچہ خانہ میں جا پڑتی ہی زچہ اور بچہ بیچارونکا خدا ہی حافظ ہے۔

عطیہ بس معاف کرو بہتیری مٹی خراب کر چکے ہمارا کیا قصور ہے قدیم سی یہی چال چلی آتی ہے اگر ہمکو یہہ باتیں
پہلے سی معلوم ہوتیں تو کیا ہم اپنے بچونکو ایسا ہی صاف ستھرے نہ رکہہ سکتیں۔ تکلیفیں بھی
تو ہمیں ہی اٹھانی پڑتی ہیں۔ اچھا اب یہہ بتاؤ کہ سرد ہوا اور گیلی جگہہ سے زچہ کو بھی کچھ
نقصان پہنچتا ہے۔؟

ص نقصان کا کچھہ ٹہکانا ہی؟ زکام۔ کہانسی۔ بخار۔ گٹھیا۔ پیٹ کا درد۔ تشنج وغیرہ ہر قسم کی بیماری ہو سکتی
ہے۔ کچا بدن ہوتا ہے تم جانتی ہی ہو کہ بلغم کے خوف سے کچا پانی تک پینے نہیں دیتے اور گھی
پنجیری۔ سونٹھہ وغیرہ کتنی گرم چیزیں کھلاتے ہو اور کیسا گرم رکہتے ہو۔ اسپر جو سردی اور ہوا لگ
جائے تو زچہ کو جسقدر نقصان پہنچتا ہے وہ سب تم جانتے ہو۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد
زچہ کی حالت بچہ کیطرح نازک ہو جاتی ہے اسلئے سردی سے بچہ کو جیسا نقصان ہوتا ہی زچہ کو
بھی اتنا ہی ہوتا ہی۔ گیلے لیپے ہوئے مکان میں لٹا رکہا ہے۔ چارونطرف سے سرد ہوا لگتی ہی ادہر
بلغم کے خوف سے ٹھنڈا پانی پینے نہیں دیتے۔ واہ تمہاری عقل ایسی حکمت کے واری واری جاؤں!

ع بس اب جانے دو کیوں شرمندہ کرتی ہو۔ اب آگے بتاؤ؟

ص بچہ کو کھلانے کے نقص سے بہی یہہ بیماری پیدا ہو سکتی ہے۔ (۳)

ع کھلانے کا نقص کیسا؟

صاحبجو | کھلانے کے نقص میں ایک ہی بات میں سمجھا دیتی ہوں وہ یہہ ہے کہ باسی دودھ کے پلانے
سے بھی بچہ بیمار ہو جاتا ہے ؟

عطری | بھلا اچھوں ہی اجب تک اوّل دو تین دن زچہ کی چھاتیوں میں دودھ نہیں اُترتا تو گائی یا
بکری کا دودھ ہمارے بچونکو پلایا ہی کرتے ہیں۔ باسی تازہ کی کون تمیز کرتا ہے جو صبح کو گائی
دوہتے دیر ہوگئی تو رات کا باسی دودھ ہی بچہ کو پلا دیا کہیں ایسا نہو کہ بہوک کی مارے بچہ تکلیف پائے
پر یہ خبر نہیں کہ اپنے ہاتہہ سے اُسے زہر پلا دیا۔ ہائی نصیب اِن باتونکے نہ جاننے سے ہی ہماری زچونکے نصیب پہوٹ جاتے ہیں

ص | کھلانے کے نقص اور بھی بتا دیتی ہوں۔

ع | بس اب بتانے کی ضرورت نہیں۔ میں اچھی طرح سمجھ گئی۔ بچہ کو اسطرح کھلانا چاہیے کہ اُسکے پیٹ میں
بوجھہ نہو۔ بس یہی بات ہے ناں ؟

ص | ہاں بس اور کیا۔ جب تک زچہ کی چھاتیوں میں دودھ نہ اُترے تو بچہ کو گائی کا تازہ دودھ پلانا چاہیے
یا بکری کا اُسے تہوڑا سا گرم کرلے اور اکٹھا بہت سا دودھ نہ پلا دے اور نہ بار بار پلا دے
اس سے بچہ کو دودھ نہیں پچتا۔ اور سہار بھی نہیں سکتا۔

ع | اب سمجھی ؟

(۴)

ص | بچہ پیدا ہوتے ہی جو اُسے کھُلکر دست نہ آوے تب بھی بیمار ہو جاتا ہے۔

ع | کیا بچہ کو پیدا ہوتے ہی جلاب دینا چاہیے ؟

ص | بیشک اسلیے دیتے ہی تو نہیں۔

ع | اجی یہ تو بتاؤ ایسی نازک بچہ کو جلاب کسطرح دیتے ہیں۔ ؟

ص | وہ پہر بتاونگی۔

(۵)

ص | نال کے کاٹنے کے نقص سے اور کاٹنے کے بعد جو ناف کو جلد سُکھانے کی تدبیر نہ کیجائے
تب بھی بیمار ہو جاتا ہے۔

ع | نال کے کاٹنے کا نقص کیسا ہوتا ہے۔ اور اُسکو سُکھانیکی خاص تدبیر کیا ہے ؟

صاحبہ | نال کے کاٹنے کا نقص یہہ ہے کہ دائی اُسکو بہت جڑ سے یعنے پیٹ کے نزدیک سے کاٹ دے تو نال کے درد کے سوا بچہ اور بھی بیمار ہو جاتا ہے اور سر کُنڈے یا کینچی سے رگڑ رگڑ کاٹنے سے بھی بچہ کو بہت تکلیف ہوتی ہے اور بیمار بھی ہو جاتا ہے۔

عطاری | اجی ہماری دائیو نہیں تو یہہ دونوں ہی نقص موجود ہیں۔ عین پیٹ کے پاس سے نال کاٹتے ہیں اور کینچی سے کاٹنا تو گویا اُنکا مذہب ہی ہے جو کینچی تیز ہو تو خیر اور نہیں تو رگڑ رگڑ کاٹتے وقت بچہ بلبلاتا ہے نال کاٹنا جسطرح سے اچھا ہے وہ بتادو؟

ص | اجی یہہ بات تو رہنے دو گلا بوکے لڑکا ہو تو اسیوقت ساری باتیں آنکھوں سے دکھا دونگی۔

ع | اچھا جب ہی سہی اب بتاؤ ناف کے خشک کرنی کی خاص تدبیر کیا ہے؟

ص | تم تو چراغ کی لو میں داہنے ہاتھہ کا انگوٹھا گرم کر کے اسجگہہ کو داب داب کر سینک کر درد کو آرام ہونے نہیں دیتے رات دن اسیطرح زخم کو چھیڑنے سے کبھی آرام ہوتا ہے اور زخم اچھا ہوتا ہے اسیطرح کچی ناف کو داب داب کر سینک دینا بھی ام الصبیان کا ایک سبب ہے جو اسطرح سے بچہ کو تکلیف نہو تو ناف کو خشک کرنے کے لئے کوئی خاص تدبیر کی ضرورت نہیں یہہ سب باتیں پھر اچھی طرح سمجھاؤنگی۔

ع | اچھا آگے بتاؤ؟

## (۶)

ص | زچہ خانہ میں جو ہوا کی آمد رفت نہو تب بھی بچہ کو وہ بیماری ہوسکتی ہے۔ اچھا اب بتاؤ بیٹے کتنی باتیں بتائیں جسے ام الصبیان کی بیماری ہوسکتی ہے۔

ع | اچھا بتاؤں؟ اول بچہ کا بن سیلا رکہنا۔ دوسرا بچہ کو سردی کا لگنا۔ تیسرا بچہ کو کھلانے کا نقص۔ چوتھی پیدا ہوتے ہی بچہ کو کھلکر دست نہ آنا۔ پانچویں نال کے کاٹنے کا نقص اور ناف کو جلد خشک کرنے کی تدبیر نکرنی۔ چھٹے زچہ خانہ میں ہوا کی آمد رفت نہونا۔

ص | ٹھیک ہے اسیطرح دل لگا کر سننا چاہئے۔

ع | اب معلوم ہوا کہ اسی سبب سے ہماری ملک میں اتنے بچے ضائع ہوتے ہیں۔ جو زچہ کو ان باتوں کی

عطری: خبر ہو تو بچوں کو بچانے میں جان تک قربان کر دیں مشکل تو یہہ ہے کہ وہ جانتی ہی نہیں ہیں کیا اِس بیماری کا کوئی خاص وقت بھی ہے۔

صاحبو: ہاں پیدا ہونے سے سات روز کے اندر یہہ بیماری ہوا کرتی ہے۔ سات دن کے بعد بھی ہوتی ہے۔ پر جو سات دن کے اندر ہو تو بہت ہی بُرا ہے۔ بچہ ہرگز نہیں بچتا۔ جو سات دن کے بعد ہو تو بچنے کی امید ہوتی ہے۔ اگر پندرہ دن کے بعد اِس بیماری کے ہونیکا اندیشہ نہیں رہتا۔

ع: پھر تو جب تک یہ دن نہ ٹل جائیں بچہ کو بڑی احتیاط سے رکھنا چاہئے۔

ص: اِسمیں کیا شک ہے۔ اچھا میں تو اب چلتی ہوں تم زچہ خانہ تیار کروا ؤ وقت پر مجھے بلوا لینا۔

ع: اچھا سلام؟

# باب چہارم

## زچہ خانہ میں داخل ہونیسے پہلے اور اُسکے بعد دائی کے فرائض

گلابو: جی جی آج میرے اندر کچھ ہل جُل سی معلوم ہوتی ہے۔

عطری: ایسا ہوا ہی کرتا ہے۔ پورے دن ہیں ناں۔ دردلیں، شاید درد شروع ہے۔ اب دائی کو بلوانا چاہئے۔ لالو!

لالو: جی!!

ع: ذرا میرا نام لیکے صاحبو کو بلا لا!

لالو: اچھا جی جاتا ہوں۔

ص: (آکر) کیوں جی کیسے بلوایا ہے؟

ع: گلابو کے تو درد شروع ہو گیا۔

ص: بھلا دیکھوں (گلابو کیطرف متوجہ ہو کر) کیوں بی بی درد ہووے ہے؟

گلابو | اجی کیا خبر میرے پہلو پھٹے جاتے ہیں؟
صاحبو | کیا ڈر ہے۔ بی بی گبہراؤمت۔ کچہہ ڈر نہیں ۔
عطری | کیوں جی اب کیا کروگی ؟
ص | اب یہہ کپڑے اوتار کر دوسرے پہن لیتی ہوں۔
ع | کیوں جی اِن کپڑوںمیں کچہہ عیب ہے ؟
ص | نہیں عیب کیا ہے۔ پر یہہ بات ہے کہ اِن کپڑوںنے کئی جگہہ آتی جاتی ہوں متعدی بیماریوں سے بہی چہوئی گئی ہوں گی۔ احتیاط اچہی ہوتی ہے۔ جو دائی ایسی احتیاط نکرے تو زچہ کو بہت قسم کی بیماریونکے ہوجانیکا اندیشہ ہوتا ہے ؟
ع | بہلا۔ ہماری دائیں تو وہی میلے کچیلے کپڑے جو پہنے ہوئے ہوتے ہیں۔ اُنہیں سمیت زچہ خانے میں چلے جاتے ہیں۔
ص | وہ بیچاریں کیا جانیں کہ اسمیں کیا نقصان ہے۔ جو اونکو خبر ہوتی تو وہ بہی کپڑے بدلکر اندر جاتیں۔ بلکہ تم جو کپڑے بدلے بدوں اندر چلے جاؤ تو کچہہ ایسا ہرج نہیں۔ پر دائیں جو دس جگہہ پہرتی ہیں اُنکو ضرور احتیاط چاہئے۔ اور تمہاری بہو بیٹیاں بہی اسباتکو نہیں جانتیں کہ دائیاں کو بتائیں۔
ع | پہر کیا کروگی؟
ص | پہر ہاتہوںنے ناخون اچہی طرح اُترواؤنگی۔
ع | کیوں جی اسکی کیا ضرورت ہے ؟
ص | ہاتہہ سے دیکہنا بہالنا پڑتا ہے۔ شاید کسی جگہہ ناخونکی خراش لگ جائے تو زچہ کو پیدا ہونیکے بعد بہت تکلیف ہوتی ہے۔ اِسلئے ہاتہونسے دیکہتے وقت بڑی احتیاط چاہئے۔ کیونکہ دائیونکے ہاتہہ زچہ کی جان ہوتی ہے۔ یہ بات خوب یاد رہے ۔
ع | لو بہلا اِن باتونکو ہماری دائیں کیا جانیں۔ اچہا جی پہر کیا کروگی ؟
ص | پہر زچہ کے پاس جاؤنگی۔ اور پیٹ کو دیکہکر ذرا معلوم کرونگی کہ پیٹ میں بچہ کس صورت سے ہے

عصمتی پیٹ میں بچہ کی صورت کیسی ؟

پھر یہ بات ہوتی ہوگی کہ بچے کا سر اوپر کو ہے یا نیچے کو یا ایک طرف کو ہے ۔

ع پہلا ا پیٹ میں بچہ انہیں صورتوں سے رہ سکتا ہے ۔ اسکی تو مجھے خبر بھی نہ تھی ۔

ص کیوں تم نے یہ بات کبھی نہیں سنی کہ فلانے کے پہلے لڑکے کا سر آیا یا پہلے پیر آئے ؟

ع ہاں یہ تو سنا ہے ۔

ص پس پھر جو سر نیچے کیطرف ہوتا ہے تو پہلے سر آتا ہے ۔ اور جو پیر نیچے کیطرف ہوئے تو پہلے پیر آتے ہیں ۔ اور جو آڑا ہوتا ہے تو ہاتھ پہلے نکلتا ہے ۔

ع انمیں اچھا کیا ہے ؟

ص سر کا پہلے آنا اچھا ہے ۔

ع اکثر سر ہی پہلے آتا ہوگا ۔

ص اور کیا ۔ سو میں سے ۹۰ کے سر پہلے آتا ہے ۔ ۳۱ میں سے ایک کے پیر پہلے آتے ہیں اور ۲۲۴ میں سے ایک کے ہاتھ پہلے آتا ہے ۔ جو حساب کرکے دیکھو تو بس یہ ہی اندازہ ہے ۔

ع پھر تو ہاتھ کا پہلے آنا بہت ہی کم ہے ۔

ص ہاں کم تو ہے ہی ۔ جو یہ کم نہوتا تو خبر نہیں کیا حال ہوتا ۔

ع کیوں پہلے ہاتھ کے نکلنے سے کیا زچہ کو تکلیف ہوتی ہے ۔

ص تکلیف تو ہوتی ہی ہے ۔ جو بچہ آپ نہ لوٹ جائے یا دائی اُسے نہ پھیر دے تو زچہ جن نہیں سکتی اور مر جاتی ہے ۔

ع اوہو ہاتھ کا نکلنا ایسا بُرا ہے ! بچہ کو پھیر دینا کیسا ؟

ص بتاتی ہوں ۔ جو بچہ کا ہاتھ پہلے نکلے تو بڑی ہوشیاری سے دائی کو چاہئے کہ پیروں کو پکڑ کر آہستہ آہستہ نیچے اُتار لاوے ۔ پھر بچہ باہر آجاتا ہے ۔ اسی کو بچہ کا پھیر دینا کہتے ہیں کبھی کبھی دائی کے ہاتھ لگائے بدون بچہ آپ ہی پھر جاتا ہے ۔

| | |
|---|---|
| عطری | اچھا جی کس حکمت سے بچہ کو پھیرتے ہیں اچھی طرح بتا دو ؟ |
| صاحبو | یہ وقت بتانے کا نہیں پھر بتاؤنگی ۔ |
| ع | اچھا یہ کیونکر معلوم ہوتا ہے کہ بچہ کا سر پہلے آویگا یا پیر ؟ |
| ص | زچہ کو سیدھا یعنے چت لٹا دیوے اور اُسکا سر تکئیے پر رکھکر ذرا سا اونچا کر دے پھر داہنے ہاتھہ سے اوسکی ٹھوڑی کی ہڈی کے نیچے سے ناف تک اچھی طرح ٹٹول کر دیکھے کہ ایک لمبا سا گولا ٹھیک نیچے سے اوپر کیطرف ڈھلکا ہوا ہے یا نہیں ۔ |
| ع | اچھا ہاتھہ سے اسطرح معلوم کرنے سے کیا فائدہ ؟ |
| ص | اسی سے تو معلوم ہوتا ہے کہ سر نیچے کیطرف ہے یا پیر ۔ یعنے سر پہلے آئیگا یا پیر ۔ |
| ع | ٹھیک ہے جو بچہ پیٹ میں سیدھا ہو تب تو پہلے سر آوے جو اڑا ہو تو پہلے سر کسطرح آسکتا ہے ۔ |
| ص | ہاں بس ٹھیک یہی بات ہے ۔ |
| ع | اچھا پھر تو پورے دنونکی زچہ کے پیٹ کو دیکھنے ہی سے معلوم ہو سکتا ہے کہ بچہ سیدھا ہے یا ترچھا ۔ |
| ص | ہاں اچھی طرح سے دیکھنے سے خوب معلوم ہو سکتا ہے ۔ اور جو بچہ پیٹ میں سیدھا ہو تو زچہ کی ٹھوڑی کے نیچے ایک ہاتھہ اور ناف کے نیچے دوسرا ہاتھہ رکھکر آہستہ آہستہ ٹٹول کر دیکھنے سے ایک ہاتھہ سے بچہ کا سر اور دوسرے ہاتھہ سے اُسکی سُرینیں اچھی طرح معلوم ہوتی ہیں ؟ |
| ع | بھلا پھر اسیطرح دیکھنا چاہئے کہ سر ہے یا سُرینیں ہیں ۔ یہ تو اسطرح معلوم ہوتا ہوگا کہ سُرین سے سر ضرور سخت ہوتا ہے ۔ |
| ص | ہاں اسمیں کیا شک ہے ۔ جب زچہ کے پیٹ کا چمڑا ڈھیلا ہو جاتا ہے تو ہاتھہ لگا کر غور سے دیکھنے سے بچہ کے ہاتھہ پاؤں گھٹنے اور کوہنی تک معلوم ہو سکتی ہیں ۔ |
| ع | بھلا یہ بھی معلوم ہو سکتا ہے !! اچھا یہ کیونکر معلوم ہو کہ ہاتھہ پہلے نکلیگا ۔ ؟ |
| ص | کیوں ۔ جو پیٹ کے دیکھنے سے معلوم ہو گیا کہ بچہ ترچھا ہے ۔ تو بس جانلو کہ ہاتھہ پہلے آویگا ۔ |
| ع | ہاں ٹھیک ہے ۔ اب سمجھہ گئی ۔ اب آگے بتاؤ ۔ ؟ |

| | |
|---|---|
| صاحبو | بچہ کا سر پہلے آویگا یا پیر یہہ زچہ سے دریافت کرنے سے بھی کسیقدر معلوم ہوسکتا ہے۔ |
| عطاری | یہ کیونکر۔ زچہ کو کیا معلوم ہے کہ سر پہلے آویگا یا پیر؟ |
| ص | یہہ تھوڑا سی کہتی ہوں۔ وہ علامات سی معلوم ہوتا ہو۔ یہ بہی معلوم ہو کہ پیٹ میں بچہ ہلا کرتا ہے۔ |
| ع | ہاں یہہ تو جانتی ہوں۔ |
| ص | اور سارے پیٹ میں ادہر ادہر ہلتا نہیں پہرتا۔ یہ بھی معلوم ہے۔ |
| ع | ہاں داہنی طرف ہی زیادہ ہلتا معلوم ہوتا ہے۔ اور طرف کا ہلنا ایسا معلوم نہیں ہوتا۔ |
| ص | بس پہر زچہ کے دہنی یا بائیں طرف بچہ خوب ہلتا ہے اور ناف کے قریب بائیں طرف یا دہنی طرف بوجہہ معلوم ہوتا ہے تو اسکا سر پہلے آویگا۔؟ |
| ع | اب یہ کیونکر معلوم ہوتا ہے کہ پیر پہلے آویگا؟ |
| ص | جو زچہ کہے کہ داہنے یا بائیں طرف بوجہہ معلوم ہوتا ہے۔ اور بچہ پیڑو میں داہنی طرف یا بائیں طرف ہلتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ تو جانو کہ پیر پہلے آدینگے۔ |
| ع | یہ تو خوب حکمت ہو۔ اس سے تو زچہ خود ہی بہت سا کچھہ جان سکتی ہو۔ اچھا ایک بات اور پوچھتی ہوں کہ جب معلوم ہو جائے کہ ہاتہہ پہلے نکلیگا تو ایسی بہی کوئی حکمت ہو کہ جس سے ہاتہہ پہلے نہ نکلنے پاوے۔ کیونکہ ہاتہہ نکلا اور زچہ کی موت آئی۔؟ |
| ص | یہ تمنے خوب بات پوچھی ہے۔ جو پہلے ہی سے دیکھہ بہال کر اسکا انتظام کر لیتی ہو دائی تو بہی وہی ہوتی ہے۔ |
| ع | کیوں جی ایسی بہی کوئی تدبیر ہے؟ |
| ص | ہے تو کیوں نہیں پر دائی جو خوب ہوشیار ہو۔ وہی بڑی چترائی سے آہستہ آہستہ ہاتہہ سے ترچھے لڑکے کو سیدھا کر کے لا سکتی ہے۔ |
| ع | بہلا اسکو سنکر بڑی خوشی ہوئی یہ کیا ممکن ہے؟ |
| ص | ہاں ممکن کیوں نہیں۔ |

عطاری | خدا کرے یہ حکمت ساری دائیونکو آجائے پہر اس دکھ سے چھوٹ جائیں۔ اجی مجھے بہی تو بتلاؤ کہ کس حکمت سے بچہ کو سیدہا کرتے ہیں؟

صاحبو | زچہ کو چت لٹا کر اسکے پیٹ کا کپڑا اوتار کر غور سے ہاتہہ لگاکر دیکہنا چاہئے جب معلوم ہو جائے کہ پیٹ میں بچہ ترچہا ہے تو دونوں ہاتہہ سے بچہ کے دونوں سرے آہستہ آہستہ ہٹا کر سیدہا کر دے

ع | اب کے تو اچھی طرح سمجھہ میں نہیں آئی ایک دفعہ اور سمجہا دو؟

ص | ہاں یہ بات سمجہنی ذرا مشکل ہے یہ سمجہو کہ موٹے اور نرم چمڑے کا ایک بڑا اور لمبا سا غلاف ہے جس میں پانی بہرا ہوا ہے۔ اس غلاف میں اتنا ہی بڑا نرم اور اسی شکل کا ایک گولا سا ترچہا اٹکا ہوا ہے۔ اگر وہ چیز تم باہر سے ہاتہہ لگاکر سیدہا کیا چاہو تو کیا کروگی؟

ع | دونوں ہاتہہ سے غلاف کے اندر والی شئی کے دونوں سرے ٹٹولکر دیکہونگی۔

ص | پہر کیا کروگی۔

ع | پہر دونوں سرے پر دونوں ہاتہہ لگاکر یعنے اونچے سر کے نیچے ایک ہاتہہ اور نچلے سرے کے اوپر دوسرا ہاتہہ دیکر آہستہ آہستہ اسکو اسطرح سرکاؤنگی کہ وہ شئی سرکتی سرکتی ٹہیک سیدہی ہو جائیگی۔

ص | بس اسیطرح زچہ کے پیٹ کے دونوں طرف دو ہاتہہ دیکر بچہ کے دونوں سرے (یعنے سر اور پیر کیطرف) اسیطرح آہستہ آہستہ سرکانے سے بچہ سیدہا ہو جائیگا۔

ع | بہلا سیدہا تو ہوا۔ پہر سیدہا ہی رہیگا یا تہوڑی دیر بعد جیسے کا ویسا ہی ترچہا ہو جائیگا۔

ص | ہاں البتہ جو کچھ حکمت نہ کیجائے تو پہر ترچہا ہو سکتا ہے۔

ع | وہ حکمت کیا ہے؟

ص | بچہ کو اسطرح سیدہا کر کے کپڑے کی گدی بناکر بچہ کے دونوں سروں پر رکھہ کے زچہ کے پیٹ پر کپڑے سے باندہدے پہر وہ نہیں سرکیگا۔ پہر جب درد اٹہے اسوقت تہوڑی دیر تک کسیطرح بچہ کو سیدہا رکھے تو بس پہر اور کچھہ اندیشہ نہیں۔

عطر کی: یہ تو حکمت بتائی - اب کچھ اور بتاؤ ؟
صاحب: یہ تو موٹی موٹی باتیں ہیں - ہاتھہ ڈالکر دیکھنے سے اور بھی اچھی طرح ہو سکتا ہے -
ع: وہ کسطرح ؟
ص: ہاتھوںکو ناریل کے تیل سے چوپڑ کر دہنا یا بائیاں ہاتھہ آہستہ سے فم رحم میں ڈالکر دیکھنے سے بچہ کا جسم معلوم ہوتا ہے - پھر ہاتھہ نکلے یا پیر نکلے یا سر نکلے ہاتھہ ڈالتے ہی معلوم ہو جاتا ہے کیونکہ سر تو ٹھہرا گول اور ہاتھہ پیروںکی شکل ہی اور -
ع: اچھا یہ جو کبھی کبھی بجائے سر کے ہاتھہ یا پیر پہلے نکل آتے ہیں اُسکا بھی کوئی سبب ہو -
ص: سبب کیوں نہیں ہے ؟
ع: کیا سبب ہے -
ص: پیٹ میں اکثر بچہ کسطرح رہتا ہے یہ معلوم ہے - ؟
ع: جب تمنے یہ کہا کہ سر پہلے آتا ہو - تو پھر یہی سمجھہ میں آتا ہے کہ بچہ کا سر نیچے کی طرف اور پیر اوپر کی طرف ہوتے ہیں -
ص: (ا) بچہ جب پیٹ میں چھہ مہینے کا ہوتا ہو - اُسکا سر نیچے کی طرف آتا ہو اور پیر اوپر کی طرف ہو جاتے ہیں - پھر برابر اُسیطرح رہتے ہیں - لیکن اس سے پہلے بچہ پیٹ میں ادہر اُدہر گھومتا ہے - ٹھیک ایک جگہہ ٹکا نہیں رہتا - اسلئے جو چھہ مہینے سے پہلے بچہ پیدا ہوتا ہے تو اکثر بجائے سر کے ہاتھہ پاؤں پہلے نکلتے ہیں -
ع: اچھا مجھے تصویر کھینچکر بتاؤ کہ چھہ مہینے سے پہلے بچہ پیٹ میں کسطرح رہتا ہے -
ص: اچھا یہ دیکھو تصویر -

چھہ مہینے سے پہلے رحم اور بچہ کی صورت

(دیکھو صفحہ ۴۹ پر تصویر ہے)

+ + + +



عطری — اب خوب سمجھ میں آیا۔ اچھا جو بچہ چھہ مہینے سے پہلے پیدا ہوتا ہے۔ وہ تو جیتا نہو گا۔

صاحبو — نہیں اُسنے کیا جینا ہے۔ وہ تو میں پہلے ہی کہہ چکی ہوں (۲) پیٹ میں جو بچہ مرجاسے تو پیدا ہو تو وقت بجائے سر کے اکثر پہلے اُسکے ہاتھہ یا پیر نکلتے ہیں۔

(۳) بیماری وغیرہ سے جو بچہ کی اصل صورت بدل جاتی ہے تو بجائی سر کی ہاتھہ یا پیر نکلتے ہیں۔

ع — ایسی کونسی بیماری ہے جس سے بچہ کی صورت بدل جاتی ہے ؟

ص — ایسی تو بیماریاں کئی ہیں مگر ایک کا نام لیکر تمہیں سمجھاتی ہوں بچہ کے سر میں کبھی کبھی پانی پیدا ہو جاتا ہے۔ وہ پانی اسقدر زیادہ ہوسکتا ہے۔ کہ بچہ کا سر معمولی مقدار سے تگنا چوگنا بڑا ہو جاتا ہے۔

ع — او ہو جو سر اتنا بڑا ہو جائے تو زچہ جنے کیونکر ؟

ص — کیا خود ہی تھوڑا ہی جن سکتی ہے۔ کوئی جنوائی تو ہی جنے۔

ع — اجی کسطرح جنواتی ہیں ؟

ص — وہ اسوقت بتانے کا نہیں پہر کبھی بتاؤنگی (۴) زچہ کی بیماری سے رحم کی شکل تبدیل ہو جانے سے بھی بچہ کا سر پہلے نہیں نکلتا۔ اور بجائی اُسکے ہاتھہ یا پاؤں نکلتے ہیں۔

ع — زچہ کی بیماری سے کیا بچہ دان کی بھی شکل بدل سکتی ہے !

ص — (۵) درد کے شروع ہوتے ہی اگر کسی سبب سے پانی جاری ہو جائے تب بھی اکثر بچہ کے ہاتھہ یا پیر نکل آتے ہیں

ع — پہر تو پانی کا اچانچک جاری ہونا بہت برا ہے

صاحبو	بُرا تو ہے ہی - یہہ سب باتیں پھر اچھی طرح سمجھا دونگی -

عطری	اچھا - ؟

ص	(۲) اور دیکھو - پانچویں مہینے کے پیچھے حاملہ کو کہیں دور بھیجنا اچھا نہیں -

ع	کیوں - ؟

ص	وہ بھی بتاتی ہوں - تہوڑے سے دن ہوئے کہ ایک باہمنی نے میرسے پوچھا - میری لڑکی کو پہلی دفعہ حمل ہے - اور وہ اپنے سسرال میں ہے - اب ساتواں مہینہ جاتا ہے اب میں چاہتی ہوں کہ لڑکی کو اپنے ہاں لے آؤں - تمہاری اسمیں کیا صلاح ہے - سات مہینے کا حمل سنکر میں نے پوچھا کہ کتنی دور سے لانا ہے - اُس نے کہا کوئی ڈیڑھ دن کا رستہ ہوگا - میں نے یہہ سنکر کہا کہ اب لڑکی کو ہرگز نہ لانا لیکن اُسنے میرا کہنا نہ مانا - اور لڑکی کو گھر لے آئی - کچھہ دن پیچھے سنا کہ اُس لڑکی کو ایک لڑکی پیدا ہوئی تھی پیدا ہونے سے پہلے لڑکی کے پیر پہلے نکلے تھے -

ع	پھر تمنے جو سوچکر منع کیا تھا - وہی ہوا -

ص	یہ تو ہونا ہی تھا - یہہ سب باتیں پہلے نہیں بتائی ہیں تین مہینے سے پہلے اور پانچ مہینے کے بعد حاملہ کو کہیں دور نہیں بھیجنا چاہئے - جو بھیجنے کی نہایت ہی ضرورت ہو اس عرصہ کے اندر بھیجنا چاہئے -

ع	اچھا جی جو پیٹ میں بچہ مرجائے تو کیا جلدی جن پڑتا ہے ؟

ص	نہیں یہ بات تو نہیں ہے کہ بچہ کے مرجانے سے اُسیوقت جن پڑے - البتہ مرا ہوا بچہ پیٹ میں زیادہ دیر تک رہ نہیں سکتا - کچھہ خدا کی قدرت ایسی ہے کہ اگر بچہ مرا ہوا اندر رہے تو حاملہ کو تکلیف ہوتی ہے - اسلئے جلدی ہی جن پڑتا ہے -

ع	جو پیٹ میں مرا ہوا بچہ کچھہ دن رہے تو کیا حاملہ کو بہت تکلیف ہوتی ہے -

ص	تکلیف تو ہوتی ہی ہے - بلکہ جننے کے بعد بھی جلدی راضی نہیں ہوتی - بدن بہت بڑا آرام ہو جاتا ہے - جب معلوم ہو جائے کہ پیٹ میں بچہ مرگیا تو دیر نہیں کرنی چاہئے اوسکو جلدی جنوانا چاہئے -

ع	یہ معلوم کیونکر ہوتا ہے کہ پیٹ میں بچہ مرگیا ہے ؟

| صاحب | بہہ تو اچھی طرح معلوم ہو جاتا ہے ۔ |
|---|---|
| عطری | کس طرح ؟ |
| ص | جب بچہ مرجاتا ہے تو حاملہ کو بچہ پیٹ میں ہلتا ہوا معلوم نہیں دیتا۔ اور حاملہ کی چھاتیاں جو پہلے دودھ سے بھری ہوئی اور سخت ہوتی ہیں۔ نرم اور ڈھیلی ہو جاتی ہیں اور چھاتیوں سے دودھ کا ٹپکنا بند ہو جاتا ہے۔ جب اچانک یہ علامتیں ظاہر ہوتی ہیں۔ تو اس بات کا شبہہ ہو سکتا ہے کہ بچہ مرگیا۔ |
| ع | ایسا شبہہ ہو تو کیا کرنا چاہیئے ؟ |
| ص | بس جھٹ پٹ کسی ہوشیار ڈاکٹر کو دکھاوے۔ آگے کی باتیں ڈاکٹر ہی کے کرنے کی ہیں وہ جیسا مناسب سمجھے گا ویسا ہی کریگا۔ |
| ع | اچھا اب دیکھکر بتاؤ کہ گلا بو کے بچہ کا پہلے سر آویگا یا نہیں۔ |
| ص | (دیکھکر) ہاں سر ہی آگے آویگا ۔ |

# پانچواں باب

## جننے کی حالت کی تقسیم

| | |
|---|---|
| ع | اب کیا کرو گی ؟ |
| ص | اب دیکھونگی کہ جننے کی کونسی حالت ہے ۔ |
| ع | وہ کیا میری تو سمجھ میں نہیں آئی ؟ |
| ص | سمجھا دیتی ہوں۔ یہہ باتیں بدوں سمجھائے سمجھ میں نہیں آتیں ۔ میں نے سب باتیں ڈاکٹر صاحب سے پڑھکر سیکھی ہیں ۔ |
| ع | ہاں یہ تو مجھے معلوم ہے ۔ |

صاحبہ: ڈاکٹر صاحب نے بتایا ہے کہ درد کے اٹھنے سے انول کے گرنے تک جو وقت ہے اوسکو تین حصوں پر تقسیم کرنے سے دائیوں کو بہت آسانی ہو جاتی ہے۔

عطری: تین حصے کیسے؟

ص: پہلا حصہ۔ دوسرا حصہ۔ تیسرا حصہ۔

ع: جننے کے حصے کیسے؟

ص: حصے نہیں کیا درد کے اٹھتے ہی بچہ جن پڑتا ہے۔

ع: میں یہ کب کہتی ہوں؟

ص: پہلے تو درد دھیما دھیما شروع ہوتا ہے پھر درجہ بدرجہ زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ پھر پانی جاری ہوتا ہے اسکے بعد زور سے درد اٹھتے ہی بچہ پیدا ہوتا ہے۔ بچہ پیدا ہونے کے بعد پھر انول گرتی ہے اتنی باتیں تو ہونی جائیں۔

ع: ہاں یہ تو ٹھیک ہے۔

ص: پھر اتنی بات تو نکا جو الگ الگ وقت تقسیم نہ کیا جائے تو جھمیلا پڑتا ہے اور اچھی طرح سمجھ میں نہیں آتا کہ کس وقت کیا کرنا چاہیے یہ بھی اچھی طرح سمجھ میں نہیں آتا۔

ع: ہاں یہ تو ٹھیک ہے اب حالتیں ایک ایک کرکے بتا دو؟

ص: درد کی اٹھنے سے رحم کا مونہہ اچھی طرح کھلنے تک جو وقت ہے اسکو جننے کی پہلی حالت کہتے ہیں۔

ع: رحم کیا میری سمجھ میں نہیں آتا۔

ص: جسکے اندر بچہ رہتا ہے اوسکو رحم کہتے ہیں۔

ع: وہ جھلی کا غلاف؟

ص: نہیں وہ کیوں وہ تو ایک جھلی کا غلاف پانی سے بھرا ہوا ہوتا ہے۔ بچہ اسمیں ڈوبا ہوا رہتا ہے درد کے بڑھتے بڑھتے اسکا مونہہ پھٹ جاتا ہے۔ اور پھٹتے ہی پانی جاری ہو جاتا ہے۔ لیکن سارا پانی اکٹھا ہی نہیں نکلتا۔ اسی پانی کے نکلنے کو پانی جاری ہونا کہتے ہیں۔ پانی جاری ہوتے

صاحبو ہی یا اُسکے کچہہ دیر پیچھے بچہ پیدا ہوجاتا ہے۔اور پہر جب انول گرتی ہے اُسکے ساتہہ وہ جہلی کا غلاف بھی نکل آتا ہے۔میں جسکا ذکر کرتی ہوں اُسکے اندر بچہ سمیت پانی سے بہرا ہوا وہ جہلی کا غلاف رہتا ہے۔وہ کچہہ پہٹتا ٹوٹتا نہیں۔اور نہ وہ باہر آتا ہے جسم کے اندر ہی رہتا ہے اور جب حمل نہیں ہوتا تو وہ بہت چہوٹا سا ہوتا ہے۔لیکن حمل ہونیکے بعد جوں جوں بچہ بڑہتا جاتا ہے تیوں تیوں وہ بہی بڑا ہوتا جاتا ہے۔اور بچہ پیدا ہونے کے بعد پہر گہٹتے گہٹتے پہلی صورت پر آجاتا ہے۔کہیں اب سمجہہ میں آیا۔رحم کسکو کہتے ہیں؟

عطری ہاں اب میں سمجہی اُسکو تو دہرن اور بچہ دان بھی کہتے ہیں۔

ص ہاں ہاں اسیکو رحم کہتے ہیں۔

ع کیوں جی رحم کی شکل کیسی ہوتی ہے۔؟

ص ایک گول بیگن کی ڈنڈی توڑ کر اُسکے اندر کا گودا چاکو سے نکالدینے سے جو رہ جاتا ہے اُسکو ہاتہہ سے دبا کر چپٹا کر دینے سے جیسی صورت ہوجاتی ہے۔رحم کی شکل ویسی ہی ہوتی ہے۔

ع اچہا وہ رحم پیٹ میں کسطرح پر رہتا ہے؟

ص موٹا طرف اوپر کو اور باریک سرا نیچے کو ہوتا ہے۔اوپر والے موٹے حصہ کو رحم کا جسم اور نیچے کے حصے کو رحم کا مونہہ کہتے ہیں رحم کا یہ مونہہ جننے کی جگہہ سے ملا ہوا ہوتا ہے۔

ع اب اچھی طرح سمجہہ گئی پر تصویر کہینچکر بتادو تو اچھی طرح سمجہہ جاؤں۔

ص اچہا یہ لو تصویر کہینچ دیتی ہوں۔ یہ دیکہو




تصویر نمبر ۲

جسکو کبہی حمل نہوا ہوا اُسکے رحم کی یہ شکل ہے۔

صاحبہ | جسکو کبھی حمل نہوا ہو اُسکے رحم کی شکل صفحہ ۴۲ پر دیکھو۔

عطری | کیا حمل ہونیسے رحم کی شکل بدل جاتی ہے یا جیسی تمنے کھینچکر بتائی ہے ویسی ہی رہتی ہے۔

ص | یہ بات تمنے خوب پوچھی جس عورت کو کبھی حمل نہیں ہوا اُسکے رحم کی یہ شکل ہے جو مینے اب کھینچی جب حمل ہو جاتا ہے تو یہ شکل نہیں رہتی بدل جاتی ہے۔

ع | یہ تو ٹھیک ہے۔ اُسکی تصویر تم پہلے ہی کھینچکر بتلا چکی ہو۔

ص | پھر تمنے کیونکر جانا کہ وہ رحم کی شکل ہے؟

ع | میں کیا نری احمق ہوں جب تم یہ بتا چکے ہو کہ بچہ رحم میں رہتا ہے پھر وہ رحم کے سوائے اور کیا ہو سکتا ہے

ص | ہاں جو عقل ہو تو ساری باتیں اسیطرح سمجھ میں آسکتی ہیں۔ اس سے پہلے جو تصویر مینے کھینچی ہے اُسمیں مینے یہہ دکھایا ہے کہ چار پانچ مہینے کی حاملہ عورت کے رحم کی شکل کیسی ہوتی ہے اور بچہ اوسمیں کسطرح رہتا ہے یہ یاد رہے۔

ع | کیوں پھر پورے دنوں میں کیا رحم کی شکل اور ہو جاتی ہے۔

ص | ہاں اور ہو ہی جاتی ہے۔

ع | اچھا جی پھر وہ بھی کھینچکر دکھلا دو اور پورے دنوں میں رحم میں بچہ کسطرح رہتا ہے وہ بھی بتلا دو؟

ص | اچھا پھر یہہ دیکھو۔

نمبر ۳




نمبر ۴



پورے دنوں میں بچہ اسطرح رحم میں رہتا ہے

ع | اب سب باتیں اچھی طرح سمجھ میں آگئیں اب بتاؤ کہ رحم کا مونہہ کھلتا کیا ہوتا ہے؟

صاحبو | بتاتی ہوں۔ اب تو تم سمجھی کہ رحم اور رحم کا مونہہ کسکو کہتے ہیں۔
عطری | ہاں اب کیوں نہیں سمجھونگی۔
ص | اچھا پھر سنو پہلی دفعہ حاملہ کے رحم کا مونہہ بالکل بند رہتا ہے۔ اور جبکہ ایک دو بچے ہو چکتے ہیں اُنکے رحم کا مونہہ تہوڑا تہوڑا کھلا رہتا ہے۔ اول دفعہ جننے میں جو دیر ہوتی ہے اُسکا یہی سبب ہے۔
ع | ٹہیک ہے پہلی دفعہ زچہ کو جننے میں تکلیف بہی ہوتی ہے اور دیر بھی لگتی ہے۔ اب بتاؤ رحم کا مونہہ کسطرح کھُلتا ہے۔
ص | درد کے شروع ہوتے ہی رحم کا مونہہ کھلنے لگتا ہے۔ یہ تو جانتی ہو گی کہ درد ٹھہر ٹھہر کر ہوتا ہے برابر ایک سار درد نہیں رہتا۔
ع | ہاں یہ تو جانتی ہوں جو یہ درد ٹھہر ٹھہر کر نہوتا تو زچہ کی جان کیونکر بچتی۔
ص | اسمیں کیا جھوٹ ہے۔ جبتی دفعہ درد اُٹھتا ہے۔ اُتنی ہی دفعہ تہوڑا تہوڑا رحم کا مونہہ کھلتا جاتا ہے اور اسیوقت وہ غلاف جسمیں بچہ ہوتا ہے اُترآتا ہے۔ اور اُس مونہہ میں داخل ہونیکو کرتا ہے۔ جب درد ٹھہر جاتا ہے تو وہ غلاف بہی اوپر کو چڑہتا ہے۔ اسیطرح بار بار اُترنے چڑہنے سے رحم کا مونہہ کھُلجاتا ہے جب اچھی طرح رحم کا مونہہ کہلتا ہے تو اُسکا گہیر قریب پندرہ انگل کے ہوتا ہے۔
ع | اِتنا!!
ص | بچے کا سر تو اسمیں سے نکلنا چاہیے۔
ع | ہاں یہہ بہی ٹہیک ہے۔
ص | پھر جب وہ مونہہ اچھی طرح کھُلجاتا ہے تو دو چار دفعہ درد کے اُٹھنے سے اُس غلاف کی وہ جگہ جو رحم کے مونہہ میں ہوتی ہے زور پاکر پہٹ جاتی ہے اور اوسکے اندر کا پانی تہوڑا سا نکل جاتا ہے اُسی کو پانی کا جاری ہونا کہتے ہیں۔
ع | اچھا جب یہہ غلاف پہٹ جاتا ہے تو ایک ہی بار سارا پانی کیوں نہیں نکلجاتا۔
ص | اسکا سبب یہ ہے کہ غلاف کے پہٹتے ہی بچہ کا سر اُس جگہ آلگتا ہے۔ اسیلئے پانی رُکجاتا ہے

صاحبو | یہیں تک جننے کی اول حالت کہلاتی ہے یعنے درد کے اٹھنے سے رحم کا موںہہ پورا پورا کہلنے تک جو وقت ہے اُسکا نام جننے کی اول حالت ہے۔ اب سمجھی ؟

عطری | ہاں۔

ص | جو دائی اگر جان لے کہ جننے کی کونسی حالت ہے اور اسی موافق عمل کر سکے تو بس جانلو کہ دائی ہشیار ہے اُسکے ہاتہہ سے زچہ کبھی تکلیف نہیں پاتی اور بچہ کا بھی کچہہ خطرہ نہیں رہتا۔

ع | اب جننے کی دوسری اور تیسری حالت کسکو کہتے ہیں وہ بہی سمجہا دو ؟

ص | رحم کے موںہہ کے کہلنے کے بعد جب تک بچہ پیدا نہیں ہوتا تب تک جننے کی دوسری حالت کہلاتی ہے یہی حالت سب سے نازک ہے کیونکہ اسی حالتمیں بہت سی خطرے اور اندیشے ہوتے ہیں۔

ع | خطرے اور اندیشے کیسے ؟

ص | رحم کے موںہہ کہلنے کے بعد اور پانی کے جاری ہونیکے بعد اگر بچہ کے پیدا ہونیمیں دیر ہوتی ہے تو بڑی مشکل بنتی ہے بچہ کا دم گہٹتا ہے اور زچہ کو بھی تکلیف ہوتی ہے۔

ع | ایسا ہی تو دیکہنے میں آیا ہے کہ بچہ کے پیدا ہونے میں بہت دیر ہو جاتی ہے پہر بھی اُسکا دم نہیں گہٹتا اسکا کیا سبب ہے۔

ص | تم جنکا ذکر کرتی ہو انکو تو جننے کی پہلی حالت میں ہی دیر ہوتی ہے۔ اور دوسری حالت میں یعنے رحم کے موںہہ کے کہلنے کے بعد اور پانی جاری ہونے کے بعد ایسی دیر نہیں ہوتی۔

ع | پہر تو جننے کی اول حالت میں دیر ہونے سے کچہہ ڈر نہیں ۔ ؟

ص | کچہہ نہیں۔

ع | اب تیسری حالت کسکو کہتے ہیں یہ بھی بتا دو۔

ص | بچہ پیدا ہونے کے بعد جب تک انول نہ گرے اُسکو تیسری حالت کہتے ہیں۔

ع | جننے کے حصونکو تقسیم کرنیکا تو بڑا فایدہ ہے۔ دائی کی زبانی ساری باتیں معلوم ہو سکتی ہیں جو دائی کہے کہ ابہی رحم کا موںہہ اچہی طرح نہیں کہلا اور پانی بہی جاری نہیں ہوا تو اتنا حوصلہ ہو سکتا ہے

عطری | کہ اب تک کچھ خوف نہیں اور جو یہ کہے کہ رحم کا موہنہ اچھی طرح کھُل گیا ہے اور پانی بھی جاری ہوگیا ہے
تو جان لیا کہ اب ہوشیار ہوجانا چاہئے۔ یہ کیا تھوڑی سی بات ہو۔
صاحبو | اسمیں کیا شک ہے۔
ع | اب اتنی بات اور بتادو کہ کونسی حالت میں کیا کیا کرنا چاہئے جو کہ زچہ اور بچہ دونوںکو اچھا ہو؟
ص | وہ سب باتیں ابھی ہاتھوں ہاتھ دکھا دونگی۔
ع | اچھی بات؟

# چھٹا باب

## جننے کی اول حالت۔

ع | اچھا اب دیکھو کہ گلابو کی کونسی حالت ہے؟
ص | (دیکھکر) ابھی تو پہلی حالت ہے۔ ابھی رحم کا موہنہ اچھی طرح نہیں کھُلا۔
ع | اب اُسے کیا کرنا چاہئے؟
ص | اب ذرا اوٹھکر چلے پھرے۔
گلابو | میں چل پھر نہیں سکتی۔
ص | ہاں نہیں سکتی۔ ابھی ہوا کیا ہے ابھی تو سارا وقت پڑا ہے۔
ع | تکلیف ہو تو ذرا لیٹ جانے دو؟
ص | ابھی تکلیف کیسی اب لیٹنا ویٹنا نہیں جننے کی اول حالت میں چل پھر کر درد کو بڑہانا اچھا ہے
پھر جلدی ہو پڑتا ہے بہت تکلیف نہیں ہوتی۔
ع | اچھا بی بی پھر کیا کرنا ہے۔ ذرا اُٹھکر ادہر اودہر چل پھر لو۔
(صاحبو کی طرف مخاطب ہوکر کہیں جی ہماری دائیاں تو درد کے اُٹھتے ہی زچہ کو زچہ خانہ
میں جا بٹھاتی ہیں۔

صاحبو — اجی وہ اتنا ہی کرتیں تو کیا ڈر تہا۔

عطری — کیوں وہ اور کیا کرتی ہیں۔

ص — درد کے اٹہتے ہی وہ زچہ کو بٹہا کر کہتی ہیں۔ زور کر زور کر یہہ کیا کوئی اچھی بات ہے ؟

ع — کیوں اسمیں عیب کیا ہے ؟

ص — عیب تو بہتیرے۔ جننے کی اوّل حالت میں زور کرنے سے کچہہ فایدہ تو ہے ہی نہیں بلکہ نقصان ہے کہ بیوقت زور کرتے کرتے زچہ ناحق کمزور ہو جاتی ہے۔ پہر جب دوسری حالتمیں خود ہی زور کرنے کی ضرورت ہوتی ہے تب اوسمیں وہ طاقت نہیں رہتی۔ پہر دیکہہ لو نقصان ہی ہوا نہ

ع — اوہو تب تو دائی کے اناڑی پن سے بہی زچہ مفت ہی تکلیف پاتی ہے۔

ص — انکا کیا قصور ہے وہ بیچاری کیا جانے کہ اول حالت میں جنوانی کی کوشش کرنی بیفایدہ ہے اگر جانیں تو ایسا کیوں کریں۔

ع — وہ تو بس زچہ کے پاس بیٹہکر یوہیں کہتی ہیں بیٹیا زور کر بیٹیا زور کر بیچاریوں کے آنکہہ۔ سونہہ لال ہو جاتی ہیں۔ پہر بہی کہتی ہیں زور کر

ص — انکا کیا قصور ہے وہ بیچاریں تو پہلے کی ہی کہتی ہیں پر آخیر میں برا ہو جائے تو وہ کیا کریں یہہ سب انکی نادانی کے سبب سے ہوتا ہے۔ وہ کچہہ جانکر تہوڑا ہی تکلیف دیتی ہیں۔

ع — اچہا پہر پہلی حالت میں دائی کو یا زچہ کو کچہہ بہی نہیں کرنا پڑتا۔

ص — نہیں جلدی جنوانے کے لئے دائیونکو پہلی حالت میں کچہہ نہیں کرنا چاہئے بس بیچ بیچ میں ایک بار یہہ دیکہتی رہے کہ رحم کا سونہہ کہلا ہے یا نہیں۔

ع — کیوں اُسکی کیا ضرورت۔

ص — ضرورت کیوں نہیں۔ نہیں تو یہہ کیونکر معلوم ہو کہ جننے کی پہلی حالت ختم ہو کر دوسری حالت شروع ہو گئی ہے۔ رحم کے سونہہ کہلنے سے ہی یہہ معلوم ہوتا ہے کہ پہلی حالت ختم ہو چکی اور تمکو پہلے ہی بتلا چکی ہوں کہ جننے کی دوسری حالت ہی مشکل ہے اسلئے اسکا جاننا بہت ضرور ہے۔

عطری | یہ تو مانا پر پانی کے جاری ہوتے ہی یہ بھی تو معلوم ہو سکتا ہے کہ اب دوسری حالت ہے۔

صاحبو | ہاں اکثر تو یہی بات ہوتی ہے پر ایسا بھی تو ہوتا ہے کہ پانی بالکل ہی جاری نہیں ہوتا۔

ع | ایسا بھی ہوتا ہے پھر زچہ جنتی کیونکر ہے؟

ص | کیوں غلاف سمیت بچہ پیدا ہوتا ہے۔

ع | اچھا اسمیں کچھ خوف تو نہیں۔

ص | نہیں خوف تو کچھ نہیں پر دائی کو ذرا ہوشیار ہونا چاہئے۔نہیں تو عجب نہیں کہ بچہ مر جائے۔

ع | کیونکر؟

ص | جو پیدا ہوتے ہی غلاف میں سی بچہ کو باہر نہ نکالیں تو بچہ دم گھٹ کر مر جاتا ہے۔

ع | اچھا جی پھر بچہ کیونکر نکالیں۔

ص | کیوں ہاتھ سی غلاف کو پھاڑ ڈالیں۔

ع | ہاتھ سی وہ پھٹ جاتا ہے؟

ص | ہاں پھٹ تو جاتا ہے۔جب نہ پھٹے تو کسی تدبیر سے ذرا سا کاٹکر پھر پھاڑ ڈالے پر اتنی احتیاط چاہئے کہ اُسکے کاٹنے میں بچہ کے کہیں زخم نہ آجائے غلاف سمیت بچہ نکودائیاں کچھ اور سمجھکر کہیں پھینک ندیں کیونکہ یاد رہے کہ اُسکے بیچ میں چاند سا بچہ ہوتا ہے۔

ع | ہاں پھر تو کیا معلوم ہے کتنے ہی ایسے بچے نادانی کے باعث پھینک دیتی ہونگی۔

ص | اُسکے سوائے کسی کسی زچہ کے رحم کا موہنہ اچھی طرح کھلنے سے پہلے ہی پانی جاری ہو جاتا ہے پھر جسکو بڑی تکلیف ہوتی ہے جلدی جن نہیں سکتی اور بچہ کے مر جانیکا بھی اندیشہ ہوتا ہے اور تمکو میں نے پہلے کہہ چکی ہوں کہ جو درد کے شروع ہوتی ہی پانی جاری ہو جائے تو سمجھائے سر کے بچہ کے ہاتھ یا پیر پہلے نکل سکتے ہیں۔

ع | پہلا پھر تو جلدی پانی کا جاری ہونا بہت برا ہے اور کوئی ایسی تدبیر کرنی چاہئے کہ جب تک رحم کا موہنہ اچھی طرح نہ کھلے تب تک پانی جاری نہ ہو جائے۔

صاحبو — بیشک ایسا ہی کرنا چاہیے ۔

عطری — پر یہ معلوم کیونکر ہو کہ کیا کرنے سے پانی جاری ہوتا ہے اور نہ کرنے سے نہیں ۔

ص — یہ تو کچھ مشکل نہیں جو جننے کی پہلی حالت میں دائی زچہ کو زور دینے کو نہ کہے اور ہاتھ سے دیکھنے وقت بے احتیاطی سے غلاف کو نہ پھاڑ ڈالے تو بیوقت پانی کیوں جاری ہوگا وقت پر ہی ہوگا ۔

ع — ہاں یہ بات تو ٹھیک ہے ۔

ص — اور دیکھو جنواتے وقت دائی کو اپنے ہاتھوں کے ناخنوں کو اچھی طرح اتروا لینا ایسے وقت کام آتا ہے

ع — ہاں یہ تو تمنے خوب یاد دلائی ہاتھوں کے ناخوں لگنے سے بھی تو غلاف پھٹ جا سکتا ہے ۔ اچھا جب رحم کے مونہہ کھلنے میں بہت ہی دیر ہو جائے تو کیا پھر بھی دائی کو کچھ نہیں کرنا چاہیے ۔؟

ص — بدون کئے کام کسطرح چل سکتا ہے کوئی تدبیر تو ضرور کرنی چاہیے ۔

ع — وہ کیا تدبیر ہے ؟

ص — وہ یہ ہے کہ ایسی تدبیر کرنی چاہیے کہ زچہ کو قے تو نہو لیکن او بکیاں بار بار آویں ۔

ع — کیوں اُس سے کیا ہوتا ہے ۔؟

ص — رحم کا مونہہ کھل جاتا ہے ۔

ع — کیا سچ کہتی ہو ؟

ص — ہاں ہاں اسمیں کیا شک ہے ۔

ع — تب تو یہ خوب آسان ترکیب ہے ۔؟

ص — آسان تو ہے ہی ۔

ع — مینے دیکھا ہے کہ کوئی کوئی دائی زچہ کے بال اسکے مونہہ میں دے کر او بکیاں کرواتی ہیں وہ بھی کیا اسی لئے ۔؟

ص — جب آنول جلدی نہیں گرتی تو دائیاں ایسا کیا کرتی ہیں لیکن وہ یہ نہیں جانتیں کہ جو رحم کا مونہہ نہ کھلی تب اسطرح کرنا چاہیے جننی کی دوسری اور تیسری حالت میں ایسا کرنا کچھ فائدہ نہیں

صاحبہ — بلکہ جچہ کو ناحق کمزور کرنا ہے۔

عطری — جو رحم کا مونہہ جلدی نہ کھلے تو زچہ کے مونہہ میں اوسکی بال دیکر بار بار اوبکیاں کرانا اچھا ہی۔

ص — ہاں بیشک اچھا ہی اور دیکھو کوئی کوئی زچہ جننی کی پہلی حالت میں خود ہی اوبکیاں لیا کرتی ہے کچھہ کرنا نہیں پڑتا۔ اوبکیوں نے کسیطرحکا خوف تو ہے ہی نہیں بلکہ فایدہ ہی ہے کیونکہ رحم کا مونہہ جلدی کھلتا ہے۔ اور جننے کی پہلی حالت میں زچہ کو تہوڑا تہوڑا گرم دودھہ پلانا اچھا ہے۔ یہ دوا کی دوا اور غذا کی غذا ہے۔

ع — غذا تو ہے پر دوا کیونکر ہے؟

ص — گرم دودھہ کے پینے سے رحم کا مونہہ جلدی کھلتا ہے۔

ع — بہلا پہر تو یہ بڑی اچھی ترکیب ہے۔ ہماری دائیاں پہر ایسا کیوں نہیں کرتیں۔

ص — وہ جانتی کیا ہیں۔ البتہ کوئی کوئی دائی گرم دودھہ پلاتی ہے۔ لیکن جننی کی حالت دیکھکر نہیں دیتی پانی جاری ہونیسے پہلے ہی دیدیتی ہیں۔ اور پیچھے ہی دیتی ہیں پانی جاری ہونیکے بعد یعنی جننے کی دوسری حالت میں گرم دودھہ پلانے سے فایدہ نہیں بلکہ نقصان ہی ہے۔ جب درد اٹھتا ہی تو وہ زچہ کو کہانے نہیں دیتیں۔ چاہے دو دن تک درد رہے انکو بہوکا ہی رکہتی ہیں یہ بات بہت بڑی ہے بیچاریوںکو بہوکھہ کی ماری ہی آدہ مری کردیتی ہیں۔ بالکل بہوکا رکہنا بہت برا ہے اس سے زچہ بہت کمزور ہوجاتی ہے۔ ایک تو درد کی تکلیف دوسرے کہانیکو نہ ملنا۔

ع — اچھا جس کو جلدی جن پڑتا ہے اسکو تو غذا دینے کی کچھہ ضرورت ہی نہیں؟

ص — ہاں اسکو تو کچھہ ضرورت نہیں لیکن جسکو ایک دو دن درد رہے اسکے لئے کچھہ ہلکی سی غذا ضرور دینی چاہیے۔

ع — ہلکی غذا کیسی؟

ص — یہ ہی دودھہ ہوا۔ ساگو دانہ سا آراروٹ بہی ہلکی غذائیں ہیں کیونکہ زود ہضم ہیں اور بوجھہ نہیں کرتیں بہوک کو مٹاتی ہیں اور بدن کو بہی طاقت دیتی ہیں مگر ایک بات ہے کہ جننی کی اول حالتمیں غذا گرم گرم دینی چاہئے کیونکہ گرم چیز سے رحم کا مونہہ جلدی کہلجاتا ہے۔

عطری اچھا دوسری اور تیسری حالت میں کیسی غذا دینی چاہیے۔
صاحبہ دوسری اور تیسری حالتمیں ٹھنڈی چیز کھلانی چاہیے گرم چیز نہیں کھلانی چاہیے۔
ع ٹھنڈی چیز کیا ٹھنڈا دودھ ٹھنڈا پانی بھی ہاں ؟
ص ہاں اور کیا۔
ع ٹھنڈی چیز کھلانے سے کیا فایدہ ہے اور گرم چیز سے کیا نقصان ؟
ص دوسری حالتمیں اگر گرم چیز دیجاوے تو بچہ پیدا ہونیکے بعد خون زیادہ جاری ہونیکا اندیشہ ہے اسی لئے اس حالتمیں گرم چیز کا کھلانا منع ہے اور سرد چیز کے کہانے سے درد بھی جلد جلد اٹھتا ہے۔
ع بھلا کہانے پینے کی ہیر پھیر میں اتنے فائدے او نقصان ؟
ص اسمیں کیا شک پر افسوس یہ ہے کہ ہماری دائیاں ان باتونکو بالکل نہیں جانتیں اور کیونکر کوئی سکہاوے تو جانیں۔
ع جننے وقت زچہ کو بہت پیاس لگتی ہے کیا اسوقت نہیں ٹھنڈا پانی دینا اچھا ہے۔؟
ص اچھا تو ہے ہی جننے کی دوسری حالتمیں جو پانی مانگے تو بیدہڑک ٹھنڈا پانی یا ٹھنڈا دودھ دیدے لیکن پہلی حالت میں ٹھنڈی چیز نہ دے یہ خوب یاد رہے جو پانی مانگے تو گرم دودھ دے کیونکہ دودھ طاقت بھی دیتا ہے اور اُس سے پیاس بھی ہٹتی ہے۔
ع تیسری حالتمیں کیسی غذا دینی چاہیے ؟
ص بس اُس میں اور دوسری حالتمیں کچھہ فرق نہیں۔ بس یہ خیال رہے کہ گرم چیز نہ دینی چاہیے دودھ ہو پانی ہو یا کچھہ اور ہو نہیں تو خون کے جاری ہونیکا اندیشہ ہے۔
ع اچھا پھر جننے کی دوسرے اور تیسری حالتمیں زچہ کو جو کچھہ کہانیکو دیا جاوے سرد ہونا چاہیے۔
ص ہاں یہ بات خوب یاد رکھنا ؟

# ساتواں باب

## جننے کی دوسری حالت اور بچہ پیدا ہونیکے بعد اگر دم نہ ہو تو اُسکا علاج۔

عطری | اچھا اب تو دیکھو کہ گلابو کی کونسی حالت ہے ؟

صاحبہ | (دیکھکر) اول حالت تو ہو چکی ہے۔ اب دوسری حالت ہونیوالی ہے رحم کا مونہہ اچھی طرح کھل گیا ہے ؟

ع | اب پھر کیا کروگی ؟

ص | اب اُسکو زچہ خانہ میں لیجاکر لٹا دیتی ہوں۔ اب بیٹھنا یا کھڑا ہونا مناسب نہیں کیونکہ اب بچے کے پیدا ہونے میں کچھہ دیر نہیں ہے۔

ع | میلا! (گلابو کو) اچھا بی بی جا پھر زچہ خانہ میں جالیٹ ؟

گلابو | (تکلیف سے) اچھا چلی (زچہ خانہ میں جاکر لیٹ گئی)

ص | (زچہ خانہ میں داخل ہوکر گلابو کو) بی بی بائیں کروٹ لیٹ جاؤ ؟

گلابو | کیوں جی لیٹنا کیا ضروری ہے !

ص | ہاں بی بی جب اوّل حالت ختم ہوجاتی ہے تو لیٹنا ہی اچھا ہے کیونکہ جو دوسری حالت میں بیٹھی رہی یا کھڑی رہی تو اسبات کا اندیشہ ہے کہ جو زور سے بچہ کا سر باہر آجائے تو زمین پر لگ کر بچے کے سر کو ضرب نہ آجائے۔

ع | ہاں ہاں بی بی ٹھیک تو ہے لیٹ رہو۔

ص | تمہاری دائیاں تو زچہ کا برا حال کرتی ہیں جب بچہ کا سر باہر آنیکا وقت ہوتا ہے تو زچہ کہتی ہیں کہ اٹھکر اوکڑو بیٹھہ اور اچھی طرح زور کر میں نے کسی کسی زچہ کو کہتے سنا ہے ماجی ذرا خدا کے واسطے مجھے لیٹ جانے دو پھر بھی وہ انہیں لیٹنے نہیں دیتیں وہ یہہ جانتی ہونگی کہ لیٹنے سے اور بدوں زور کرنے کے زچہ جن نہیں سکتی۔ یہہ انکی بہت بڑی غلطی ہے۔ اس سے کچھہ فایدہ نہیں زچہ بیچاری کو ناحق تکلیف دینا ہے۔

ع | ابھی پانی تو جاری ہوگیا۔

| | |
|---|---|
| صاحبو | ہاں بس اب ذرا ہوشیار ہو جاؤ۔ اور گلابو کو اچھی طرح بائیں کروٹ لٹا دو اور گھٹنونکے بیچ میں ایک موٹا سا تکیہ رکھدو؟ |
| عطری | ہماری تو دائیاں زچہ کو چت لٹا کر جنوانی ہیں؟ |
| ص | ہاں کرتی تو ایسا ہی ہیں پر یہ بات اچھی نہیں۔ |
| ع | کیوں جی اس سے کیا نقصان ہے؟ |
| ص | چت لٹا کر جنوانے سے اندیشہ ہے کہ اندام نہانی سے مقعد تک صدمہ نہ پہونچے۔ |
| ع | کیوں جی چت لٹا کر جنوانے سے یہ اندیشہ زیادہ کیوں ہوتا ہے۔؟ |
| ص | یہ نہیں سمجھہ میں آئی؟ چت لیٹنے سے جب بچہ کا سر باہر آتا ہے تو نیچے کیطرف زیادہ زور ہوتا ہے اور بچہ کے سر کا سارا بوجھہ وہیں پڑتا ہے ہاں۔ |
| ع | ہاں بس اب سمجھہ گئی۔ |
| ص | بچہ کا سر نکلتے وقت زچہ کو بائیں کروٹ لٹانا چاہئے اور گھٹنے سمیٹ کر پیٹ کیطرف کر دینے چاہئیں اور دونوں گھٹنونکے بیچمیں ایک موٹا تکیہ رکھدیں۔ یہ باتیں ہمیشہ یاد رکھنی چاہئیں۔ |
| ع | گھٹنونکے بیچ میں کیوں تکیہ رکھنا چاہئے۔؟ |
| ص | جب بچیکے سر نکلنے کا وقت ہو تو تکیہ سے دونوں زانو نکو ایک دوسرے سے علیحدہ کر دینے سے بچیکے سر کا نکلنا سہل ہو جاتا ہے اور زچہ کو بھی اسکا سہارا رہتا ہے۔ |
| ع | اچھا ایک تکیہ رکھدیتی ہوں۔ |
| گلابو | ہائے ری میرا بدن پھٹا جاتا ہے۔ (درد سے) |
| ص | (عطری کو) اسکے دونوں پہلوؤں پر ذرا دبا کر ہاتھہ پھیرو؟ |
| ع | (ہاتھہ پھیرتے پھیرتے) کیوں بی بی کچھہ آرام معلوم دیتا ہے۔ |
| گلابو | ہاں جی میری جانگیں اور پنڈلیاں سن ہوتی جاتی ہیں۔ |
| ص | (عطری کو) اچھی طرح جانگوں اور پنڈلیونکو بھی دبا دبا کر مل دو؟ |

عطری | اچھاجی - اجی گلابو ٹرائی کیوں ہے کچھہ ڈر تو نہیں ؟
صاحبہ | ڈر کا ہے کا بچہ کا سر نکلتے وقت بہت زچہ عورتیں ٹرایا کرتی ہیں اور باولونکی طرح کرنے لگتی ہیں
اسمیں کچھہ ڈر نہیں - بلکہ یہ خوشی کی بات ہے -
ع | کیوں ؟
ص | جب زچہ کو اسطرح کرتے دیکھو تو بس جانلو کہ اب بچے کے سر نکلنے میں کچھہ دیر نہیں ہے -
ع | سہلاجی یہ بات ہی میں تو گھبرا گئی تہی - اجی گلابو کے دست کیوں نکلی جاتی ہیں بیہوشی سی تو نہیں نکلتی - اسمیں کچھہ ڈر تو نہیں ہے -
ص | ڈر کا ہیکا سی اکثر زچہ ونکو اسطرح دست آجایا کرتی ہیں بچہ کا سر نکلتے وقت اوسکا دباؤ پہنچنے سے ایسا ہوتا ہی
ع | میں جانوں یہ بچہ کا سر دکھائی دیتا ہی - اب میں کیا کروں ؟
ص | ہاں سر کے نکلنے کا وقت ہوا اناں تم زچہ کے پیچھے کیطرف جا بیٹھو اور اسجگہ جہاں بچہ کے سر کے آنیکے سبب ذرا ابہری ہوئی معلوم ہوتی ہی اپنا داہنا ہاتہہ رکھکر چپکی بیٹھی رہو دیکھنا دبانا نہیں صرف ہلکے سے ہاتہہ رکھے بیٹھی رہو -
ع | تم ذرا بتادو کسطرح ہاتہہ رکھوں ؟
ص | (دیکھو تصویر پانچویں) دیکھو اسطرح -



عطری — اچھا اب میں سمجھ گئی۔ بھلا یہاں ہاتھ رکھنے سے کیا فائدہ؟

صاحبہ — اگر ہاتھ نہ رکھیں تو عجب نہیں کہ بچہ کے سر کے نکلنے کے وقت اس جگہ ضرب پہونچے اور اکثر اول دفعہ اس بات کا زیادہ اندیشہ ہوتا ہے اسیلئے کہتی ہوں کہ اسجگہ ذرا ہاتھ رکھے رہو لیکن خبردار دبانا نہیں یہ نہیں ذرا سا تاؤ بہاؤ دبائے رکھنا جو زیادہ دباؤ گے تو جس خوف سے ہاتھ رکھا جاتا ہے وہ ہی بات ہو جائیگی۔

ع — اچھا جی۔

ص — دوسری یا تیسری دفعہ زچہ کو اس بات کا ایسا اندیشہ نہیں رہتا اور جو عورتیں سال کے سال یا دوسرے تیسرے برس بچہ جنتی ہیں انکو بھی اتنا خوف نہیں رہتا۔ لیکن جسکو آٹھ یا دس برس بعد بچہ پیدا ہوا اسکو بھی پہلی دفعہ کی طرح احتیاط ضرور ہے۔

ع — اب تو بچہ کا سر اچھی طرح دکھائی دیتا ہے اور یہ جگہ ابھری ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

ص — ہاں بس اب سر نکلا کا نکلا تم اپنا دہنا ہاتھ اسی جگہ اچھی طرح لگائے رکھنا۔

ع — میں کب تک ہاتھ لگائے رہوں؟

ص — جب تک بچہ کا کندھا نہ نکلے تب تک ہاتھ اسی جگہ رکھنا۔

ع — اچھا جی۔

ص — یہ دیکھو بچہ کا سر نکلا ہے اسکے گلے میں ذرا ہاتھ دیکر دیکھو تو۔

ع — کیوں ہاتھ دیکر کیا دیکھنا ہے۔؟

ص — یہ دیکھنا ہے کہ گلے میں نال تو لپٹی ہوئی نہیں۔

ع — کیا گلے میں نال لپٹ جاتی ہے؟

ص — ہاں بہت سے بچوں کے گلے میں نال لپٹی ہوئی ہوتی ہے۔

ع — گلے میں نال کے لپٹنے سے کچھ نقصان ہے؟

ص — جب تک بچہ پیٹ میں رہتا ہے تب تک تو نقصان نہیں لیکن اگر بچہ پیدا ہونے کے بعد گلے میں نال

صاحبو | کے پیچ جھٹ پٹ نہ کہولدئے جائیں تو بچہ کی جانکا خطرہ ہوتا ہے۔
عطری | ابھی ذرا دیکہنا اُسکے گلے میں تو نال نہیں لپٹی ہوئی ہے؟
ص | نہیں! کچھہ اندیشہ نہیں!!
ع | اچھا جو نال لپٹی ہوتی تو کیا کرتی؟
ص | کیوں یہ کون سی مشکل بات ہے نال کے پیچونکو سر پرسے اتار اتار کر کہول ڈالے۔
ع | پہر تو کچھہ مشکل نہیں۔
ص | مشکل تو کچھہ نہیں پراتنی بات ہے کہ نال کے پیچونکو خوب آہستہ آہستہ اور نرم ہاتہہ سے کہولنا چاہئے ایسا نہو کہ جھٹکے سے نال ٹوٹ جائے اور ایک نئی آفت پیدا ہو جائے۔
ع | ہاں اسمیں کیا شک اس جننے کے کام میں سارے کام آہستہ اور سہولیت سے کرنی چاہئیں
اچھا ایسے کتنے ایک پیچ گلے میں ہوتے ہیں؟
ص | اسکا کچھہ ٹہیک نہیں دو٢ تین٣ ہی ہوتے ہیں زیادہ بہی ہوتے ہیں!
ع | اچھا جو پانچ سات پیچ ہوں پہر تو ایک ایک کرکے سر پرسے اتارنے میں بہت دیر لگتی ہے۔
ص | ہاں دیر تو لگے گی۔لیکن اتنی دیر کرنی مناسب نہیں اسمیں بچہ کے مرجانیکا اندیشہ ہے۔
ع | پہر کیا کرے۔؟
ص | قینچی سے نال کے پیچونکو کاٹ ڈالے لیکن کاٹنے سے پہلے بچہ کی ناف کیطرف نال میں ایک اور زچہ کیطرف دوسرا بند لگادے۔جب یہ بند لگ جائیں تو نال میں سے خون نکلنے سے زچہ یا بچہ کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا۔
ع | یہ خوب تدبیر ہے ہماری دائیاں تو یہ باتیں جانتی بہی نہیں ہونگی۔
ص | جانیں کہانسے انکو کوئی بتاتا ہے۔
ع | یہ بہی بات سچ ہے۔ایسا دن کب ہوگا کہ ہماری ملک کی دائیاں اور سب بہوشیاں ان باتونکو جاننے لگیں گے۔ابھی بچہ کا سر نکلتا نکلتا اسیطرح رہگیا۔اور کیوں نہیں نکلتا؟

صاحبہ: صبر کرو نکلتا ہے یہہ جلدی کا کام نہیں سر کے نکلنے کے بعد بدن کے نکلنے میں کچھہ دیر ہوا ہی کرتی ہے
اسبات کا کچھہ ڈر نہیں۔

عطری: بس یہی چاہئے۔ اچھا جو سر پکڑ کر کھینچا جائے تو کیا بچہ نہ نکل آوے؟

ص: ہی ہی۔ ایسی بات زبان پر بھی نہ لاؤ۔ پھر کہیا بچہ جیتا رہتا ہے۔ جھٹ اسکا دم نکلجاتا ہے۔

ع: بھلا۔ دم کسطرح نکلجاتا ہے؟

ص: گردن کے پیچھے جو ہڈی ہوتی ہے اسکے بیچمیں ایک رگ ہوتی ہے اس رگ میں جھٹکا پہونچتے ہی
بچہ کا دم نکلجاتا ہے۔ جو بچہ کا سر پکڑ کر نکالیں تو اس رگ میں زور پڑیگا یا نہیں؟

ع: اچھا پھر تو ہماری نیوتی دائیاں بچہ کا سر کھینچکر ہی آدہے بچے مار دیتی ہیں؟

ص: پھر اناڑیوں سے تو یہہ ہی نقصان ہوتے ہیں۔ ان بیچاریوں کا کیا قصور ہے وہ کیا جان بوجھہ کر
بچوں کو تھوڑا ہی مار ڈالتی ہیں۔

ع: یہہ تو ٹھیک ہے بچہ کا سر پکڑ کر کبھی بھی نہ کھینچنا چاہئے۔ لیکن جو بچہ کا سر نکلکر بدن کے نکلنے میں زیادہ
دیر ہو تو کچھہ تدبیر کرنی چاہئے یا نہیں؟

ص: تدبیر تو کرنی ہی پڑیگی۔ نہیں تو بچہ مر جائیگا۔

ع: تدبیر کیا ہے؟

ص: بتاتی ہوں بچہ کے سر نکلنے کے بعد اگر تھوڑی دیر میں پھر درد اٹھے تو کچھہ بھی کرنیکی ضرورت نہیں
بچہ آپ ہی پیدا ہو جائیگا۔ لیکن اگر سر کے نکلنے کے بعد درد ہلکا پڑ جائے یا بالکل جاتا رہے۔ تو جان
لو کہ بچہ کے پیدا ہونے میں دیر ہوگی۔ یہہ دیکھکر جو زچہ کو جلدی جنوانیکی تدبیر نہ کیجائے تو بچہ مر جاتا ہے۔

ع: وہ تدبیر کیا ہے؟

ص: بچہ کے سر نکلنے کے بعد جو درد ہلکا پڑ جائے تو زچہ کے پیٹ پر اچھی طرح ہاتھہ پھیرنا چاہئیے ہاتھہ پھیرتے
پھیرتے ہی درد اٹھیگا۔ اور درد کے اٹھتے ہی جھٹ بچہ پیدا ہو جائیگا۔

ع: جو ہاتھہ پھیرنے سے درد نہ اٹھے تو کیا کرنا چاہئے؟

مصاحبو: پہر یہ تدبیر ہے کہ ایک شخص زچہ کے پیٹ کو اچھی طرح دبا کر پکڑے اور دائی ایک ہاتہہ بچے کی گردن پر اور اسکی بغل میں دوسرے ہاتہہ کی ایک یا دو انگلی ڈالکر یا پچھنے دونوں ہتھوئیں اپنے دونوں ہاتہوں کی دو انگلیاں ڈالکر آہستہ سے بچے کو باہر کہینچ لاوے - پہر بچہ یا زچہ دونوں کو کچھہ تکلیف نہو گی یہ تو سمجہہ ہی گئی ہو گی کہ اسطرح بچہ کی گردن پر کچہہ بہی زور نہیں پڑتا -

عطاری: یہ تو بات مانی لیکن پیٹ کو دبانیکا کیا فایدہ ؟

ص: جو پیٹ کو بدون دبائے بچہ کہینچکر نکالا جائے - تو خون جاری ہو جانیکا اندیشہ ہے اور عجب نہیں کہ زچہ اسی سے مر جائے -

ع: بہلا پہر تو بچہ کہینچکر نکالنا بہت برا ہے - بس جہانتک بچیکو کہینچکر نکالنا نہیں چاہیے -

ص: ہاں بس اسیطرح ہے جب تک لاچاری کا مقام نہو بچیکو کہینچکر نہیں نکالنا چاہیے یہ بات خوب یاد رہے -

ع: یہ دیکہو کہتے کہتے بچیکا کندہا نکل آیا -

ص: ہاں میں نہ کہتی تہی کہ بچے کے سر کے نکلنے کے بعد ہی جہٹ تہوڑی دیر میں درجہ بدرجہ کندہے اور چہاتی اور پیٹ سب نکل آوینگے - تم اپنا دہنا ہاتہہ اوسی جگہہ رکہنا - اور بائیں ہاتہہ سے گلابو کے پیٹ کو دبا کر پکڑے رہیں اور ہر بچیکو ہاتہوں پر سنبہالتی ہوں -

ع: کیا بچے کا سر نکلتے ہی زچہ کا پیٹ دبا کر پکڑنا چاہیے ؟

ص: ہاں - یہ بات خوب یاد رہے -

ع: اب میں اپنا دہنا ہاتہہ اوس جگہہ سے اٹہالوں ؟

ص: ہاں اب تو کندہا نکل آیا اب بیشک ہاتہہ وہاں سے ہٹالو -

ع: اچہا پیٹ کو اسطرح کب تک دبائے رہوں ؟

ص: جب تک انول نہ گرے تب تک دبائے رہو -

ع: شکر ہے - اب تو ایک کے دو ہوئے - لو بہنو مبارک ہو گلابو کے لڑکا ہوا -

ص: ہاں وہ تو ہوا لیکن تم اسکے پیٹ پر سے ہاتہہ نہ اٹہالینا - میں اور سب کام کرتی ہوں بچیکی پیدا ہوتے

صاحبو | ہی اُسکو زچہ کے دہنے یا بائیں طرف بٹھا رکھنا چاہیے۔ نہیں تو یہ اندیشہ ہے کہ کہیں خونکی دہار نکل کر بچکے آنکہہ سونہہ کان سب بہر نہ جائیں اور بچہ کا کچہہ ہو جائے۔

عطری | اچھا میں ہاتہہ نہیں اُٹھاتی۔ اچھا تمنے جب ہی لڑکے کو جھٹ پٹ پر یکو سرکا دیا۔ اب سمجھی۔

ص | پہلے لڑکے کے سونہہ میں اُنگلی ڈالکر دیکہتی ہوں کہ کچہہ لس چپپ تو بہری نہیں جو ہو تو خوب صاف کردوں۔ اسی کو دائیاں گھٹری گھٹری توڑنا بولتی ہیں۔

ع | سونہہ میں لس چپپ کہانسے آجاتا ہے؟

ص | کیوں بچکے سر نکلنے کے وقت۔ اب بس بچہ تو اچھی طرح روتا ہے۔ اب لاؤ تو اُسکی نال کاٹدیں۔

ع | کیا جو بچہ نہ رووے تو تو اُسکی نال نہیں کاٹنی چاہیے؟

ص | نہیں۔ جو نہ رووے تو یہ سمجہنا چاہیے کہ اوسکا دم رکا ہے۔ سو اس حالتمیں نال کاٹنے سے تو بچہ مر جائیگا۔

ع | اچھا جی بچیکا دم کیوں رک جاتا ہے؟

ص | جو زچہ کے جننے میں دیر ہو جائے یا زیادہ تکلیف ہو تو بچیکا دم گھٹ جاتا ہے۔

ع | جو بچہ کا دم گہٹ جائے تو اُسکو جلانے کی کیا تدبیر ہے؟

ص | جلانیکی تو ترکیب بہت سہل ہے۔ پہلے تو سونہہ میں انگلی ڈالکر چپپ ہو تو اُسکو صاف کرے پہر دو تین چلو ٹہنڈا پانی لیکر اُسکے آنکہہ سونہہ پر زور سے چھینٹے ماریں۔ اسطرح کرنے سے بچہ ایک دو سکیں لیکر روویگا۔ بس پہر کچہہ خوف نہیں رہتا۔

ع | جو پانی کے چھینٹے سے بہی کچہہ نہو تو پہر کیا کرے؟

ص | پہر ایک برتن میں ٹہنڈا پانی ڈالکر بچہ کو گردن تک اُسمیں بٹھا کر جھٹ اُٹھالے پہر بچہ چونک کر رو اُٹھیگا۔ اگر اس سے بہی فایدہ نہو تو ایک دوسرے برتن میں گرم پانی ڈالکر اسیطرح ایک دفعہ ٹہنڈے پانیمیں پہر گرم پانیمیں پہر ٹھنڈے پانی میں اسطرح جھٹ پٹ دو چار دفعہ غوطے دیتے دیتے بچہ رو اُٹھیگا پر پانی زیادہ گرم نہو ایسا ہو کہ بچہ سہ سکے۔

ع | پہر تو بچہ پیدا ہونے سے پہلے زچہ خانہ میں ٹہنڈا اور گرم پانی دونوں طیار رکہنے چاہیں۔

صاحبو — ہاں اور کیا نہیں تو پانی لاتی ہی رہتے بچہ مرجائیگا۔ صرف پانی ہی نہیں ہے ایک قینچی تہوڑا سا فتیلہ ہتہ چار ایک لمبا ایک فلالین کا ٹکڑا تہوڑا سا صاف باریک چیتہڑا اور ہاتہ ایک دو کا ایک فلالین کا چیتہڑا یہہ سب چیزیں موجود رہنی چاہئیں۔

عطری — کیوں ان چیزونکی کیا ضرورت ہے ؟

ص — اچہا وہ بہی بتاتی ہوں۔

ع — جو بچہ کو اسطرح ٹہنڈے اور گرم پانیمیں غوطہ دینے سے بہی آرام نہ آوے اور بچہ نہ روے تو اور بہی کچہہ تدبیر ہے

ص — ہاں پہر بچہ کو گودی میں چت لٹا کر اُسکے دونوں بازو دو ہاتہہ سے پکڑ لے اور اُسکے مونہہ میں پہونک مارے اور اُسکی بازوٗنکو ایک دفعہ اُسکی دونوں پسلیونسے ملا کر دبائے اور پہر دونوں بازو اُٹہا کر سر کے دونوں طرف لیجاوے پہر نیچے کرکے پسلیونسے دبا کر اسیطرح سر کی طرف اُٹہا لے جب بازو سر کیطرف اُٹہاوے تب مونہہ میں پہونک مارنی چاہئے اسیطرح بہت دیر تک کرنے سے بچہ ٹہہر ٹہہر کر سسکیاں لینے لگیگا پہر جلدی جلدی سسکیاں لیگا پہر معمولی طور پر دم لینے لگے گا۔

ع — بازوٗ کو دبانے اور اُٹہانے سے کیا فائدہ ہوگا۔

ص — تم جانتی ہو ناں کہ جب سانس اوپر کو کہینچتے ہیں تو چہاتی پہول جاتی ہے اسیطرح سے جب سانس چہوڑتے ہیں تو چہاتی دب جاتی ہے اسیطرح جب بچہ سانس لیتا ہے اور چہوڑتا ہے تو اُسکی چہاتی بہی اسیطرح پہولتی اور بیٹہتی ہے دونوں بازوٗنکو اُسکی پسلیونسے دبانے اور سر کیطرف اُٹہانے سے بہی وہی حرکت ہوتی ہے اور جب دم لیتا ہے تو ہوا چہاتی میں داخل ہوتی ہے سو اُسکے عوض میں مونہہ میں پہونک مار کر چہاتی میں ہوا داخل کیجاتی ہے۔

ع — تب تو بڑی حکمت سے بچہ کو دم آتا ہے۔

ص — اسمیں کیا شک ہے نہیں تو بچہ کیسے بچ سکتا ہے۔

ع — بس جب اسطرح سے بہی دم نہ آیا تو بچہ کی امید چہوڑ دے۔

ص — ہاں اور کیا پہر تو لاچاری ہے جب آگے کوئی تدبیر ہو دے ہی نہیں تو کیا کرے۔

عطری | بچہ کو جلانے کی جو تدبیریں پہلے بتائیں ہیں جب وہ سب کرے تب اسطرح کرنا چاہئے۔

صاحبہ | ہاں یہ تو آخری تدبیر ہے۔ اسکے سوائے بچہ کی سُرین پر دو چار دفعہ تھپکے مارنے سے اور ناک میں اور تالو میں پر دیکر ہلانے سے بھی دم آجاتا ہے لیکن ان تدبیروں کو بھی پہلے ہی کرنا چاہئے اور جو دیکھو کہ پیدا ہو کر بچہ رویا نہیں اور آنکھہ سونہہ سب نیلے پڑ گئے ہیں تو اسکی ناف کی نال تین ایک انگل چھوڑ کر باقی کو جھٹ کاٹ ڈالے اور کاٹتے ہی نال کو اسوقت نہ باندھے اور چمچہ ڈیڑھ چمچہ بھر خون نکل جانے دے پھر نال کے بند لگا دے جہاں یہ خون نکل گیا پھر جھٹ بچہ کے سونہہ کا نیلاپن اُتر جائیگا اس سے بھی جو دیکھو کہ بچہ نے دم نہیں لیا یا نہیں رویا تو پھر جسطرح کہ پہلے بتلا چکی ہوں اسیطرح پانی کر چھینٹے وغیرہ لگائے اور ساری باتیں ایک ایک کرکے اسیطرح کرنی چاہئیں جو جو باتیں میں نے بتائی ہیں سب یاد تو ہیں ناں؟

ع | ہاں جی چاہے تم پوچھہ لو۔

ص | اچھا بتاؤ تو؟

ع | جو بچہ کا سونہہ نیلا نہ پڑ جاے پھر تو نال میں سے خون نکالنے کی ضرورت نہیں؟

ص | ہاں بس ٹھیک ہے تم خوب سمجھتی ہو جب سونہہ نیلا نہ پڑجاے تو پھر خون نکالنے کی کیا ضرورت ہے۔

ع | پھر تو بچہ کے دم لانے کی بہت تدبیریں ہیں۔

ص | تدبیریں تو بہت ہیں پھر بھی تمہاری دائیاں اسیطرح بچوں کو مردہ جانکر ہاتھہ پیر چھوڑ دیتی ہیں اور جیتوں کو بھی مار دیتی ہیں۔

ع | ہاں یہ تو ہے ہی جہاں بچہ نہ رویا اور دائی نے اسکی امید چھوڑی پر کوئی کوئی ہشیار دائی ایسا کرتی ہیں کہ بچہ کی نال کاٹنے سے پہلے کسی برتن میں رکھکر نال کو آگ سے گرم کرتی ہیں اور بچہ کے سر پر ٹھنڈا پانی ڈالتی ہیں اور کالی مرچ سونہہ میں چبا کر بچہ کے ناک اور سونہہ میں پھونک مارتی ہیں اُنسے بھی کچھہ فایدہ ہے؟

ص | نال کے گرم کرنے سے کیا فایدہ ہوتا ہے یہ تو مجھے معلوم نہیں ہے پر سر پر ٹھنڈا پانی ڈالنا بجائے فایدہ کے نقصان کرتا ہے اس سے بچہ اور بھی بے جان ہو جاتا ہے۔ اور مرچ چبا کر پھونک مارنا بھی اسانسی بات

صاحبو | نہیں ہے۔ اس سے بچہ جی بھی جاوے تو اُسکو دمے کی بیماری ہو سکتی ہے۔ اب دیکھو نال کسطرح کاٹتے ہیں

عطری | اسکا کیا دیکھنا ہے کہپچی سے کاٹو گی نا ؟

ص | کیا دیکھنا ہے۔ ایسا مت کہو نال کاٹنے کے نقص سے سینکڑوں بچوں کی جان جاتی ہے۔

ع | بہلا اسکی تو مجھے خبر ہی نہ تھی اچھا میں دیکھتی ہوں کہ تم کسطرح کاٹتی ہو اور کیونکر باندہتی ہو۔

ص | اچھا ایک قینچی اور ہانہہ ایک باریک فیتہ تو منگواؤ۔

ع | کیوں ہماری دائیاں تو کہپچی سے کاٹتے ہیں اور تانت سے باندہتے ہیں اس سے کیا نقصان ہے۔

ص | نہیں نقصان تو ایسا کچھہ نہیں پر تانت ذرا سخت اور تیز ہوتی ہے بند کی جگہہ کیا عجب کہ تانت بیٹھہ کر
نال کٹ جاوے۔ اس سے پہر خون جاری ہو کر بچہ کے مرجانے کا اندیشہ ہے پہر جب تک اسکی جڑ میں
ایک بند اور نہ لگائیں تو خون نہیں تھمتا۔

ع | پہر تو نقص ہوا ہی۔ جانے دو تم فیتے ہی سے باندہو۔ اچھا کہپچی سے نال کاٹنے کا کیا عیب ہے۔

ص | بچہ اس سے بہت تکلیف پاتا ہے کیونکہ رگڑ رگڑ کر کاٹنا پڑتا ہے اور تم نے دیکھا ہی ہوگا کہ نال کاٹتے وقت
بچہ کسطرح رویا کرتا ہے۔ جو تیز قینچی سے کاٹی جاوے تو بچہ کو معلوم بھی نہیں ہوتا۔ اور اسی سبب
سے رونا بھی نہیں رگڑ رگڑ کر کاٹنے سے درد کی مارے بچہ بیمار ہو جاتا ہے۔

ع | یہ تو بات ٹھیک ہے پہر قینچی ہی سے کاٹ لو کہپچی سے کاٹنے کا کچھہ نیم تھوڑا ہی ہے۔

ص | تمہاری باتوں نے میرا دل بہت خوش ہوتا ہے جو سب عورتیں اسیطرح سمجھنے لگیں تو کیا اچھی بات
ہو۔ جو نسی بات قدیم سے چلی آتی ہے اُسے وہ بہیڑ چال کی طرح کبھی نہیں ملتیں چاہے کتنا
ہی سمجھاؤ وہ ہی کرینگیں

ع | یہ بہت بڑا عیب ہے ایسا کرنے سے دنیا کا کام کسطرح چل سکتا ہے۔ جیسی ہماری حالت اب ہے
جو دس برس پیچھے بہی وہی حالت رہے تو انسان کی کسطرح بہتری ہو سکتی ہے انسان کو چاہئے
کہ جو جونسی بات اچھی دیکھے اسکو اختیار کرے اور بری بات کو چھوڑتا جاوے۔

ص | اچھا دیکھو ناف کیطرف سے نال کو تین انگل چھوڑ کر میں نے ایک بند یہ لگایا ہے دوسری طرف اُسکے

صاحبو | آدہی انگل پر ایک دوسرا بند لگایا اور دونوں بندوں کے بیچ میں قینچی سے کاٹدیا۔ دیکہو بچہ رویا۔؟
عطری | خوب پہر تو قینچی سے نال کاٹکر ہم بچہ کو ناحق تکلیف دیتے ہیں بلکہ بعض اوقات بچہ اسیطرح مر بھی جاتا ہے اچہا یہ دو بند لگانے کا کیا فائدہ ہے ہماری دائیاں تو ایک ہی بند لگایا کرتے ہیں۔
ص | دو بند لگانا بہت ضرور ہے اگر صرف ناف کیطرف ایک بند لگاکر نال کاٹ دیجائے تو اگر پیٹ میں ایک اور بچہ ہو تو وہ مر جاسکتا ہے۔
ع | پیٹ میں اور بچہ کیسا ؟
ص | کیوں کیا جوڑے نہیں ہوتے۔
ع | ہاں ہوتے تو ہیں ؟
ص | اچہا جب جوڑے ہوتے ہیں تو کیا دونوں بچے اکٹھے ہی پیدا ہوتے ہیں۔
ع | نہیں اکٹھے کیونکر ہو سکتے ہیں۔ آگے پیچھے پیدا ہوتے ہیں۔
ص | زچہ کے ایک بچہ ہوگا یا جوڑا پیدا ہوگا یہ تو پہلے معلوم ہی نہیں ہوتا پہر سمجہہ لو کہ نال کاٹتے وقت یہی خیال رکہنا مناسب ہے کہ شاید پیٹ میں دوسرا بچہ ہو۔ نہیں تو جو پیٹ میں ایک اور بچہ ہوا اور اُسکی اور دوسرے بچے کی نال ایک ہی ہو تو یہ اندیشہ ہے کہ خون نکلکر بچہ مر جائے اور اُسکے سوائے دو بند لگاکر نال کاٹنے سے انول بہی جلدی گرتی ہے۔ اچہا لو اب نال تو کٹ چکی اب گرم پانی اور صابون سے بچے کو خوب صاف کرو پہر سوکہے کپڑے سے اسکا بدن اچہی طرح پونچھ کر فلالین سے اچہی طرح ڈہک دو بچے کو پیدا ہونے کے بعد اسطرح صاف کرنا چاہئے نہیں تو بچے کو بڑی تکلیف رہتی ہے اور جو جو بیماریاں ہو سکتی ہیں وہ میں پہلے بتا چکی ہوں۔
ع | ہاں مجہے خوب یاد ہے جس بیماری کے نام سے زچہ ڈر جاتی ہے وہی بیماری ہے ناں ؟
ص | ہاں اور کیا تمہیں خوب یاد ہے جو ہو بیٹیاں اِن سب باتوں سے واقف ہو جائیں تو کتنی ہی بچوں کی جانیں بچیں۔
ع | اچہا دو بند لگاکر نال کاٹنے سے انول جلدی کیوں گرتی ہے ؟

صاحب نال میں بند لگے رہنے سے خون باہر نہیں آسکتا۔ اور آنول میں جم جاتا ہے اسیطرح آنول درجہ بدرجہ بھاری ہوکر رحم سے جلدی چھوٹ پڑتی ہے۔

عطری تو تو دو بند لگا کر نال کاٹنے کا بہت فایدہ ہے۔

ص ہاں ایک بات اور رہ گئی اُسکا جان رکہنا بہت ضروری ہے۔

ع وہ کیا بات ہے؟

ص جو بچہ پیدا ہونیکے بعد بہت کمزور معلوم ہو تو آنول کیطرف سے نال کو سونت کر خون کو اُسکے ناف کے رستے بچہ کے جسم میں داخل کر کے پھر نال پر بند لگانا چاہئے۔ ماں کے خون سے بچیکی زندگی ہے اسلئے اسطرح جو تہوڑا سا خون اسکے جسم میں داخل کیا جائے تو کچھہ نہ کچھہ طاقت پہونچیگی۔

ع ہاں یہہ تو خوب تدبیر ہے بہت سی کمزور بچے جو پیدا ہونیکے بعد تہوڑے ہی دنوں میں کسی ذرا سے سبب سے مرجاتے ہیں۔ اونکے لئے اس سے بہت فایدہ ہو سکتا ہے۔

ص ایسے کمزور بچہ کے لئے یہہ تدبیر کرنی چاہئے اور میری یہی اس سے یہی مراد ہے اور پیدا ہونیکے بعد اگر بچہ کو بہت سست اور ناطاقت دیکہو تو اسیطرح خون سونت کر اُسکے جسم میں داخل کر کے نال کاٹتے ہی ماں کیطرف کی نال کے سر سے چار پانچ بوند خون لیکر بچہ کو پلاوے بس پھر بچہ تگڑا ہو جائیگا۔

ع یہہ بہی خوب تدبیر ہے۔

# آٹھواں باب

## جننے کی تیسری حالت اور بچہ پیدا ہونیکے بعد زچہ کی ٹہل

ع کیوں جی ابہی آنول کیوں نہیں گری؟

ص اب گرنے ہی والی ہے۔ ایسی جلدی کیا ہے۔ تم پیٹ پر ہاتہہ رکہکر رحم کو ذرا اسیطرح دبا کر پکڑے رہو۔

ع میں تو دبائے بیٹھی ہوں۔ جب تک تم نہ کہو ہاں سے ہاتہہ نہیں اوٹھاتی۔ ہماری تو دائیاں بچہ پیدا ہوتے ہی ہاتہہ ڈالکر آنول کو کہینچ کر نکالتی ہیں۔

صاحبو | توبہ۔ توبہ۔ یہ بات تو بہت بُری ہے۔

عطری | کیوں جی بُری بات کیوں ہے؟

ص | پیٹ میں ہاتھہ ڈالنا اور زچہ کو جان سے مار دینا ایک ہی بات ہے جو انول کھینچکر نکالی جاوی تو اندیشہ ہے کہ خون جاری ہوکر زچہ مر بھی جلئے۔ اور جو ہاتھہ ڈالنے سے رحم میں کہیں ناخن لگجائے یا انول کا کوئی ٹکڑا ٹوٹ کر رحم سی لگا رہجائے تو بس آفت آجاوی بخار ہوکر زچہ کی جان جانی رہی۔

ع | توبہ۔ توبہ۔ پھر تو ہماری دائیاں گویا قصائی سی بھی بُری ہیں۔

ص | او ہو۔ اُن بیچاریوں کا کیا قصور ہی اُنکو کیا معلوم ہے کہ اس سے اتنے نقصان ہیں گھر کے لوگ بھی جلدی کرنے لگتی ہیں دائی کو بھی جلدی پڑجاتی ہے بس بچہ ہوتے ہی انول نہیں گری انول نہیں گری کرکے دُہائی مچادیتے ہیں۔ گویا انول گرنے ہی سے فارغ ہوگئی چاہیے۔ آپہی گرجائے چاہیے کھینچکر نکالنی پڑے پر انول کو کھینچکر نکالنے سے زچہ کی جان جو کہوں میں آجاتی ہے اس بات کو نہ تو زچہ ہی جانتی ہے نہ دائی ہی جانتی ہے اور نہ دیکھنے والی عورتیں جانتی ہیں۔

ع | اچھا پھر انول کسطرح نکالنی چاہیے؟

ص | نکالنے کی ضرورت کیا ہے وہ تو آپ ہی نکل آتی ہے بچہ پیدا ہونے کے بعد گھڑی بھر میں انول گرجایا کرتی ہے پھر اسمیں اتنی جلدی کرنے سے کیا فایدہ ہے۔

ع | اچھا بچہ پیدا ہونے کے بعد جو درد اُٹھتا ہے اسی سے انول گرجاتی ہے ناں۔

ص | ہاں بس اور کیا جہاں بچہ پیدا ہونیکے بعد دو چار دفعہ درد اُٹھا اور انول آہستہ آہستہ باہر آتی جاتی ہے۔

ع | اچھا گھڑی بھر میں انول گرگئی تو خیر اور جو دیر ہوجائے تو کیا کرے؟

ص | اُسکا علاج میرے پلے میں بندھا ہوا ہے ایہہ دیکھو!!

ع | واہ دوا بھی ساتھہ ہی لے آئی ہو؟

ص | ہاں جی ساتھہ تو لانی ہی چاہیے ضرورت پڑے تو کیا پھر دوڑکر دوا لانے جاؤں اتنے میں تو خون جاری ہوکر زچہ کا کام تمام ہوجائے۔

عطری — اس دوا کے کھلانے سے کیا آنول گر جاتی ہے ؟

صاحب — ہاں - اس دوا کے کھلاتے ہی درد اٹھتا ہے اور جہاں دو چار دفعہ درد اٹھا اور آنول باہر آئی -

ع — واہ پھر تو یہ بہت اچھی دوا ہے -

ص — دوا کے عمدہ ہونے میں کیا شک ہے صرف اسی دوا سے کتنی زچہ کی جان بچتی ہے کیا بتاؤں یہ دوا ہر ایک کو رکھنی چاہیے -

ع — یہ دوا کیا ایک ہی دفعہ کھلانی پڑتی ہے یا کئی دفعہ ؟

ص — بہت جگہ تو ایک ہی دفعہ کافی ہوتی ہے اگر ضرورت ہو تو تین چار دفعہ بھی کھلا دیتی ہیں -

ع — ضرورت کیونکر معلوم ہوتی ہے -

ص — یہ بات تو آسان ہے اگر دوا کھلاتے ہی تھوڑی دیر میں زور سے درد اٹھے اور رحم اینٹ کیطرح سخت ہو جائے تو پھر دوسری دفعہ کھلانی کی ضرورت نہیں ایک ہی دفعہ کافی ہے اور ایک دفعہ کھلانے سے درد نہ اٹھے تو تھوڑی دیر بعد ایک دفعہ اور کھلا دے -

ع — دوسری دفعہ کتنی دیر بعد کھلائے ؟

ص — اسکا کچھ اندازہ نہیں یہ دوا کھاتے ہی اثر کرتی ہے اور جو زچہ کو یہ دوا کھلا کر رحم کو ہاتھ سے پکڑے رہو تو تمہاری ہاتھوں ہی میں اسکا اثر معلوم ہوگا رحم سکڑ کر ایسا سخت ہو جائیگا کہ تمہارے ہاتھ میں ایک لوہی کا سا گولا معلوم ہوگا اور زچہ درد کی ماری بے چین ہو جائیگی دوا کھاتی ہی تھوڑی دیر کے بعد ہی یہ اثر معلوم ہوتا ہے لیکن دوا کھلا کر جو گھڑی بھر تک اثر ایسا معلوم نہو تو دوسری دفعہ کھلا دے -

ع — ہاں اب سمجھی ؟

ص — جو دوا اچھی ہو تو ایک ہی دفعہ کے کھانے میں اثر کر جاتی ہے - پر جو دوا تازی نہو تو اسمیں اتنا اثر نہیں رہتا - پھر دو تین دفعہ کھلانی پڑتی ہے - غرض رحم کو ہاتھ میں پکڑے رہنے سے ہاتھوں ہی اسکا اثر معلوم ہو جاتا ہے - یہ بات خوب یاد رہے -

عطری — جب تم کہتی ہو کہ اِس دوا کے کھلاتے ہی درد اُٹھتا ہے۔ پھر رحم کو ہاتھ سے بنا پکڑے ہی اِس دوا کا اثر معلوم ہو سکتا ہے۔

صاحب — کیونکر؟

ع — کیوں جب درد اُٹھتا ہے تو زچہ بیچین ہوتی ہے نا اسی سے معلوم ہو سکتا ہے۔

ص — ہاں معلوم تو ہو سکتا ہے پر رحم کو ہاتھ سے پکڑے رہنے سے اور بھی اچھی طرح معلوم ہو سکتا ہے کیونکہ جوں جوں رحم سکڑ کر سخت گولا سا ہوتا جاتا ہے توں توں دوا کا اثر معلوم ہو سکتا ہے جب رحم سکڑ کر چھوٹا سا سخت گولا سا ہو جائے تب تو درد اُٹھیگا۔

ع — ہاں اب اچھی طرح سمجھ گئی۔ اچھا یہ جو دائیاں کہا کرتی ہیں کہ جننے کے بعد زچہ کے پیٹ پر ہاتھ رکھنے سے بچہ کا سرہانا معلوم ہوتا ہے وہ کیا بات ہے بچہ کا سرہانا کیسا؟

ص — دلہن بہاگ وہ تو رحم کو ہی بچہ کا سرہانا بتاتی ہیں جب رحم سکڑ کر چھوٹا ہو جائے اور سخت گولا سا ہو جاتا ہے تو دائیاں اُسکو بچہ کا سرہانا بتاتی ہیں وہ بیچاریں کیا جانیں کہ جس رحم میں بچہ پہنا وہی رحم سکڑ کر ایسا ہو گیا ہے وہ جانتی ہیں کہ پیٹ میں بچہ اسی پر سر رکہکر لیٹا رہتا ہے۔

ع — دلہن بہاگ ایسی دائیں ہم لوگوں کو ہدایت کرتی ہیں جب ہی ہماری عقل اُنسے بدتر ہو جاتی ہے اچھی وہ دوا تو دکھلاؤ جسکی تمنے اتنی تعریف کی؟

ص — یہہ دیکھو۔

ع — یہ تو کچھ بکٹی سی ہے۔ اسکا نام کیا ہے؟

ص — اسکا نام ارگٹ آف رائی ہے۔

ع — ارگٹ آف رائی کیا چیز ہے؟

ص — یہہ ایک قسم کا غلہ ہے اس غلہ میں جب کوئی نقص پیدا ہو جاتا ہے یا کیڑا لگ جاتا ہے تب اسمیں یہہ عجیب حالت پیدا ہو جاتی ہے۔

ع — یہہ ہوتا کہاں ہے؟

صاحب جو | ولایت میں ہیں انگریزوں کے ملک میں۔
عطرن | اسکی شکل کیسی ہوتی ہے ؟
صر | دیکھنے میں جو کی شکل کا ہوتا ہے۔ ذرا ٹیڑھا اور رنگ سیاہی مائل ہوتا ہے اسکا درخت دھان کے درخت جیسا ہوتا ہو گھاس۔ دھان اور بانس اور آرگٹ آف رائی ایک ہی نسل کے درخت ہیں آرگٹ آف رائی خفیف سی چیز ہے۔ لیکن اُسکے وصف بہت بڑے ہیں۔
ع | اسکو کیا دھوپ میں سکھا کر پیس لیتے ہیں ؟
صر | ہاں دھوپ میں خوب خشک کرکے باریک پیسکر شیشی میں رکھہ چھوڑتے ہیں شیشی کا موہنہ ڈاٹ سے خوب بند کرنا چاہئے اس سے دوا اچھی رہتی ہو ضرورت کیوقت کاغذ میں ڈال لے اور کھلاوے۔
ع | اسکی خوراک کتنی ہے ؟
صر | ایک ایک دفعہ دس دس رتی۔
ع | پھر تو اکٹھی چالیس رتی تول کر چار پوڑیا بنا چھوڑے۔
صر | ہاں بنا چھوڑے تو بہت اچھا ہو بار بار شیشی کھولنے کی ضرورت نہیں رہتی۔
ع | اچھا جو آرگٹ میں یہ وصف ہے کہ اُسکے کھلانے سے درد اُٹھتا ہے تو پھر تو جننی کی پہلی یا دوسری حالت میں جب زچہ کا درد ہلکا ہو تو اس دوا کو ایک دو دفعہ کھلا دینے سے بھی بڑا فایدہ ہوگا درد بھی خوب اُٹھتا ہے اور بچہ بھی جلدی پیدا ہو جاتا ہے۔
صر | ہائے ہائے توبہ۔ توبہ۔ اس بات کا نام نہ لو جب تک بچہ پیٹ میں رہے تب تک آرگٹ کا نام نہیں لینا چاہئے۔
ع | کیوں جو بچہ پیٹ میں ہو تو کیا آرگٹ کے کھلانے سے اوسکو کچھہ نقصان پہونچ سکتا ہے ؟
صر | کچھہ نقصان کیا بچہ مرجاتا ہے۔
ع | تو کیا آرگٹ زہر ہے ؟
صر | جو سمجھکر نہ دیا جائے تو امرت بھی زہر ہو جاتا ہے۔

مطہری — بہہ توٹہیک ہے۔

صاحبہ — جو بچہ کے پیدا ہونے میں دیر ہو تو آرگٹ ہرگز نہ دے یہ بات خوب یاد رہے - دیا اور بچہ مرا۔

ع — آرگٹ آف رائی کسوقت دینی چاہیے؟

ص — جب رحم کا مونہہ اچہی طرح کھلجاتے۔ پانی جاری ہوجائے بچیکا سر خوب نیچے آجائے اور باہر سے اچہی طرح دکھلائی دینے لگے اور بچہ کے سر کے چار و نطرت انگلی پہرنے سے انگلی کہیں نہ اٹکے اور ایسی حالت ہو کہ دو ایک دفعہ درد کے اٹہتے ہی بچہ پیدا ہوجائیگا اسوقت اگر آرگٹ آف رائی دیجائی تو فوراً بچہ پیدا ہوجائیگا اور زچہ کو بہت تکلیف نہوگی۔

ع — ہاں اب سمجہی آرگٹ ہر وقت نہیں دینا چاہیے اور ہر کسی کے ہاتہہ سے بہی دلوانا نہیں چاہیے کیونکہ اسمیں بہلائی کی جگہہ جہٹ برائی پیدا ہوسکتی ہے -

ص — اسمیں کیا شک ہے میں تمکو سوتی ہوئی دو چار باتیں بتادیتی ہوں انکو یاد رکہنا -

الف — بچیکے پیدا ہونے میں کچہہ روک ٹوک اور دیر نہو صرف ایک دو دفعہ کے درد کے اٹہتے ہی بچہ پیدا ہونے والا ہو اسوقت اگر درد ہلکا پڑجائے اور دائی یہہ کہے کہ اگر درد ہلکا نہ پڑتا تو اب تک زچہ کو جنوا کر کبہی کی گہر کو چلی گئی ہوتی - اب جو کوئی ایسی دوا کہ جس سے درد تیز ہو وہ لاؤ اسی کہلادوں تب ہی جانلو کہ اب آرگٹ کے دینے کا ٹہیک وقت ہے۔

ب — جننے کے بعد جس زچہ کے ایک دفعہ بہت خون گیا ہو اسکے بچہ پیدا ہوتے وقت ہر دفعہ خیال رکہنا چاہیے بچہ کا سر نکلتے ہی یا اس سے ذرا پہلے ہی آرگٹ کہلا دینی چاہیے پہر بچہ پیدا ہونیکے بعد بہی درد ہلکا نہیں پڑیگا اور اسی سبب سے خون بہی جاری نہیں ہوسکیگا - بچہ کے پیدا ہوتے ہی درد ہلکا پڑجاتا ہے تو آفت ہے اسی سے بہت خون جاری ہوتا ہے - اگر آرگٹ آف رائی پہلے کہلادی گئی ہو تو پہر اسبات کا کچہہ اندیشہ نہیں رہتا۔

ج — میں تو ہر زچہ کو بچہ کے سر نکلتے ہی یا اس سے پہلے ہی آرگٹ آف رائی کہلا دیا کرتی ہوں تاکہ جننے کے بعد خون جاری ہونیکا اندیشہ نہ رہے - اور آنول بہی جلدی گرے اور آنول گرنیکے بعد

ج | بہی خون جاری نہو پہلے ہی سے احتیاط اچھی ہوتی ہے۔

عطری | پہر تمنے گلابو کو آرگٹ آف رائی کیوں نہیں کھلادی۔

صاحبو | گلابو تو پہلی دفعہ کی زچہ ہے۔ پہلی دفعہ کی زچہ کو آرگٹ آف رائی دینے کی ایسی ضرورت نہیں ہوتی
کیونکہ انکا جسم اچھا گٹھا ہوا ہوتا ہے اور جننے کے بعد انکے خون کم جاتا ہے پر اناڑی دائیں کہینچکر
اور جھٹک کر جنواتی ہیں اس سے البتہ خون جاری ہوجاتا ہے سو اسمیں ان بچاریوں کا کیا قصور ہے۔

ع | ہاں جی اسمیں کیا شک ہے۔

ص | پہر بھی میں آرگٹ اپنے ساتھ لائی تھی نہ جانے ضرورت پڑجائے تو پہر اسوقت دوا کہاں سے آوے۔

ع | ہاں یہ بات صحیح ہے تمہیں کون سکہاوے۔ اچھا جو جننے کی پہلی یا دوسری حالت میں زچہ کا درد
ہلکا پڑجائے تو کچھ علاج ہے یا نہیں۔ کیونکہ آرگٹ آف رائی تو انکو نہیں دی جاسکتی صرف زچہ کے
جننے سے ہی مطلب نہیں ہے زچہ اور بچہ دونوں کی خیر چاہیے۔

ص | اسمیں کیا شک ہے خیر تو دونوں کی ہی منانی چاہیے نہیں تو دکھ جھیلنے بوجھ اٹھانے پہر جینے کیا فائدہ
اور اتنی تکلیف اٹھانے سے کیا حاصل۔ یہ بات تو تمنے خوب یاد دلائی۔ جتنی زچوں کو جننے میں تکلیف
ہوتی ہے انمیں سے زیادہ تر تو اسی سے تکلیف پاتی ہیں کہ یا تو انکا درد بالکل بند ہوجاتا ہے یا ہلکا
پڑجاتا ہے۔ اچھی طرح جب تک درد نہ اٹھے اور درد کا زور نہ پڑے تب تک زچہ جن نہیں سکتی یہ بات
جان بوجھکر بہی اناڑی دائیں کہینچ کہینچ کر اور دل دل کر زچہ کو ادھمری کر ڈالتی ہیں اور نرم جگہ کو اسقدر
سوجا دیتی ہیں کہ جب زچہ کو زور سے درد اٹھتا ہے تب بھی آسانی سے نہیں جن سکتیں اور
جننے کے بعد بھی جسم کے درد کی ماری جلدی نہیں سنبہل سکتیں۔ زچوں کی ایسی بری حالت
اکثر دیکھنے میں آتی ہے۔

ع | اچھا پہر اسکا کوئی علاج بھی ہے؟

ص | ہے کیوں نہیں جو کوئی کرے تو علاج بھی ہے جب میں کسیکے جنوانے جایا کرتی ہوں تو ڈاکٹر صاحب
سے پوچھکر جایا کرتی ہوں اور اکثر مشکل معاملوں میں ڈاکٹر صاحب مجھے اپنے ساتھ لے جایا کرتے

صاحبجی — ہیں سا ایک روز جو میں ایک زچہ کو جنوانے چلی تو ڈاکٹر صاحب نے مجھ سے پوچھا کہ وہ زچہ کیسی ہی کہ میں نے
کہا کہ زچہ تین دن سے تکلیف پا رہی ہے بچہ پیدا نہیں ہوتا اور درد گویا ہے ہی نہیں ہوا ایک در
دفعہ درد اٹھتا ہے تو اسمیں زور بالکل نہیں ہو۔ اور دائیں تل تل کرا رہی تکلیف دے رہی ہیں
انہوں نے کہا کہ بیانکی دائیں تو بس یہی جانتی ہیں۔ اور تین پڑیاں دوا کی مجھے دیں اور کہا جاتے
ہی ایک پڑیا کھلا دینا بچہ اوسیوقت پیدا ہو جائیگا جو دو گھنٹے میں بچہ نہ پیدا ہو تو ایک پڑیا اور
کھلا دینا تیسری پڑیا کی نوبت نہ پہونچیگی میں نے جا کر زچہ کو پہلے اچھی طرح دیکھا رحم کا مونہہ تھوڑا
سا کھلا ہوا تھا۔ زیادہ کھلنے کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ اور دائیوں نے بار بار ہاتھہ ڈالکر پانی
والی غلاف کو پھاڑ ڈالا تھا۔ پانی کے نکلجانے سے رحم کے مونہہ کھلنے کی امید جاتی رہی تھی۔

عطری — اچھا یہ بات تم پہلے ہی کہہ چکی ہو کہ اگر وہ غلاف پہلے پھٹ جاتی تو رحم کا مونہہ آسانی سے نہیں کھلتا
اور اسکا سبب بھی بتا چکی ہو پر رحم کے مونہہ پر ہاتھہ لگاتی ہی یہ کیونکر معلوم ہو گیا کہ اب
زیادہ کھلنے کی کوئی صورت نہیں ہے ؟

ص — جب تک سخت رہے تو رحم کا مونہہ کبھی نہیں کھل سکتا۔ کھلنے سے پہلے خوب نرم ہو جانا چاہئے
پھر ہاتھہ سے معلوم ہونا کیا مشکل ہو سخت یا نرم ہے یہہ تو ہاتھہ سے معلوم ہو ہی سکتا ہو۔

ع — ہاں اب سمجھہ گئی اب آگے بتاؤ۔

ص — پھر زچہ کے مونہہ میں تھوڑا سا پانی ڈالکر ایک پڑیا دوا کی کھلا دی آدھے گھنٹے کے اندر دیکھا کہ زچہ کی حالت
اور کی اور ہی ہو گئی جو پہلے اسقدر بیقرار رہی تھی اب ویسی کچھہ تکلیف نہ رہی پہلے درد بالکل نہیں
تھا اور جو اٹھتا بھی تھا تو اسمیں زور نہیں تھا۔ اب درد معمولی طور پر اٹھنے لگا اور درد کا زور بھی بڑھ گیا
پھر دیکھا کہ رحم کا مونہہ بہت سا کھلگیا ہے اور نرم بھی ہو گیا ہے۔

ع — واہ یہہ تو تمنے ایسی بات بتائی ہو کہ مارے خوشی کی میں پھولی نہیں سماتی پھر تو گویا زچہ کی
قسمت کھل گئی۔ پھر کیا کیا ؟

ص — پھر جب میںنے دیکھا کہ درد اچھی طرح ہونے لگا تو جیسا ڈاکٹر صاحب نے کہدیا تھا دو گھنٹے تک میںنے

صاحبجی | انتظار کری اور دو گھنٹے بعد پھر جو دیکھا تو حیران رہگئی رحم کا مونہہ پورا کھل گیا تھا اور بچہ کا سر اسقدر نیچے اُتر آیا تھا کہ ہاتھہ ڈالنے سے اوسکے سر کو ہاتھہ لگتا تھا۔

عطاری | کہو کہو پھر کیا ہوا یہہ تو بڑی تعجب کی بات ہے پھر دوسری پوڑیا بھی کھلادی یا نہیں ؟

ص | ہاں اسیطرح دوسری پوڑیا بھی کھلادی آدھے گھنٹے میں درد کا زور بھی بڑہا اور درد بھی جلدی جلدی اُٹھنے لگا اب کی دفعہ دوا کھلانیکے بعد ایک گھنٹے کے اندر ہی بچہ کا سر نکلا اور کندہا نکلا اور سڑ سے باہر آگیا نہ دائی کو خبر ہوئی اور نہ زچہ کو معلوم ہوا کہ کسوقت بچہ کا سر نکلا اور کسوقت کندہے وغیرہ نکلے گویا کسی نے بچہ کو اندر سے ہاتھہ سے دھکیل کر باہر نکالدیا پھر تھوڑی دیر بعد انول بھی آپ ہی باہر آن پڑی اور انول گرنے کے بعد ذرا بھی خون نہ گیا۔ زچہ جو تکلیف پہلے اٹھا چکی تھی سو اٹھا چکی پھر کچھہ تکلیف نہیں ہوئی مجھے یہہ کام کرتے اتنے دن ہو چکے ہیں مینے تو کسی دوا میں ایسی تاثیر نہیں دیکھی۔

ع | میں بھی تو سنکر حیران ہو گئی۔ پھر کیا کیا ؟

ص | پھر بڑی خوشی سے ڈاکٹر صاحب کے پاس گئی اور کہا کہ بس اسکے برابر کوئی دوا نہیں جیسا آپنے کہا تھا ویسا ہی ہوا تیسری پوڑیا کی ضرورت نہیں ہوئی۔ ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ اس دوا کی خاصیت ہمکو تھوڑے دنوں سے معلوم ہوئی ہے۔ ابھی سب کو یہ وصف معلوم نہیں ہوئے ہیں۔ مینے اس دوا کو بہت جگہہ آزما کر دیکھا ہے۔ زچہ کے لیے یہہ دوا کیا ہے۔ بس اُنکی زندگی ہے۔

ع | اسمیں کیا جھوٹ ہے ڈاکٹر صاحب نے ٹھیک کہا کہ یہ تو زچہ کی زندگی ہی ہے بیقین تو یہہ ہوتا ہے کہ زچہ کو جننے کے وقت اب کچہہ تکلیف نہیں ہوگی جو ایسی دوا ملے تو پھر ہم کیا کسیکو بلاویں جہاں دیکھا کہ زچہ کو تکلیف ہو رہی ہے بس ایک پوڑیا کھلادی۔ آرگٹ کی طرح اس دوا میں کسی طرحکا خوف تو ہے ہی نہیں کہ سوچ سمجھکر کھلانی چاہیے۔

ص | نہیں اس دوا میں کچھہ خوف ہی نہیں اور اُسکے اتنے وصف ہیں کہ کیا بتاؤں مینے ڈاکٹر صاحب سے ساری وصف سنی ہیں اور اب تو ہر روز برتنے میں آتی ہے کہ جہاں کہیں جنوانے جاتی ہوں یہ دوا ساتھ لے جاتی ہوں۔

| | |
|---|---|
| عطری | دوا تو ایسی ہی ہے۔ یہاں بھی لائی ہو؟ |
| صاحبو | ہاں لائی بدون کسطرح کام چلتا ہے یہہ دیکھو میرے پلّے بندھی ہوئی ہے۔ |
| ع | خوب تم تو کسی بات کی کسر نہیں رکھتی۔ |
| ص | کسر رکھنے سے کب کام چلتا ہے۔ دائی کا کام کچھہ آسان نہیں ہے اسکے ہاتھہ میں دو جانیں ہوتی ہیں۔ ذراسی غلطی سے زچہ اور بچہ دونوں کی جانکا نقصان ہوسکتا ہے یہ سمجھونا۔ |
| ع | تمہاری بات سنکر زچہ کے دل میں ٹھنڈک پڑتی ہے۔ پہر تو آرگٹ آف رائی اور اس دوا میں بڑا فرق ہے۔ |
| ص | بڑا کیا زمین و آسمان کا فرق سمجھو وہ کہاں اور یہہ کہاں۔ آرگٹ سے تو صرف درد ہی زیادہ ہوتا ہے رحم کا مونہہ نرم بھی نہیں ہوتا اور کھل بھی نہیں سکتا اور آرگٹ کھلانے سے جو درد اُٹھتا ہے وہ چین نہیں لینے دیتا۔ اور ٹھہرتا نہیں چلا ہی جاتا ہے۔ اس سے زچہ کو بڑی تکلیف ہوتی ہے اسکے سوائے جو بچہ کے پیدا ہونے میں دیر ہو تو آرگٹ دی نہیں جاسکتی۔ یہہ تو پہلے ہی کہہ چکی ہوں کیوں یاد ہے نا؟ |
| ع | ہاں جی بہولنے تہوڑا ہی لگی ہوں۔ |
| ص | جب بچے کے پیدا ہونے میں دیر ہو تو آرگٹ دی نہیں جاسکتی پہر تو اُس سے فایدہ ہی کیا دوا تو اسلئے کھلائی ہے تاکہ زچہ کو تکلیف نہو اور جلدی جن دے۔ |
| ع | اسمیں کیا شک ہے دوا کوئی شوق کی چیز تہوڑا ہی ہے۔ |
| ص | غرض چاہے کچھہ کہو آرگٹ سیدہی سادی دوا نہیں ہے جو اچھی طرح سوچ سمجھہ کر نہ دی جائے تو زچہ بھی مرجاتی ہے۔ |
| ع | بہلا کسطرح؟ |
| ص | جو بچہ کے نکلنے کا رستہ کہلا نہو یعنے رحم کا مونہہ سخت ہو اور اچھی طرح کہلا نہو تو درد کے زور سے رحم کے پہٹ جانیکا اندیشہ ہے۔ جب رحم پہٹ جائے تو زچہ کیونکر بچ سکتی ہے؟ |

عطاری ہاں جو تمنے کہا کہ آرگٹ کے کھلانے سے درد ایسے زور سے اٹھتا ہے کہ ایسے وقوعہ کا ظہور
ہیں تاکچھہ تعجب کی بات نہیں۔ ہیں آرگٹ کے آگے ہاتھہ جوڑتی ہوں اور اسکے وصف سننا
نہیں چاہتی ڈاکٹر صاحب والی ہی دوا کے وصف اچھی طرح سنا دو مجھے اسکا بڑا چاؤ لگ رہا ہے۔

(۱) صاحبہ اس دوا کے کھلانیسے (اول) جو رحم کا مونہہ سخت ہو تو نرم ہو جاتا ہے۔ اور کھلا نہو تو کھلجاتا ہے۔

۲ درد نہو تو درد اٹھتا ہے۔ درد کا زور نہو تو زور آتا ہے اور درد معمولی درد کیطرح آتا ہوا تندرست
زچہ کو ٹھہر ٹھہر کر درد اٹھتا ہے اس درد سے زچہ کو کچھہ تکلیف نہیں ہوتی۔

۳ رحم کا مونہہ سخت رہنے کے سبب سے جب درد اٹھتا ہے تو اس سخت مونہہ میں ایک ایسی تکلیف ہوتی
ہے کہ زچہ ہائے توبہ کرکے بیچین اور بیقرار ہو جاتی ہے۔ ایسی زچہ کے لئے وہ گویا اکسیر ہے دوا کھلانے
کے بعد آدھے گھنٹے کے اندر زچہ کو ایسا آرام معلوم ہوتا ہے کہ گویا جلتی ہوئی آگ میں پانی ڈالدیا۔

۴ جس وقت جی چاہے زچہ کو یہ دوا کھلا دو کسی طرحکا اندیشہ نہیں ہے۔ جہاں دیکھا کہ زچہ کو جننے میں تکلیف
ہو رہی ہے۔ بس یہ دوا بیدھڑک دیدو۔ جننے کی حالت دریافت کرنیکی کچھہ ضرورت نہیں۔

۵ اس دوا کے کھلانیسے رحم میں اسقدر طاقت پیدا ہوتی ہے کہ گویا کسی نے بچے کو اندر سے
دھکیل کر باہر نکال دیا۔

۶ اس دوا کے کھلانے سے جیسی آسانی سے بچہ پیدا ہوتا ہے۔ انول بھی ویسی ہی آسانی سے گرتی ہے۔

۷ اس دوا کے کھلانے سے خون بھی نہیں جاتا۔

۸ اس دوا کے کہلانیسے زچہ ایسی آسانی سے جنتی ہے اور جننے کے بعد اسکو ایسا آرام رہتا ہے
کہ اسکی شکل سے یہ معلوم نہیں ہوتا کہ یہہ جلاپہ کی زچہ ہے۔ اس دوا میں ایسا وصف ہے کہ اسکے
کھلانے سے دبلی اور کمزور زچہ بھی جننے کے بعد اچھی تندرست رہتی ہے۔

۹ اجی پھر کیا چاہئے۔ آرگٹ اسکے آگے کیا ہے۔ اور اسکی ضرورت ہی کیا ہے۔ آرگٹ میں تو سارے
عیب بھرے پڑے ہیں۔ جونسی دوا کا حال اب بتا رہی ہو اسمیں سارے ہی وصف ہیں۔
جب اس دوا سے خون تک بند رہتا ہے پھر آرگٹ کس کام کا ہے۔

صاحبو | اسمیں کیا جہوٹ ہے جو وہ دوا ہو تو آرگٹ دہری ہی رہجاے ۔
عطری | اسکا دہرا رہنا ہی ٹہیک ہے اب اس دوا کا نام بتاؤ جسکی اتنی تعریف کی ؟
صر | جس دوا کی مینے تعریف کی وہ ایک بوٹی کی جڑ ہے ۔ اسکو اپیکاکوئنیا بہی کہتے ہیں ۔
ع | وہ بوٹی کہاں ہوتی ہے ؟
صر | یہ امریکین کے ملک میں پیدا ہوتی ہے وہانسے ولائیت کو جاتی ہے اور ولائیت سے یہاں آتی ہے ۔ یہاں جو انگریزی دوا بیچتے ہیں اُنکے ہاں اسکی جڑ بہی ہوتی ہے ۔ اور اُسکی جڑ کا صفوف بہی بکتا ہے اُسکی قیمت بہی بہت سستی ہے ۔ چار آنے کی دوا کافی ہے ۔
ع | پہر تو سب طرح آسانی ہے ۔ اسکے برابر عمدہ دوا اور کیا ہوگی ۔
صر | اسمیں کیا شک ہے اسکے برابر کوئی دوا آجتک تو معلوم نہیں ہوئی ہے ۔
ع | اپیکاکا صفوف ایک ایک دفعہ کتنا کتنا کہلایا جاتا ہے ؟
صر | دو ۔ دو گرین یعنے ایک ایک رتی اسکی خوراک ہے ۔ اس صفوف کو صاف شیشی میں اچہی طرح ڈاٹ لگا کر رکہنا چاہئے ۔ اوجالے میں یہ دوا اچہی رہتی ہے اسلئے شیشی پر کاغذ لپیٹ کر بند رکہو ۔ بکس یا صندوق میں بہی اسکو رکہے جو کیسے آئینہ والی الماری ہو تو اسمیں رکہنے کا مضائقہ نہیں
ع | اچہا جی جب تمہارے پاس ایسی چیز موجود تہی تو پہر تمنے گلابو کو اتنی تکلیف کیوں دی ۔ ؟
صر | گلابو کو کیا کچہہ تکلیف ہوئی ہے ۔ اُسنے تو ہنستے کہیلتے جن دیا ۔
ع | کیا گلاب کے رحم کے مونہہ کے کہلنے میں دیر نہیں ہوئی ؟
صر | اسکو کیا دیر کہتے ہیں ۔ جو میں ویسی صورت دیکہتی تو ایک پڑیا اُسیوقت کہلا دیتی ۔
سو | اچہا جن زچاؤں کو ڈاکٹر لوگ اوزار دنسے جنواتی ہیں وہ کیا اس دوا سے خود نہیں جن سکتیں ۔
صر | یہہ بات تمنے خوب یاد دلائی ۔ ڈاکٹر صاحب نے بہی مجہے یہی بات بتائی ہے ۔ انہوں نے کہا ہے کہ اس دوا میں ایسے وصف ہیں کہ شاید ہم لوگوں کو اب اوزاروں سے جنوانی کی کچہہ ضرورت نہو ۔

صاحبہ ایک زچہ کے راستہ ذرا تنگ تہا سب نے یہی جانا تہا کہ اسکو ودزار و نسے جنوانا پڑیگا۔ پر اِس دوا کی دو تین پوڑیا کہلانے سے بچہ آسانی سے جن پڑا۔ اِس دوا سے رحم سے بچہ اسطرح باہر آجاتا ہے کہ گویا اندر سے کسی نے بچہ کو ہاتہہ سے دہکیلکر باہر کر دیا۔ رحم میں بچیکو باہر نکال دینیکی جو نسی طاقت ہے یہ دوا اُس طاقت کو بڑہاتی ہے۔ اِسکے سوائے جو رحم کا موںہہ سخت ہو تو اُسکو نرم کر دیتی ہے اگر اُسکے کہُلنےمیں دیر ہو تو جلدی کہولدیتی ہے۔ زچہ کے لئے اِسکے برابر اور کوئی دوا نہیں ہے جس کسی کے گہر حاملہ عورت ہو اوسکو یہ دوا ضرور گہر میں رکہنی چاہئے۔

عطر النسا اسمیں کیا شک ہے۔ ایسی اکسیر ملتی کہاں ہے یہ ضرور گہر میں رکہنی چاہئے۔ اچہا جی اب آگے بتاؤ؟

ص جننے کی پہلی اور دوسری حالت میں تو بچہ اور زچہ دونوں کی ہی خبر سنانی چاہئے پر جننے کی تیسری حالتمیں صرف زچہ کی خبرگیری چاہئے کیونکہ جب بچہ پیدا ہو جاتا ہے تو پہر اُسکا کچہہ فکر نہیں رہتا

ع ہاں جی اسمیں کیا شک ہے۔

ص جننے کی تیسری حالتمیں دائی کو بڑی ہوشیاری اور سوچ سمجہکر کام کرنا چاہئے پہر خون جاری ہونیکا اندیشہ نہیں رہتا اور کچہہ خوف نہیں ہوتا۔ اور اوسکے بعد بہی کچہہ خوف نہیں رہتا۔

ع اچہا جی دائی کو اِس حالتمیں کیا کیا کرنا چاہئے؟

ص کرنا کیا ہے بس یہ بات یاد رہے کہ جلدی کرکے کہیں آنول کو کہینچکر نہ نکالے۔ کہینچکر آنول نکالنے کے نقصان تو پہلے بتا چکی ہوں تمہیں یاد ہونگے۔

ع ہاں جی میں بہولنے لگی ہوں!!

ص یہ بہی کہہ چکی ہوں کہ بچیکے کندہے نکلتے ہی زچہ کے پیٹ پر ہاتہہ رکہکر رحم کو ذرا اچہی طرح پکڑکر دبانا چاہئے پہر جوں جوں بچیکی چہاتی پیٹ وغیرہ درجہ بدرجہ نکلتے آویں توں توں رحم کو دباکر پیٹہ کے اندر لاتا جاوے۔ جو اسوقت دائی اکیلی ہو تو دائی کو چاہئے کہ داہنے ہاتہہ پر تو بچیکا سر سہارے اور بائیں ہاتہہ سے رحم کو اوسی طرح سے دباوے بچیکی چہاتی پیٹ وغیرہ نکلتے وقت رحم کو اِس طرح دباکر پکڑنے سے خون جاری ہونیکا اندیشہ نہیں رہتا۔

عطری | جب بچہ پیدا ہوجائے تو کیا کرنا چاہیے ؟

صاحبو | بچہ پیدا ہونیکے بعد آنول کو کھینچکر نکالنے کی جلدی نکرے گھڑی بہر تک رحم کو اسیطرح دباکر پکڑے رہے ذرا دباکر پکڑے رہنے سے رحم آپ ہی سکڑکر چھوٹا ہوجائیگا اور گھڑی بہر کے اندر آنول رحم کے جسم سے علیحدہ ہوجاتی ہے اور علیحدہ ہونیکے بعد پہر اُسکے گرنے مین کیا دیر ہوتی ہے جہاں ذرا اور دا اُٹہا اور جہٹ آنول باہر آئی۔

ع | او ہو جب ہی اناڑی دائیو نکے ہاتھہ سے زچہ ماری جاتی ہیں جب تک رحم کے جسم سے آنول جہٹ نہ جائے تب تک باہر نہیں نکل سکتی۔ اسبات کو وہ نہیں جانتیں اسلئے وہ جلدی کیا کرتیں ہیں پہر تو وہ گویا رحم کے جسم سے آنول کو توڑکر نکالتی ہیں۔

ص | اسمیں کیا شک ہے۔

ع | پہر تو اس سے خون جاری ہوتا ہے اور زچہ کو تکلیف ہوتی ہی ہے۔ آگے بتاؤ۔

ص | جو گھڑی بھر میں آنول نگرے تو زچہ کے پیٹ پہ ہاتہہ رکہکر رحم کے اوپر کے حصہ کو پکڑکر ذرا حکمت سے دباکر آنول نکالدینی چاہیے۔

ع | وہ حکمت ذرا اچھی طرح سمجہا دو۔

ص | ہاں لو سمجہہ لو۔ اپنا بائیاں ہاتہہ زچہ کے پیٹ پر رکھکر ہاتہہ کو ترچھا کر کے یعنے چھٹی انگلی تو پیٹ کیطرف اور انگوٹہا اوپر کیطرف رہے۔ دباوے۔ اور رحم کے اوپر کے کا حصہ جب ہاتہہ کے بیچمیں آجائے اور جب ہاتہہ میں سخت سا معلوم ہونے لگے تو اُس اوپر والے حصہ کو ایسی حکمت سے زور سے دباوے کہ رحم کے اندر جو کچھہ خون کے چھچہڑے وغیرہ ہوں سب باہر آجائیں۔ پکے آنب کو ذرا سا مونہہ کہول کر اوپر سے دبانے سے جیسے گٹھلی باہر آجاتی ہے اسی طرح رحم کو بھی دباکر اُسکے اندر کی آلائش کو نکالدینا چاہیے۔

ع | اچھا جو ایک دفعہ اسطرح دبانے سے آنول باہر نہ آوے تو کیا کرے۔

ص | جب رحم پہر سخت ہوجائے تو پہر اسی طرح دباوے۔ جو بچہ پیدا ہونے کے بعد گہڑی بہر صبر کرکے

صاحبو — اسی طرح سے دباؤ تو دو دفعہ دبانیکی ضرورت نہیں ہوتی ایک ہی دفعہ کافی ہے۔

عطری — اچھا جو دو دفعہ دبانے سے بھی آنول نہ گرے تو پھر کیا کرے ؟

ص — پھر دو یا ایک انگلی آہستہ سے اندر داخل کرکے دیکھے کہ انول اُترکر اُس جگہ نہ آگئی ہو۔ اگر نزدیک ہی موجود ہو تو بس اُنگلی سے اُسے کھینچکر باہر نکالڈالے۔

ع — اور جو انول اُترکر اُسجگہ نہ آئی ہو تو کیا کرے ؟

ص — جو نال باہر تک لٹکتی ہے رحم کے مونہہ میں اُنگلی داخل کرکے دیکھے کہ وہ نال برابر رحم کے اندر تک پہنچی ہوئی ہے یا نہیں۔ جو پہنچی ہوئی ہو تو جانلو کہ ابہی رحم کے جسم سے انول نہیں چھوٹی ہے ؛

ع — اُسکو معلوم کرکے کیا کروگے ؟۔

ص — پھر اُسی طرح رحم کو دباوے۔ لیکن پھر بھی کھینچکر نکالنے کی کوشش نکرے۔ انول گرنیکے بعد بھی کم سی کم دس پندرہ منٹ رحم کو اسی طرح دبا کر پکڑے رہے اور خون کے چھیچھڑے کو نکالنے کیلئے آہستہ آہستہ نچوڑنیکے طرح دباتا جاے پھر ایک پوڑیا آرگٹ آف رائی (دس رتی) کھلاوے۔ انول گرنے کے بعد رحم کو جسطرح سُکڑکر چھوٹا ہو جانا چاہئے۔ اس دوا کے کھلانے سے ویسا ہی ہو جاتا ہے پھر خون جاری ہونیکا اندیشہ نہیں رہتا اور نہ زچہ درد سے تکلیف پاتی ہے۔

ع — اچھا ابہی تو تم آرگٹ اور اپیکا کے وصف بتا چکی ہو پھر انول گرانے کے لئے ان حکمتونکی کیا ضرورت ہے ان دونوں دواؤں میں جو انول گرانیکی خاصیت موجود ہے۔

ص — ہاں ہے تو سہی۔ پر اس حکمت کو بھی جان رکھنا چاہئے۔ کسی وقت کام آجاتی ہے۔ جتنی زیادہ تدبیریں معلوم ہوں اُتنا ہی اچھا ہے۔

ع — اسمیں کیا شک ہے۔

ص — جب انول گرتی ہے تو اکثر وہ غلاف جسکے اندر بچہ ہوتا ہے اندر رہ جاتا ہے پھر اُسکو رسّی لپیٹنی کی طرح مروڑکر کھینچ لینے سے سب نکل آتا ہے ذرا بھی اندر نہیں رہتا۔

ع — او ہو یہہ انول تو آپ ہی باہر آن پڑی کچھہ بھی کرنا نہ پڑا۔

مشاطہ | یہہ تو میں پہلے ہی تمہیں کہہ چکی ہوں کہ آنول کو ہینچکر نکالنے کی ضرورت نہیں ہوتی آپ ہی باہر آجاتی ہے تمہاری دائیں تو جلدی کر کے آنول کو کہینچکر نکالتی ہیں یہہ انکی بہت بڑی غلطی ہی اس بات سی ایسا بڑا نقصان ہے وہ کہا جائیں اگر جانیں تو ایسا ہرگز نکریں۔

عطر بی | اچہا پہر بچہ پیدا ہونے کے بعد اکثر آدہ گہڑی انتظار کے بدوں آنول گرانے کے لئے کچہہ تدبیر کرنی نہیں چاہیے؟

ص | نہیں ہرگز نہیں چاہیئے۔ یہ بات خوب یاد رہے۔

ع | اب تو میں گلابو کے پیٹ پر سے ہاتہہ ہٹالوں؟

ص | ابہی اور ذرا دیر رکہے رہو۔ اور وہ فلالین کا ٹکڑا تو منگوا دو۔

ع | وہ تو میرے پاس ہی رکہا ہے۔ اُسے کیا کروگی؟

ص | دیکہتی جاؤ کیا کرتی ہوں۔ اسے گلابو کے پیڑو کے نیچے سے چہاتی کے کوڈی تک اچہی طرح کسکر لپیٹتی ہوں جب دیکہا کہ رحم اچہی طرح سُکڑکر چہوٹا ہوگیا تب زچہ کے پیٹ پر اسطرح کپڑا لپیٹ کر باندہ دینا چاہیے۔ کپڑے کو سُرین کے نیچے سے لانا چاہیئے۔ نہیں تو اچہی طرح کسا نہیں جاتا اور جو کپڑے کی ایک گدی سی بنا کر رحم کے مقام پر پیٹ پر رکہکر باندہا جاوے تو رحم اچہی طرح دبا رہتا ہے اور کپڑا بہی اچہا کسا جاتا ہے۔

ع | کیوں جی اسطرح کپڑا لپیٹ دینے سے کیا فایدہ ہے؟

ص | اس سے بڑے فایدے ہیں ایک تو خون نہیں جاری ہوتا۔ دوسرے پیٹ کو دباؤ رہنے سے زچہ کو آرام معلوم ہوتا ہے۔ اور پیٹ بہی نہیں لٹکتا خوب گٹہا ہوا رہتا ہے۔

ع | پہر تو بڑا فایدہ ہے کتنے دن اسطرح بندہا رہنے دے؟

ص | دس روز تک۔ ان دس دنوں میں زچہ کو ایک دفعہ بہی کہڑا نہیں ہونا چاہیے۔

ع | اچہا پہر ہماری دائیاں بچہ پیدا ہوتے ہی زچہ کو اٹہکر بیٹہنے یا کہڑی ہونے کو کیوں کہتی ہیں؟

ص | توبہ توبہ وہ تو بہت بُرا ہے اس سے تو یہہ بہی اندیشہ ہے کہ زچہ غش کہا کر گر پڑے اور اُسکی جان نکلجائے

صاحبہ — اور اُسکے سوا خون جاری ہونیکا بڑا خوف ہے۔

عطاری — پہر تو ہماری دائیو نسے خدا ہی بچاوے وہ کیا کیا نہیں کرتیں۔ وہ تو کہتی ہیں کہ کہڑے ہونے سے پیٹ کا خون جھڑ کر نکلجاتا ہے۔

ص — خاک ڈالو اُنکے کہنے پر۔ جو یہہ ہو تو ہمارے ملک میں اتنی زچہ عورتیں کیوں مریں۔ یا خدا اِن دائیوں کو کب عقل آویگی کہ غریب بیچاریونکی جان بچے۔ اور تمہاری دائیاں تو یہہ جانتی ہیں کہ جننے کے بعد گویا خون کا جاری ہونا لازمی ہے۔ پر یہہ اُنکی بہت بڑی غلطی ہے۔ جو قاعدے سے زچہ کو جنوایا جاوے تو خون جاری ہونیکا کیا کام ہو۔

ع — بھلا ایہہ بات سچ ہے!؟

ص — اسمیں کیا شک ہے۔ کیوں گلابو کے کیا خون گیا؟

ع — بالکل نہیں۔

ص — جو اسطرح جنوایا جاوے تو کسی زچہ کے بہی خون نہیں جاتا۔ خون جاری ہونا کیا تہوڑی سی بات ہے۔ اسی سبب سے تو ہماری زچہ عورتیں جننے کے بعد جلدی نہیں سنبہلتیں ورنہ دیکہو دس بارہ روز میں چنگی بہلی تندرست ہو سکتی ہیں یا نہیں۔

ع — یہہ تو نئی بات سنی۔ مجھے تو اسبات کی خبر بہی نہ تہی۔ تمنے مجھے اتنی باتیں بتائیں کہ کیا بتاؤں اب تو میں یہہ چاہتی ہوں کہ سب ہوشیاریاں اسی طرح ساری باتیں سیکہ لیں۔

ص — جننے کے بعد ایک دن اور ایک رات بچہونے پر سے بالکل نہیں اُٹہنا چاہئے۔ پیشاب کو بہی نہیں دس روز تک زچہ کو خوب خبرداری سے رکہنا چاہئے بہت اُٹہنے بیٹہنے دے یہ بہت منع ہے۔

ع — زچہ کو غذا کیا دے؟

ص — اول دو دن تو صرف ذرا سا دودھ اور ساگو اور کچہہ نہیں۔ پہر دن بہر میں دو دودھ اور ساگو دو تین دفعہ دینے کا کچہہ مضائقہ نہیں۔

ع — تیسرے دن بہی کیا دودھ ساگو دینا چاہئے؟

صاحبو | اگر اُس دن بھی دودھ ساگو دیا جاوے تو اچھا ہے کیونکہ تیسرے دن زچہ کی چھاتیوں میں دودھ اُترتا ہے اور اس سبب سے ذرا خفیف سا بخار بھی ہو جایا کرتا ہے سو اگر اس میں کوئی ثقیل غذا ملے تو ایسا نہو کہ بخار تیز ہو جائے اور زچہ مدت تک بیمار رہے ۔

عطری | پھر تو بڑی مشکل ہے۔ اچھا پھر گلابو کو چار دن تک صرف دودھ ساگو ہی دونگی۔ جب دیکھونگی کہ چھاتیوں میں دودھ اچھی طرح اُتر آیا ہے اور دودھ اُترتے وقت جو حرارت سی ہوتی ہے وہ بھی اُتر گئی اور طبیعت بھی درست ہو گئی ہے تب اُسے دال وغیرہ دونگی۔ اُس سے پہلے چاہے کچھہ کہے دودھ ساگو کے سوا اور کچھہ ہرگز نہ دونگی۔

ص | ہاں ایسا پرہیز رکھنا بہت اچھا ہے۔ اس سے زچہ کو بڑا فایدہ ہے۔ چلہ میں زچہ کو بخار کا آجانا بہت بُرا ہے۔

ع | کیوں جی بُرا کیوں ہے ؟

ص | بُرا نہیں تو اور کیا ہے بخار کے آنے سے کیا چھاتیوں میں دودھ رہتا ہے۔ بالکل خشک ہو جاتا ہے اور جو چھاتیوں کا دودھ سوکھ گیا تو بچہ کاہے سے جیے۔ ؟

ع | کیوں گائے کا دودھ کیا نہیں پلا سکتے ؟

ص | صرف گائے کے دودھ سے ایسا چھوٹا بچہ کب بچ سکتا ہے۔ ہمارے ملک میں جو چلہ میں اتنے بچے مرتے ہیں کیا سب بیماری سے تھوڑا ہی مرتے ہیں۔ آدھے تو گائے کے دودھ کے پلانے کے سبب سے مرتے ہیں۔

ع | بھلا ! ایسی بات ہے ؟ گائی کا دودھ بچوں کو پلانا ایسا بُرا ہوتا ہے !!

ص | اسمیں کیا شک ہے ایسے چھوٹے بچے کو گائی کا دودھ کب ہضم ہو سکتا ہے۔ دو چار روز برابر گائی کے دودھ کے پلاتے ہی بچے کا پیٹ چل پڑتا ہے۔ پھر بتاؤ ایسا نازک بچہ کیونکر بچ سکتا ہے۔ دو ہی دن میں تالو اور آنکھہ سونہہ بیٹھہ جاتے ہیں اور بچہ مر جاتا ہے۔ ہمارے ملک کے تو آدھے بچے اسی طرح مرتے ہیں پھر بھی تو زچوں کو عقل نہیں آتی۔ اچھا یہ سب باتیں تمھیں کسی وقت بتلاؤں گی۔

عطاری | اچھا پھر سہی۔ ہمارے جو کہا کرتے ہیں کہ چلہ میں زچہ کو دودھ نہیں دینا چاہیے اُس سی آنتیں پک جاتی ہیں۔ یہ کیا بات ہے ؟

صاحبہ | جو یہہ بات کہتی ہیں اُنکے مونہہ میں خاک ڈالو جھک مارتی ہیں۔ میں تو ساری زچونکو دودھ پلایا کرتی ہوں کسی کی بھی آنتیں نہیں پکتیں۔ انہیں لوگونکی آنتیں پکتی ہونگی۔ آنتیں کونسی پکتی ہیں! کیا رحم پک جاتا ہی۔ رحم کے پکنے سے کبھی زچہ جی سکتی ہے۔

ع | کیا خبر ہے۔ جیسا سنا ہے میںنے تو ویسا ہی کہدیا۔ جو ہمیں یہہ باتیں معلوم ہوتیں تو ہمارا ایسا حال کیوں ہوتا۔ اچھا اب بتاؤ سینک دینے اور سونٹھہ وغیرہ کھلانے کی بابت کیا تجویز کرنی چاہیے۔

ص | کیوں سونٹھہ وغیرہ کھلانے کی کیا ضرورت ہی۔ اس سی تو کچھہ فایدہ نہیں صرف زچہ کو تکلیف دینی ہے۔ جننے وقت زچہ کو اتنی تکلیف نہیں ہوتی جتنی سونٹھہ وغیرہ کے کہانے میں ہوتی ہی زیادہ تیز چیزیں کہانے سے ہاضمہ کمزور۔ پیٹ میں جلن اور مروڑے وغیرہ کا مرض پیدا ہو سکتا ہے۔

ع | یہہ تو ٹھیک ہی۔ جب ہی تو پوچھتی ہوں کہ اگر اس سی کچھہ فایدہ نہیں تو پھر زچہ کو کیوں ناحق تکلیف دیے

ص | بس نہیں سونٹھہ وغیرہ کی کچھہ ضرورت نہیں۔

ع | اچھا اور سینک دینے کی بابت کیا صلاح ہے۔

ص | بعض بعض ملکوں میں زچہ اور بچہ دونوں کو اسقدر سینکتی ہیں کہ گویا اُنکو پھونک ڈالتی ہیں یہہ بہت بُری رسم ہی۔ اسقدر سینکنی کی کچھہ ضرورت نہیں۔ اس کو بڑا نقصان ہی صرف اتنا کافی ہی کہ اس کمرہ میں آگ رکھی جائے اور ایک بہت بُری رسم یہہ ہے کہ جب بچہ پیدا ہوتا ہی تو گھر کے لوگ اپنے ہاتھوں سی بچہ کی خبرداری نہیں کرتے بلکہ زچہ خانہ کے اندر بھی نہیں جاتے اور چماریاں و چوہڑیاں وغیرہ کمینہ ذات کی عورتوں کے ہاتھہ میں زچہ اور بچہ کی خبرداری سپرد ہوتی ہی۔ اسی وجہ سی تمہاری زچہ اور بچونکی ٹھل نہیں ہوتی۔

ع | یہہ تو تمنے ٹھیک کہا ہمارے زچہ خانونکا تو یہی حال ہے جس نے یہہ رسوم نکالی ہیں اگر وہ

عطارن میرے سامنے ہو تو اسکی ایسی گت بناؤں کہ تو ابا درکہے۔

صاحبہ سارا قصور تو نکا تھوڑا ہی ہے تھوڑا بہت پہونچتا بھی ہے تمہیں بھی تو خدا نے عقل دی ہے تم
کچھ انس تو نہیں کھاتی۔ بھلا یہ کیا رسم ہے کہ جب تک تیرہویں نہ نہلا لے تب تک بچہ کو نہیں چھونا
اور بچہ پر جتنی آفتیں آتی ہیں وہ اکثر آٹھ روز کے اندر ہی ہوتی ہیں جب آٹھ روز بخیر و عافیت
گذر جائیں تب کچھ امید ہوتی ہے سو تمہارا اس عرصہ میں بچہ کی کوئی بات بھی نہیں پوچھنا۔ جس بچہ
کو اتنی منتیں مان مان کر حاصل کرتے ہیں وہ گلاب سا پھول چوہڑیوں اور چماریوں کے ہاتھ سے
ضایع کرواتی ہیں۔ تم سے تو حیوان بھی اچھے ہیں۔

ع جو باتیں تمنے بتائی ہیں اگر گھر کی بڑی بوڑھیاں ان باتوں کو جاننے لگیں تو جلد ہی اتنے بچے ہرگز نہ مریں۔

ص یہ پر دیکھ لو یہ تو تمہاری سمجھنے کی باتیں ہیں۔ اور بعضے بعضے بچہ کی ناف کو دیوے کی لو سے انگوٹھا
گرم کر کے اس طرح سینکتی ہیں کہ اس سے بجائے فایدہ کے نقصان ہوتا ہے اور ناف کے اندر اور
آس پاس تیل اور سیاہی لگ جاتی ہے۔ اکثر بچوں کی نافیں پک جاتی ہیں۔ اور جو جلد ہی خشک نہیں
ہوتی اسکا یہی سبب ہے۔ اسکے علاوہ انگوٹھے کے ذریعہ دبا دینے سے کچی ناف میں ایسا
درد پیدا ہو سکتا ہے کہ اسی کے زور سے بچہ کے جبڑے اکڑ جاتے ہیں یہ غلط ہے کہ جس بچہ کی
ناف پک جاتی ہے وہ بڑی تکلیف پاتا ہے۔ اور کبھی کبھی اس سے مر جانے کا بھی خطرہ ہوتا ہے۔

ع تو بہ پھر تو ناف کو سینکنا بہت برا ہے۔ اچھا جو ناف پک جاتے تو پھر کیا کرے؟

ص گرم پانی سے آہستہ آہستہ اسے صاف کرے اور ہر روز السی کی کھل کی گرم گرم پلٹس چار پانچ دفعہ لگاوے
اسی سے ناف جلد خشک ہو جائیگی۔ اسکو صاف رکھنا ہی اصل ہے۔ اور بیسیوں طرح کی لیپ
لوپ کرنے سے سوائے نقصان کے اور کچھ حاصل نہیں ہوتا۔

ع یہ جو کہا کرتے ہیں کہ بچہ کے بدن میں اور سر میں پانی ہوتا ہے اور وہ بدون سینک کے خشک
نہیں ہوتا یہ کیا سچ بات ہے؟

ص نہیں یہ بات بالکل غلط ہے۔ اگر یہ بات سچ ہوتی تو انگریزوں کے ایک بھی بچہ جیتا نہ رہتا کیونکہ وہ تو

صاحبو — سینک تاپ کچھہ بھی نہیں دیتے۔

عطری — خیر جلنے دو اب میں سمجھہ گئی۔ اچھا اب کیا زچہ کے پیٹ کو سینکنا چاہئے۔ یا اُسکی بھی ضرورت نہیں۔

صر — نہیں اسکا کچھہ مضائقہ نہیں۔ بلکہ زچہ کو اُس سے آرام ملتا ہے؟

ع — اصل بات تو یہی ہے چاہے جسطرح ہو زچہ کو آرام ملے۔

صر — اور سنو ہمارے یہاں تو یہہ رواج ہے کہ آٹھہ دن تک زچہ خانے میں رکھتے ہیں۔ یہ بڑی اچھی بات ہے۔ ان دنوں میں زچہ خانے سے باہر جانے نہیں دیتے۔ جس کسی نے یہہ رواج ڈالا ہے وہ شخص بڑا ہی دانا ہوگا۔ ہماری دائیں جیسی ناواقف ہوتی ہیں اگر آٹھہ روز تک بند رکھنے کا رواج نہ ہوتا تو بہت ہی زچہ عورتیں جان سے جاتیں۔

ع — پر یہہ رواج اب روز بروز چھوٹتا جاتا ہے۔ بعضی بعضی زچہ عورتیں ایسا کیا کرتی ہیں کسی دیوتا کی منت مان کر تازہ زچہ خانے سے نکلکر تالاب میں یا دریا میں نہالیتی ہیں اور زچوں کی طرح کسی قسم کا پرہیز نہیں کرتیں۔

صر — توبہ توبہ یہہ تو بہت بری بات ہے۔ اس سے تو زچہ کی ہرگز بچنے کی امید نہیں۔ ایسے ہی بیہودہ حرکتوں نے ٹھنڈے پانی میں جاکر نہانے سے کتنی ہی زچہ تشنج ہوکر مرتی سنا ہے۔

ع — او ہو یہہ باتیں سنکر میرا کلیجہ تھرا گیا۔ اگر یہہ باتیں معلوم ہوں تو اس ملک کا یہہ حال نہو۔ خیر اب تو میں نے تمہاری بدولت بہت سی باتیں سیکھہ لیں۔

صر — ہاں البتہ جو جو باتیں میں نے تمکو بتلائی ہیں اگر تمکو یاد رہیں تو تم بھی دائیوں کے کان کترنے لگو گی۔

ع — اب تو دوپہر کا سب کام ہو لیا ہوگا۔؟

صر — ہاں بس ایک یا دو باتیں اور بتانی ہیں۔

ع — اچھا پھر بتاؤ۔

صر — بچہ پیدا ہونے کے بعد جب نال کاٹ چکے تو ایسی تدبیر کرنی چاہئے کہ زچہ کو ذرا نیند آجاوے نیند کا آنا بہت اچھا ہے۔ اس سے جننے کی تکلیف بہت کم ہوجاتی ہے۔

عطری | نیند کے لئے کیا تدبیر کرنی چاہئے۔
صاحبہ | ایسی کوئی خاص تدبیر نہیں۔ بس زچہ خانہ میں شور و غل یا بات چیت نہ کرنا ہی کافی ہے۔ زچہ کو آپ ہی نیند آجائیگی۔
ع | اچھا یہہ شور ابھی بند کردیتی ہوں۔ اور کیا کرنا چاہئے۔
ص | ایک صاف باریک چیتہڑے کو دو تین تہ کرکے آگ پر سینک کے زچہ کی اندام نہانی پر اور اُسکے چاروں طرف لگا رکہنا چاہئے۔
ع | اس سے کیا فایدہ۔
ص | اس سے درد کو تخفیف ہوگی۔
ع | اسطرح کیا ایک ہی دفعہ کرنا چاہئے یا بیچ بیچ میں ایک ایک دفعہ کپڑے کو پہر گرم کرلینا چاہئے۔
ص | ایک دفعہ گرم کرنے سے کپڑا برابر گرم تہوڑا ہی رہ سکتا ہے۔ جب ٹھنڈا ہوجائے پہر گرم کرکے لگا دینا چاہئے۔
ع | اس طرح کتنے دن تک کرنا چاہئے۔
ص | دنوں کی کچہہ تعداد نہیں۔ درد کو جہاں تخفیف ہوئی پہر لگانے کی کچہہ حاجت نہیں درد کے تخفیف ہونے میں حد دو روز لگتے ہیں۔ غرض کپڑا صاف اور گرم رکہنا چاہئے۔ کسی قسم کا داغ یا میلا لگ جائے تو بدل دینا چاہئے۔
ع | اچھا جب درد کو تخفیف ہوجائے پہر کیا کرنا چاہئے۔
ص | گرم دودھ اور گرم پانی برابر برابر ملاکر ہر روز دو دفعہ اندام نہانی کو دہونا چاہئے۔
ع | اُس سے کیا فایدہ۔
ص | اُس سے صرف جسم کی صفائی نہیں بلکہ زچہ کو جلد سی آرام ہوجاتا ہے۔
ع | پہر تو یہہ بات ضرور کرنی چاہئے۔
ص | بچہ پیدا ہونے کے بعد زچہ کی اندام نہانی سی کچہہ دن تک تہوڑا تہوڑا خون نکلتا رہتا ہے تین چار یا پانچ روز تک خون کا رنگ سرخ ہوتا ہے۔ اسکے بعد درجہ بدرجہ رنگ تبدیل ہوکر میلا پانی سا ہوجاتا ہے

عطری — اچھا یہ تو قریب اکیس یا بائیس دن تک رہتا ہے۔

صاحبو — ہاں پھر بند ہو جاتا ہے۔ لیکن جو مرا ہوا بچہ پیدا ہو تو وہ تھوڑی ہی دن نکلکر بند ہو جاتا ہے۔

ع — اب آگے بتاؤ۔

ص — اگر کسی سے اچانچک وہ بند ہو جائے تو زچہ کو بڑی تکلیف ہوتی ہے۔ اُسکے پیٹ میں درد ہوتا ہے اور اوسکے زور سے بخار بھی ہو جاتا ہے۔ جو یہ تکلیف بڑھ جائے تو ہمیشہ کو ایک مرض بیٹھ جاتی ہے۔

ع — بھلا پھر تو اسکا اچانک بند ہو جانا بہت بُرا ہے۔

ص — اسمیں کیا شک ہے۔

ع — اب پھر کوئی تدبیر ایسی بھی تو بتاؤ کہ جس سے وہ اچانک بند نہو۔ لیکن یہہ بھی تو دھیان رکھنا چاہیے کہ کس سبب سے وہ اچانک بند ہو جاتا ہے۔ جو یہہ معلوم نہو تو زچہ کی خبرداری کسطرح ہو سکتی ہے۔

ص — اندام نہانی۔ پیٹ و یا رانوں پر سرد پانی کے لگنے سے بند ہو جا سکتا ہے۔

ع — بھلا۔ تو پھر کیا زچہ کو ایک مہینے سے پہلے سرد پانی سے نہلانا نہیں چاہیے۔

ص — ہرگز نہیں۔ سرد پانی سے نہانا یا گیلے کپڑے رکھنا منع ہے۔

ع — ہمارے ملک میں جو تیرہویں دن بعضی بعضی زچہ کو سرد پانی سے نہلا دیتے ہیں۔ یہ تو بہت بُری بات ہے۔

ص — اسمیں کیا شک ہے۔ ۱۲ یا ۱۳ روز تک زچہ خانہ میں بند رہنے کے بعد پھر اچانک اُسے نکالکر سرد پانی میں نہلا دینا ایسا بُرا ہے کہ کیا بتاؤں۔ ایسی کوئی بیماری نہیں جو اس بدپرہیزی سے پیدا نہ ہو سکتی ہو۔ تشنج تک اس سے پیدا ہو جاتا ہے۔ اور یہہ مینے آنکھوں سے دیکھا ہے۔

ع — اوہو۔ توبہ توبہ میں تو سنکر حیران رہگئی۔ اے ہائے اسی طرح نہ جانے کتنی زچونکی جان جاتی ہوگی پھر اسمیں انکا کیا قصور ہے۔ جبتک یہ باتیں کوئی بتائے نہیں انکو کسطرح آجا دیں۔

ص — اب دیکھتی جاؤ سب سیکھہ جاؤ گی۔

ع — کیونکر۔

ص — کیوں یہ کتاب دیکھکر سیکھہ جاؤ گی۔

مطہری — اجی کتاب ہے کہاں ۔ افسوس ! کیا کسی نے ہمارے دُکھ مٹنے کو ایسی کتاب لکھی بھی ہے ۔

صاحبو — اجی باولی ہوئی ہو کس کو غرض پڑی ہے ؟

مہر — بی بی میں کیا جھوٹ کہتی ہوں کتاب بھی لکھی ہے لکھی ہے انکو سبھی تلاش کرئیے ملتی ہے ۔

عز — سچوں ہی پھر تو بیچاری زچائیں جی جائیں ۔ اچھا جو ایسی کتاب بنی ہو تو عورتوں کو وہ پڑھوانی بہت مناسب ہے ۔

مہر — پڑھوائی نہ جائے تو اوسکا فائدہ ہی کیا وہ تو کتاب اسی لئے بنی ہے کہ عورتیں اسی پڑھکر سارے باتیں سیکھ جاویں کیونکہ مردونکے جاننے سے ہمکو کیا فائدہ جو زچوں کو جننے میں تکلیف ہو یا ذرا ادہر اودہر ہو جاوے تو کیا تم لوگ ڈاکٹر کو بلاتی ہو ۔

عز — نہ ہے ۔ توبہ ۔ توبہ ۔ جان کیوں نہ جاتی رہے ڈاکٹر کو کیونکر بلائیں ۔

مہر — اب یہ دیکھ لو ۔ جو عورتیں یہہ باتیں خود جانیں تو زچوں کا کیا حال ہے ۔

عز — ہاں اسمیں کیا جھوٹ ہے ۔ اچھا پھر گرم پانی سے نہلانا چاہئے ۔

مہر — ہاں جننے کے بعد ایک مہینہ تک مناسب گرم پانی میں نہلانا اچھا ہے ۔ سردی کی موسم کا تو کچھہ ذکر ہی نہیں ۔ گرمی کی موسم میں بھی جننے کے بعد کچھہ دنوں تک گرم پانیکا استعمال رکہنا چاہئے غرض ہاتھہ پیر بھی ٹھنڈے پانی سے نہیں دہونے چاہئیں جب ایک مہینہ گذر جاوے تب سرد پانی برتنا چاہئیے ۔

عز — کیا پینے کو بھی گرم پانی دینا چاہئے ؟

مہر — نہیں ۔ پینے کو گرم پانی کیوں دیا ہے ٹھنڈا پانی پیو ۔

۔ — جننے کے بعد جو ایک دن اور ایک رات زچہ کو قبض رہے تو اچھا ہے اور پھر جو معمولی طور پر قبض کھلجاتے تو بہت ہی عمدہ بات ہے ۔ نہیں تو آدہی چھٹانک کے قریب کسٹرائل یعنے ارنڈی کا تیل پلا دے اور زچہ خانہ اچھی طرح صاف ستہرا رکہے ۔ اور زچہ کے پہننے کے کپڑے اور جسم صاف رکھنا چاہئے بتیا زچہ خانہ میں زچوں کے کپڑے میلے کچیلے رہتے ہیں ۔

عز — جو میلے کپڑے نہوں تو کام کیونکر چلے کیونکہ ہر دم خون وغیرہ آلائش کپڑوں کے لگتی رہتی ہے

عطاری  پھر کپڑے کسطرح صاف رہ سکتے ہیں؟

صاحبہ  خون وغیرہ سے پہننے کے کپڑے کیوں میلے ہوں صرف وہی کپڑا میلا ہو سکتا ہے کہ جو اندام نہانی کے اوپر رہتا ہے۔ اور وہ بھی جب میلا ہو جاوے تو بدل دیا جا سکتا ہے۔ میں یہی نہیں کہتی ہوں کہ عمدہ قیمتی پوشاک زچہ خانہ میں پہنا چاہئے۔ میری یہی مراد ہے کہ کپڑے چاہے پرانی ہوں۔ لیکن دھوئے ہوئے اور صاف ہوں۔ میلے کچیلے نہوں۔

ع  ہاں البتہ صاف کپڑے رکھنا بہت اچھا ہے۔ لیکن زچہ کے جسم کو کسطرح صاف رکھنا چاہئے نہلانا تو اسکو منع ہے۔

ص  کیا بدن نہانے کے جسم صاف نہیں رہ سکتا ہے۔ گرم پانی میں ایک انگوچھا تر کر کے اسکو نچوڑ کر ہر روز سارے جسم کو پونچھ لینا کافی ہے۔ اس سے زچہ کو بڑا آرام ملتا ہے۔ تم دو روز میلے کپڑے پہنکر بدون نہائے دھوئے رہکر دیکھو کیا بُرا معلوم ہو گا۔

ع  البتہ نہیں رہا جاتا۔ جی بُرا بُرا ہو جاتا ہے۔

ص  پھر بتاؤ زچہ کو کیوں تکلیف نہیں ہوتی ہو گی۔ پر تمہارے ملک کا رواج ایسا ہی ٹھہر گیا ہے کہہ نہیں سکتیں تکلیفیں برداشت کرتی ہیں۔

ع  ہاں ٹھیک ہے۔

ص  اور زچہ خانہ میں دھواں بھی نہیں ہونے دینا چاہئے۔

ع  کیوں دھوئیں سے کیا نقصان ہے۔

ص  بیشک نقصان ہے۔ دھوئیں سے بچہ کی آنکھیں دُکھنے آجاتی ہیں۔ ایسا چھوٹا بچہ دھوئیں کی کب برداشت کر سکتا ہے۔ تمنے دیکھا ہو گا زچہ خانہ میں کتنے بچوں کی آنکھیں دکھنے آتی ہیں۔

ع  یہ بات سچ ہے۔ پر آگ رکھنے سے تو دھواں ہو ہی جاتا ہے۔

ص  کیا آگ کا رکھنا ضروری ہی چاہئے۔ ایسا تو نہیں۔ اگر ضرورت ہی ہو تو ایک کونہ میں کسی برتن میں کوئلے کی آگ رکھ چھوڑو پھر دھواں نہیں ہو گا۔

عطری — جو آگ رکھنے کی ضرورت نہیں تو پھر آگ رکھنے سے کیا فایدہ ؟

صاحبہ — زچہ خانہ میں خصوصاً گرم ملکو نمیں تو آگ رکھنے کی ایسی ضرورت نظر نہیں آتی۔ البتہ زچہ خانہ میں آگ کے رکھنے سے ہوا صاف رہتی ہے۔ پس یہ کچھہ تھوڑی سی فایدہ کی بات نہیں ہے۔ اسلیے میں کہتی ہوں کہ آگ بھی رکھنی چاہیے اور دہواں بھی نہ ہو ✤

# نواں باب

## بچہ کی پرورش

صر — اچھا اب اس بچہ کو ذرا سا کسٹرایل یعنے ارنڈی کا تیل پلا دو۔

ع — توبہ ایسے ذراسی بچہ کو جلاب ؟

صر — واہ ابھی سے بھول گئیں۔ میں تمہیں ابھی کہہ چکی ہوں کہ پیدا ہوتی ہی اگر بچہ کو دست نہ آوے تو بہت سخت بیماری ہو جاتی ہے۔

ع — ہاں ہاں ٹھیک ہے۔ میری خبر نہیں کیسی یاد ہے ابھی بھول گئی۔ اچھا پھر اسے جلاب دیدو۔ ایک اور بات پوچھتی ہوں کہ پیدا ہونے کے بعد اگر جلاب نہ دیا جاوے تو بچہ کو بیماری ہو جاتی ہے اور بچونکو بیماری کیوں نہیں ہوتی۔ انکو کون جلاب دیتا ہے۔

صر — اسکا ایک سبب ہے۔

ع — کیا سبب۔

صر — پیدا ہونے کے بعد بچہ کے لئے ماکا دودھ دو چار روز تک جلاب کا کام دیتا ہے یعنے اس دودھ کے پینے سے ہی دست کہلکر آجاتا ہے۔ اسی سبب سے جلاب کے نہ دینے کی کسر نکلجاتی ہے۔

ع — اچھا یہ بات مانی۔ جب ماکے دودھ سے جلاب کا کام نکلتا ہے۔ تو پھر زیادہ جلاب دینے کی کیا ضرورت ہے ؟

صر — یہہ بھی تو ضرور نہیں کہ ماکے دودھ سے ہر ایک بچہ کو یکساں دست آجائے۔ جلاب کیطرح

صاحبو | کھلکر نہ آیا دست پھر؟ اور خاص کر کے جننے کے بعد جب تک دو یا تین روز نہ گذرلیں۔ تو دودھ اچھی طرح نہیں اُترتا کہ جسکو پیکر بچہ کو جلاب کا فایدہ ہوسکے۔ اِسقدر انتظار سے یہ بھی عجب نہیں کہ قبض ہوکر بچہ کو نقصان پہونچ جاتے۔ میں تو پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ پیدا ہونے کے پیچھے جس بچہ کو دست نہ آوے اُسکو تشنج کی بیماری ہوسکتی ہے جسکو ہماری لوگ اٹھرا کا دُکھ بولتے ہیں۔

عطری | ہاں یہ بات مانی۔ تین چار روز تک تو دودھ البتہ نہیں اُترتا پھر تو جلاب دینا ضروری ہے اور بچہ کے پیدا ہوتے ہی کیا اُسکو دست کا آنا بہت ضروری ہے۔

ص | بیشک ضروری نہوتا تو میں اتنی تاکید کیوں کرتی۔ یہ خوب جانلو کہ بہت سے لڑکے اسی سبب سے چلہ میں مرجاتے ہیں۔

ع | پیدا ہوتے ہی تھوڑی دیر بعد بچہ کو دست آجاتا ہے۔

ص | ہاں اکثر تو آہی جاتا ہے۔ پر کھُلکر نہیں آتا۔ اِسلئے جلاب دینا مناسب ہے۔ کیونکہ قبض کے ہونے سے بہت نقصان ہے۔

ع | ہاں درست ہے۔ اب سمجھہ گئی۔ کتنا کسٹرایل دیدوں۔

ص | چھوٹی چمچی کی ایک چمچی بہت ہے یعنے آدھی چھٹانک کا آٹھواں حصہ (پونی چار ماشہ) کافی ہے۔

ع | انگلی سے چٹادوں ؟

ص | اور کیا۔ پر اُسکے ساتھہ ذرا سا شہد ملا کر میٹھا نہ کردوگی۔ تو بچہ کہا ہیگا نہیں۔

ع | اچھا بھلا دیکھیں تو سہی۔ او ہو یہ تو خوب چپک چپک کرکے چاٹتا ہے۔ یہ بڑی عمدہ تدبیر ہے اچھا دو تین دن تو چھاتیوں میں دودھ کافی نہیں ہوگا۔ پھر بچہ بھی گا کیا ؟

ص | کیوں گائیکا دودھ پانی ملا کر دو۔

ع | پانی ملا کر کیوں ؟

ص | جو پانی نہ ملاویں تو ایسا گاڑھہ دودھ بچہ کو کب سوہاوتا ہے۔ زچہ کا دودھ تو اس سے بھی پتلا ہوتا ہے

عطری | پانی کتنا ملانا چاہیے۔

صاحبو | جتنا دودھ اُتنا ہی پانی۔

ع | پانی ملا ہوا پی تو لیگا۔

ص | ذراسی بوراڈالکر میٹھا کردو۔ بس راضی راضی پی لیگا۔

ع | جب چھاتیوں نہیں دودھ اترآوے تو بچہ کو اور کچھہ نہ دینا چاہیے۔؟

ص | نہیں۔ پھر کچھہ نہیں دینا۔ صرف ما کا دودھ دینا چاہیے۔ جب تک دانت نہ نکلیں تب تک گائیکا دودھ بھی نہ دینا چاہیے۔ زیادہ کیا کہوں۔

ع | جو زچہ کی برابر دودھ اچھا ہو تو بچہ کو اور کچھہ دینے کی حاجت نہیں۔ جو چھاتیوں نہیں دودھ کم ہو اور اوّل دو چار روز دودھ اچھا اُترے۔ اور پھر بہت کم ہوجائے تو اسحالت میں تو بچہ کو ماں کے دودھ پر رکہا نہیں جاسکتا۔؟

ص | پھر تو لاچار گائیکا دودھ بھی پلانا پڑیگا۔ پر اُسی ترکیب سے پلانا چاہیے۔ جیسے کہ اب میں بتا چکی ہوں یہ خوب یاد رہے کہ بدوں پانی ملانے کے دودھ بچہ کو نہیں سوہا ویگا۔ پر گائیکا دودھ پلانے سے پہلے ایسی تدبیر کرنی چاہیے کہ کسی طرح چھاتیوں نہیں دودھ اُترآوے۔

ع | جو زچہ کے دودھ نہ اُترے۔ یا اول دو چار دن دودھ اچھی طرح اُترکر پھر بہت ہی کم ہوجاوے تو چھاتیوں میں پھر دودھ اُترآوے۔ ایسی بہی کوئی تدبیر ہے ؟

ص | ہاں ہے کیوں نہیں۔

ع | کیا ترکیب ہے۔ جو ایسی بات ہو تو بہت سے بچے کی جانیں بچ جائیں۔

ص | ترکیب تو بہت آسان ہے۔ ارنڈ کا تو درخت یہاں بہی ہوتا ہے۔

ع | ہاں وہ تو ہمارے باغ ہی میں کھڑا ہے۔

ص | اُسی ارنڈ کے چار پانچ پتے ایک ہانڈی میں ڈالکر خوب ادبال لے۔ پھر ہانڈی کو اُتار کر رکھہ دے۔ جب سوہاوتا سا گرم رہجائے تو اُس پانی سے زچہ کی چھاتیوں کو دہلواوے پھر وہ اُبلے

| | |
|---|---|
| مصاحبو | ہوتے پتّے ہانڈے میں سے نکالکر اچھی طرح جہاڑ کر گرم رہنے رہتے دونو چہاتیوں پیر اچھی طرح رکہکر باندھ دیں۔بس اس تدبیر سے دودھ خوب اُتر آویگا۔ |
| عطری | بہلا یہ تو بڑی سہل ترکیب ہے۔اسطرح کئی دن دھونا چاہیے۔اور پتّے کئی دن باندھنے چاہیں۔ |
| ص | تین چار دن برابر کرے۔بس پہر دودھ کی کمی نہیں۔ |
| ع | سچوں ہی۔یہ تو بڑی اچھی بات ہے۔! |
| ص | ہاں تم کر کے دیکھنا۔ |
| ع | بہلا پانی سے کتنی کتنی دیر تک چہاتیونکو دُہلانا چاہیے۔ |
| ص | کوئی آدھ گہنٹہ بہت ہے۔ |
| ع | افسوس ایسی عمدہ ترکیب کے ہوتے ہی کتنے بچے دودھ بنا مرجاتے ہیں۔بس چہاتی میں دودھ نہوا پہر گائیکا دودھ پلاؤ۔بہلا ایسے ننھی بچونکو گائیکا دودھ کب سوہایا۔وہ تو پہر ماں ہی چاہیے۔ |
| ص | ہاں پہر اسمیں کیا شک ہے۔ |
| ع | یہ ترکیب تو تمنے بتائی پر اُسکے ساتھ زچہ کے کہانے پینے کی تدبیر بھی بتانی چاہیے۔ |
| ص | ہاں ہاں وہی تو اصل بات ہے۔زچہ کے خونکا ہی تو دودھ ہوتا ہی جس سی خون بڑہیگی اُس سے دودھ بڑہتا ہی۔اچھی غذا سے خون بڑہتا ہے۔اور خون بڑہنے سے چہاتیوں میں دودھ بڑہتا ہی کیا تمنے نہیں سنا ہے کہ گائیکے تو پیٹ میں دودھ ہے۔ |
| ع | سنا تو ہے پر یہہ کیا بات ہوئی۔؟ |
| ص | یہ تو سیدہی بات ہے یعنے گائی کو جتنا کھلاوگی اُتنا ہی دودھ دیگی۔اُسی طرح زچہ کو جتنی غذا ملیگی اُتنا ہی دودھ بڑہیگا۔ |
| ع | ہاں بس اب سمجھہ گئی۔ |
| ص | اور دیکھو چہاتیوں میں دودھ نہونے کے سبب سی بہت سے بچے مرجاتے ہیں۔کیونکہ جو چہاتیوں میں دودھ کم ہویا اچھی طرح نہ اُترے تو بچے کو گائیکا دودھ پلانا شروع کردیتی ہیں |

صاحبو | دو چار دن گائیکا دودھ پیتے پیتے بچہ کو پیٹ کی کسر ہوجاتی ہے۔ پھٹا پھٹا سا دودھ الٹی کرنے لگتا ہے۔ اور نیلے پتلے دست آنے لگتے ہیں۔ اور بچہ سوکتا جاتا ہے۔ اور پیٹ کے درد سے بہت رونا رہتا ہے۔ جب یہ دُکھ ہوتا ہے۔ تو گائیکا دودھ بالکل بند کرکے جو اس دُکھ کے دور کرنیکی تدبیر نہ کیجائے تو بچہ مرجاتا ہے۔

عطاری | ٹھیک ہے بہت سے بچے اسی طرح مرجاتے ہیں۔ تم مجھے ایسی تدبیر بتادو کہ جو زچہ کے دودھ کم ہو تو بچہ کو کسطرح پالنا چاہیے۔

ص | جو تدبیر میںنے بتائی ہے اگر اس سے دودھ نہ اُترے تو جو بچہ کے والدین مقدور والے ہوں تو کسی اور زچہ کا دودھ پلائیں۔ پر اُس زچہ کے بھی اُتنے ہی دنونکا بچہ ہو تو اچھا ہے۔

ع | توبہ۔ توبہ اتنی چھان بین عیالداروں سے کب ہوسکتی ہے۔

ص | ہاں یہ تو پھر روپیہ کا کام ہے۔ پر جو ایسا کرسکتے ہوں اُنکو اُسکے سوا اور کوئی تدبیر نہیں کرنی چاہیے۔

ع | اچھا بیٹیو ہوئی امیروں کی تدبیر ہماری تمہارے جیسے کو کیا کرنا چاہیے۔

ص | بچہ کو گائیکا دودھ پلانے کے بجائے گدھی کا دودھ پلائے۔

ع | گدھی کا دودھ پلانا کونسی آسان بات ہے۔

ص | جو یہ نہ ملسکے تو گائیکا دودھ پانی ملا کر دے۔ گائیکا دودھ بدون پانی ملانے کے ہرگز نہ دینا چاہیے یہہ بات ہر ایک کو بخوبی یاد رہے۔ نہیں تو بچہ ہرگز نہیں سہاریگا۔ اوّل اوّل جتنا دودھ ہو اُتنا ہی پانی ملا کر دے۔ پھر جوں جوں بچہ بڑا ہوتا جائے۔ پانی کی مقدار گھٹانی چاہیے۔ سمجھ گئی نا۔؟

ع | ہاں خوب سمجھ گئی۔ دودھ میں ذرا سا میٹھا ملا دینا چاہیے۔؟

ص | ہاں میٹھا نہو تو پیئے گا کیوں۔ پر زیادہ میٹھا نہو۔ جتنا دودھ ہو اُتنا ہی پانی ڈالکر آگ پر تھوڑا سا گنگنا کرے۔ اوبلنے یا اوٹانے کی ضرورت نہیں۔ جسوقت دودھ پلاوے اُسوقت آگ پر رکھکر ذرا سا گرم کرے باسی دودھ بچہ کو ہرگز نہ دے۔ اِس سے بچہ بیمار ہوجاتا ہے صبح کا دودھ شام کو نہ دے اور شام کا دودھ رات کو نہ دے اور اُنکا دودھ دوسرے دن صبح کو نہ دے یہ بہت

صاحبہ | بڑی بات ہے۔ اس سے بہت ہی بچے مرتے ہیں۔ باسی دودھ پلایا نہیں اور بچے کے پیٹ کا غلل ہوا نہیں۔ اسمیں ذرا بھی شبہ نہ جانو۔

عطری | پھر تو باسی دودھ میں ہرگز نہیں پلانے دونگی۔؟

ص | اور بچہ کو کھلانے پلانے کی بے احتیاطی سے بہی ہمارے ملک کے بہت سے بچے مرتے ہیں۔

ع | بے احتیاطی کیسی؟

ص | بچہ کے دودھ پلانے کا کچھہ قاعدہ بندھا ہوا نہیں۔ یا تو بچہ کو سارے دن چھاتی سے لگائے ہی رکہتی ہیں یا دن بھر میں دو دفعہ بھی دودھ نہیں پینے دیتی۔ یہ بھی تو بہت بڑا نقص ہے۔

ع | اجی دودھ پلانیکا بہی کیا بندھا ہوا دستور ہونا چاہیے۔؟

ص | کیوں تمہارے کہانیکا بندھا ہوا دستور نہیں ہے۔ اب تم دو دفعہ کہاتی ہو۔ تین دفعہ کہا کر دیکہو تو تکلیف ہوتی ہے یا نہیں۔؟

ع | ہاں تکلیف تو بیشک ہوتی ہے۔

ص | ہاں یہی سمجہہ لو۔ وہ بچہ بے زبان ہے۔ کہہ نہیں سکتا تو کیا اسکو تکلیف نہیں ہوتی ہے۔؟

ع | اچھا پھر ایک قاعدہ تم ہی بتا دو۔ اسی طرح کرونگی۔

ص | جب بچہ دس دن کا ہو جائے تو دن رات میں اسے آٹھہ دفعہ سے زیادہ دودھ نہیں پلانا چاہیے بس ایسا اندازہ رکہنا چاہیے۔ یہہ نہیں کہ گھڑی گھڑی دودھ پلائیں۔ اس سے بچہ کے معدہ میں خلل ہو جاتا ہے۔ اور زیادہ رات گئے بچہ کو دودھ پلانیکی عادت ڈالنی اچھی نہیں ہے ایک پہر رات کے بعد دودھ نہیں پلانا چاہیے۔

ع | آئے ہائے۔ پھر بچہ رہ سکتا ہے؟

ص | نہیں جہاں دو دن عادت پڑی۔ پھر بچہ زیادہ رات گئی دودھ پینے کے لئے نہیں روئیگا اور ایسی تدبیر کرنی چاہیے جس سے یہہ عادت جلد پڑ جائے وہ تدبیر یہہ ہے کہ بچہ کو رات کیوقت زچہ کے پاس نہ سونے دے۔

عطاری — لو بھلا۔ یہ بھی کہیں ہوا ہے۔ بچہ کو چھوڑ کر زچہ کب رہ سکتی ہے۔

صاحبو — میں یہ تو نہیں کہتی کہ بچہ کو بالکل علیحدہ کر کے سووے۔ سووے تو ایک ہی بستری پر ذرا فاصلہ سے یعنے بچہ کو چھاتی سے لگا کر نہ سووے۔

ع — فاصلہ سے سُلانے سے کیا فائدہ ؟

ص — فائدہ یہ ہے کہ بچہ کا ہاتھ زچہ کی چھاتی تک نہیں پہنچتا۔ بس ذرا سا بل جُل کر تھوڑا سا رو کر چپ ہو جاتا ہے اور پھر سو جاتا ہے۔ دو چار روز اسی طرح کرتے کرتے اُسے عادت پڑ جاتی ہے پھر رات کو دودھ پینے کے لئے نہیں روتا ہے چپ چاپ سو جاتا ہے۔

ع — ہاں یہ تدبیر تو اچھی ہے کیونکہ جو بچہ زچہ کی چھاتی سے لگ کر سووے تو اُسے زیادہ دودھ پینے کا موقع ملتا ہے۔ بلکہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ ساری رات بچہ چھاتی منہ میں لئے رہتا ہے۔

ص — اس تدبیر سے بچہ اور زچہ دونوں کا فائدہ ہے۔ اور بچہ کو جیسی عادت ڈالو ویسی ہی پڑ جاتی ہے رات دن دودھ پلانے سے زچہ کا بدن کمزور ہو جاتا ہے۔ بچہ کو دودھ پلانے کی بابت ایک اور بات کا خیال رکھنا چاہئے۔ کہ جب زچہ کو غصہ آیا ہو یا کسی قسم کا رنج اُسکے دل پر بیٹھا ہو تو اُس وقت بچہ کو دودھ نہیں پلاوے۔ کیونکہ ویسی حالت میں دودھ پلانے سے بچہ کو پیٹ کا خلل ہو جاتا ہے۔ زچہ کی طبیعت اور اُسکی چھاتی کے دودھ میں ایسا تعلق ہے کہ جو طبیعت اچھی نہیں ہو تو چھاتی کا دودھ بھی اچھا نہیں رہ سکتا۔ جب طبیعت میں غصہ یا کسی قسم کا رنج ہو۔ اگر اُس وقت بچہ کو دودھ پلاوے تو وہ دودھ بچہ کو ہضم نہیں ہوتا۔

ع — بھلا اسی سبب سے ہم لوگوں کے بچہ اکثر پیٹ کے خلل سے بیمار ہو جاتے ہونگے۔ پیٹ کا خلل تو بچوں کو لگا ہی رہتا ہے۔ دو چار دن راضی رہا پھر پتلے دست آنے لگے۔ بس یہی حال رہتا ہے۔

ص — اسمیں کچھ جھوٹ نہیں ہے۔ دیکھتے ہی ہو کہ کتنی زچہ عورتیں بچہ کو دودھ پلاتی پلاتی لوگوں سے لڑتی جاتی ہیں۔ ایسا زہر سا دودھ پیکر بچہ کب راضی رہ سکتا ہے۔ بس جھٹ پیٹ کا خلل ہو جاتا ہے اور زچہ کو دودھ پلاتے وقت رونا پیٹنا بھی اچھا نہیں۔

عطری | دوہ میں سمجھ گئی۔ جو ساری رچونکو یہہ باتیں معلوم ہوں تو بچے اتنے بیمار کیوں ہوں۔
صاحبو | اور دیکھو جب بچہ بیمار ہوجاتا ہے تو اسکو راضی کرنا بہت مشکل ہے۔ اسلیئے ایسی تدبیر کرنی چاہیئے جہانتک بس چلے کوئی بیماری نہ ہونے پاوے۔ کیونکہ چلے میں جو بچہ اٹھرا کے دکھ سے بیمار ہوجاتا ہے۔ وہ کم ہی بچتا ہے۔ لیکن جس سبب سے وہ بیماری پیدا ہوتی ہے۔ وہ ایک تہوڑی سی بات ہے اور جو چاہئے وہ اس سبب کو روک سکتا ہے۔ اٹھرا کا دکھ کسکو کہتے ہیں۔ اور وہ کیوں پیدا ہوتا ہے۔ یہہ سب باتیں تو میں تمکو پہلے سمجھا چکی ہوں۔ کیوں یاد ہے نا؟

ع | ہاں خوب یاد ہے۔ بات تو یہ ہے کہ جتنی احتیاط کیجائے۔ اُسیقدر بیماریونسے بچ سکتی ہیں۔

ص | ہاں بس۔ بچہ کے پالنے میں تمکو خیال رکہنا چاہیئے۔ اور ایک تم لوگوں میں ایسی بُری عادت ہے کہ جہاں بچہ ذرا بیمار ہوا۔ چاہے کوئی بیماری ہو۔ بس کہدیا کہ اسکا تو علاج ہی نہیں چھوڑ چھاڑ کر نا امید ہو بیٹھتے ہو بس یہ جانتے ہو کہ جہاڑ پہوک والونکو بلا کر جہاڑا جہپاڑا کروانے لگتے ہو۔

ع | ہاں یہہ بات تو سچ ہے۔ جہاں بچہ ذرا زیادہ بیمار ہوا اور عورتیں آپسمیں کانا پھوسی کرنے لگیں ارے اس بچہ کا بچنا مشکل ہے۔ اسے تو اوپری کا خلل ہوگیا ہے۔ پہر جب یہہ بات ٹھہر گئی تو بس جہٹ جہاڑنے والے کو خبر پہنچتی ہے۔ وہ کمبخت آکر سرسوں۔ رائی وغیرہ پڑہکر بچہ پر پہار کے اُسکا کام تمام کرکے چلا جاتا ہے۔ ہمارے بچونکا تو یہہ علاج ہوتا ہے۔ پہوٹے نصیب ہمارے اور آگ لگی ہمارے ملک کے رواج کو۔

ص | کسی جگہ جہاں بچہ بیمار ہوا ہے۔ اور گہر والوں نے یہہ فیصلہ کردیا ہے۔ کہ اسکو تو اٹھرا کا دکھ ہوگیا ہے۔ اب یہہ نہیں بچیگا۔ مینے ایسی جگہہ ذرا سا کسٹر آیل پلا کر بچہ کو راضی کردیا ہے۔

ع | تمہاری باتیں سنکر میں ایسی خوش ہوتی ہوں کہ کیا بتاؤں۔ جو ہماری سب عورتیں یہ باتیں جان جائیں تو بچونکی بیماری میں جہاڑ پہونک والوں سے جہاڑا جہپاڑا کیوں کرائیں۔

ص | یہہ تو ٹہیک ہے۔ سامنے کے دو دانت جب نکل آویں تو بچہ کو چہاتی کے دودھ کے سوا اور بہی کہانے کو دے سکتے ہیں؟

عطری | اور کیا چیز دے سکتے ہیں۔
صاحبو | ذرا سا ساگو دانہ دودھ کے ساتھہ دیا جا سکتا ہے۔ اُس سے بچہ کو کچھہ تکلیف نہیں ہوتی ہے۔
ع | کتنے دن کے بچہ کو دودھ چھوڑانا چاہیئے۔
ص | چار جاڑہ کے دانتوں کے نکلنے کے بعد جب سارے دانت نکل آویں تو دودھ چھوڑا دیسکتے ہیں
اس سی پہلے نہیں چھوڑانا چاہیئے۔ اور ساری دانت نکلنے کے بعد بہی دودھ پلانا اچھا نہیں۔
ع | جو سارے دانت نکلنے سی پہلے دودھ چھوڑایا جائے تو بچہ کو کچھہ بیماری ہو جاتی ہے ؟
ص | ہاں بیماری تو ہو جاتی ہی۔ جب ہی تو منع کرتی ہوں بچہ سوکتا جاتا ہی۔ اور اسکو پیٹ کا خلل ہو جاتا ہی۔
ع | دودھ چھوڑانے کے بعد بچہ کو کیا کھلانا چاہیئے ؟
ص | ذرا سا باریک اور نرم روٹی کا ٹکڑا یا اچھے باریک تھوڑے سی چاول دودھ ملا کر کھلا دے۔ اور تھوڑی
تھوڑی سی نمک کی چیز دال۔ ترکاری وغیرہ بہی دینے لگ جائے۔ اور اس بات کا خیال رہی کہ
جب ماں کا دودھ چھوڑتا ہے تب بچہ بہت کمزور ہو جاتا ہے۔ اسلیئے اُسکو بڑی احتیاط سی رکھنا
چاہیئے۔ اور ہماری عورتیں ایسی نالایق ہوتی ہیں کہ وہ یہہ جانتی ہیں کہ بچہ کو بہت کھلانے
سے جلدی طیارا اور بڑا ہو جاتا ہے۔ اسلیئے چار چار پانچ پانچ دفعہ بچوں کو ٹھونس ٹھونس
کر کھلاتی ہیں۔ بار بار کھلانا بہت بُرا ہے۔ اس سے بہوکا مارنا اچھا ہے۔ رات دن میں تین
چار دفعہ سے زیادہ کھلانا نہیں چاہیئے۔ اور بچہ کو کبھی ٹھونس ٹھونس کر نہ کھلائے۔ یہہ
بہت بُری بات ہے۔ اس سے پیٹ کا خلل ہو جاتا ہے۔
ع | سے ہے تو ٹھیک۔ بچہ کہاتے کہاتے اُبکیں لینے لگتا ہے۔ پہر بہی ہماری عورتیں ٹھونس
ٹھونس کر کھلاتی ہیں۔
ص | جب ہی ہمارے بچوں کی صورت ایسی ہو جاتی ہے۔ بڑا سا را پیٹ۔ گردن پتلی۔ ہاتھہ پیر
لکڑی جیسے ہمیشہ پیٹ کا خلل اور بدن میں ماشہ بہر طاقت نہیں رہتی ہے صرف کھلانے
کی نقص سے بچوں کا یہہ حال ہوتا ہی۔ جو تھوڑا تھوڑا کھلایا جاوے تو ہضم بہی ہو اور بدن میں طاقت بہی

صاحبو پہنچے - اور جو بچے زیادہ مرتے ہیں اُسکا بھی سبب یہی ہے کہ اُنکے کھلانے پلانے میں بڑی بے
پرواہی ہوتی ہے - اور یہہ بھی یاد رہے کہ بچونکو بہت پھل وغیرہ اور میٹھا جتنا کم کھلایا جاوے
اُتنا ہی بہتر ہے -

عطری کیوں ان چیزونسے کیا پیٹ کا خلل پیدا ہوتا ہے ؟

ص بیشک بلکہ میٹھا زیادہ کہانے سے دانتونکو بھی نقصان پہنچتا ہے -

ع اچھا پھر پھل وغیرہ اور میٹھا نہیں کہانے دینگے - اسی سبب سے ہمارے بچے زیادہ بیمار
رہتے ہیں میٹھا تو وہ اسقدر کہاتے ہیں کہ کچھہ ٹھکانا نہیں - جہاں بچہ نے ذرا ضد کی اور ماں باپ
نے پیڑا لڈو شکرپارہ وغیرہ میٹھی چیزیں اسے کھلا کر بہلا دیا - حاصل کلام ہمارے ملک کے
بچوں کی غذا ہی مٹھائی ہے -

ص اور یہہ بھی یاد رہے کہ گرمی کی موسم میں بچہ کو زیادہ کپڑا پہنائے رکھنے کی کچھہ ضرورت نہیں - البتہ
رات کے وقت جب وہ سوتا ہے تو اُسکو چادر وغیرہ اوڑھا کر رکھنا چاہیے - رات کو ننگے بدن
سونے سے سردی زکام اور کہانسی اور پیٹ کا خلل وغیرہ بیماریں ہو جاتی ہیں - اسلیئے ایک
گرم کپڑا اوسکے بدن پر رکھنا چاہیے - اور اسلیئے فلالین بہت اچھا ہے - اگر میسر نہو تو اور کوئی گرم کپڑا پہنا
سکتی ہیں - جس مکان میں بچہ رہے وہ مکان صاف ستھرا اور ہوادار ہونا چاہیے - دیکھو دروازے
کھڑکیاں وغیرہ کہولدینی چاہیے - گرمی کی موسم میں جب بچہ کو گرمی سے پسینہ آگیا ہو تو اُسی جب کھلی ہوا
میں لانا اچھا نہیں - اس سے زکام - کہانسی بخار اور پیٹ کا خلل وغیرہ بیماریں ہو جاتی ہیں -
بچے کے بدن پر ہمیشہ کپڑا رکھنا چاہیے - بارش میں انکو پھرنے نہ دینا چاہیے - اور گارہ مٹی اور
پانیمیں پیر گیلے نکرنے چاہئیں - دس بارہ دنکے بچے کو صبح کیوقت اور شام کیوقت باہر ہوا میں
لیکر تھوڑی دیر تک ٹہلنا چاہیے - لیکن بدن پر کپڑا ضرور رہے - جب بچہ چلنا سیکھہ جائے تو اُسے
باہر تھوڑا تھوڑا چلانا چاہیے - بچہ کو جسقدر صاف ستھرا رکھا جائے - اُتنا ہی اچھا ہے - اور ہر روز اُسکو نہلانا چاہیے -

ع ہر روز بچہ کو نہلانا کبھی برداشت ہوتا ہے - جھٹ سردی لگ جائے -

| | |
|---|---|
| مساۃ ص | ہر روز نہلانے سے سردی نہیں لگتی۔ بلکہ پانچویں ساتویں دن بدن پر پانی ڈالنے سے سردی ہو تی ہے۔ ہر روز نہلانے سے بچہ کو عادت پڑجاتی ہے۔ اور وہ تندرست رہتا ہے سردی وغیرہ کچھہ نہیں لگتی۔ |
| عطری | ٹھنڈی پانی سے نہلانا اچھا ہے یا گرم پانی سے؟ |
| ص | گرمی کی موسم میں گرم پانی سے نہلانے کی کچھہ ضرورت نہیں ہے ٹھنڈے پانی سے ہی نہلانا اچھا ہے۔ اور جو بچہ جاڑے کی موسم میں پیدا ہو تو جب تک وہ بہت چھوٹا رہے تب تک کو سے گرم پانی سے نہلانا چاہیے۔ پھر جوں جوں سردی کم ہوتی جائے تو ہولے ہولے سرد پانی سے نہلانے کی عادت ڈالنی چاہیے۔ جب کبھی بچہ بیمار ہو تو ہر روز نہ نہلاوے۔ اور جو بچہ بہت کمزور یا دبلا ہو تو پانی میں تھوڑا سا نمک ڈالکر نہلاوے۔ |
| ع | نمک ڈالنے سے کیا فایدہ؟ |
| ص | پانی میں نمک ڈالکر نہلانے سے بچہ کو جلدی طاقت آجاتی ہے۔ اور موٹا تازہ ہوجاتا ہے۔ |
| ع | پھر تو یہہ بہت اچھی تدبیر ہے۔ |
| ص | بچہ کو دودھ پلانے کی ایک اور تدبیر بتلاتی ہوں۔ اکثر زچہ عورتیں ایسا کرتی ہیں کہ رات کیوقت جب سب گھر کے کاموں سے فارغ ہوجاتی ہیں تو سوتے ہوئے بچہ کو جگاکر دودھ پلاتی ہیں یہ بات بہت بری ہے۔ اس سے بچہ کے پیٹ میں خلل ہوجاتا ہے۔ کیونکہ زیادہ رات کو دودھ پلانے سے بچہ کو دودھ نہیں پچتا۔ ایک بات اور یاد رہے کہ جب بچہ تین چار مہینے کا ہوجاوے تو اسکو ضرور انگریزی ٹیکا لگوادیں۔ |
| ع | انگریزی ٹیکے سے کچھہ خوف تو نہیں ہے؟ |
| ص | خوف کسی قسم کا نہیں اور چیچک بالکل نکلتی ہی نہیں۔ اور نہ بخار ہوتا ہے اور نہ تکلیف ہوتی ہے کسی قسم کا دکھہ بچہ کو معلوم نہیں ہوتا۔ ایسی سہل تدبیر اور کیا ہوسکتی ہے۔ |
| ع | بہلا پھر تو یہہ بڑی اچھی بات ہے۔ کیا ٹیکا لگانے سے چیچک نکلنے کا اندیشہ بالکل جاتا رہتا ہے۔ |

صاحبہ — بیشک۔

عطری — پھر لوگ یہہ ٹیکا کیوں نہیں لگواتے ؟

م — بہت لوگ اچھا نہیں سمجھتے۔ کوئی کہتا ہے اچھا ہے۔ کوئی کہتا ہے برا ہے۔ بہت لوگ نہیں لگواتے
جب سب کو اسکا فائدہ معلوم ہو جائیگا تو کوئی اسکو برا نہیں کہیگا۔

ع — انگریزی ٹیکے کا نام تو بہت دن سے سنا ہے کہتے ہیں کہ یہہ ٹیکا کئی دفعہ کروانا پڑتا ہے۔

ص — ہاں پانچویں چھٹے برس کروا دینا چاہیے۔ پھر کچھہ اندیشہ نہیں رہتا۔

ع — بچہ کتنا بڑا ہو جائے تو ٹیکا کروانا چاہیے۔؟

ص — اگر ضرورت ہو تو مہینے بھر کے بعد ہی کروا دے۔

ع — ٹیکا کروانے کی ضرورت و بے ضرورت کیا ؟

ص — بتاتی ہوں فرض کرو کہ جو ماگھہ کے مہینے میں بچہ پیدا ہو تو جب وہ ایک مہینہ کا ہو جائے اسوقت
ٹیکا کر دینا چاہیے۔ کیونکہ پھاگن اور چیت چیچک یعنی ماتا کی موسم ہے۔ جو پہلے سے ٹیکا نہ
لگایا جاوے تو کیا عجب کہ بچہ کے ماتا نکل آوے۔ اب تو ٹیکا لگانیکی ضرورت تمہاری سمجھہ میں آگئی ؟

ع — ہاں اب سمجھہ گئی۔ ایسے ننھے بچے کو بھی ٹیکا دیتے ہیں۔؟

ص — ہاں ہاں کیوں نہیں۔ اسمیں کچھہ تکلیف تو ہی نہیں کہ بچہ سہار نہ سکے۔

ع — اچھا جی کونسی مہینہ میں ٹیکا کرتے ہیں۔؟

ص — سردی کی موسم میں کرتے ہیں۔ کاتک کے مہینہ سے پھاگن تک کرتے ہیں جب گرمی پڑنے لگتی
ہے تو پھر نہیں۔ اب ایک بات اور یاد رکھو کہ جہاں دیکھا کہ بچہ کو ایک دن اور ایک رات بھر قبض
رہا بس دوسرے دن ضرور تھوڑا سا کسٹرائل پلا دے۔

ع — کسٹرائل کتنا دینا چاہیے۔؟

ص — بچہ کی عمر کے انداز سے کسٹرائل دینا چاہیے جو بچہ ۸ یا ۱۵ دنکا یا ایک مہینے کا ہو تو پونے چار ماشہ
یا چار ماشہ دینا چاہیے۔ اور ایک مہینے سے دو مہینے کے عمر کے بچے کو ساڑھے سات ماشہ

صاحبہ بعد اُسکے جوں جوں بچہ کی عمر زیادہ ہوتی جاوے تیل کی مقدار بھی اُسی بموجب بڑہاتے جاویں جب کسٹر آیل پلانے کے بعد دیکہو کہ بچہ کو دست نہیں آیا تو ذرا سا کسٹر آیل لیکر بچے کے پیٹ پر مالش کردیں۔ اُسیوقت دست آجاویگا۔

عطاری پہلا کسٹر آیل پیٹ پر مالش کرنے سے بھی دست آجاتا ہے۔ یہ تو میں نہیں جانتی تہی۔ یہہ تو بڑی اچھی بات ہے۔

ص کسٹر آیل بچونکے لئے بڑی اچھی دوا ہے۔ جب پیٹ کا خلل ہو یا پیٹ میں درد ہو تو اُسکی جلاب دینے سے آرام آجاتا ہے۔ اور کوئی علاج کرنیکی ضرورت نہیں۔

ع پیٹ کے خلل میں یعنے دستوں کی بیماری میں جلاب دینا کیسا؟

ص جب بچہ کو بہت دفعہ پتلا پانی ملا ہوا پھٹے ہوئے دست آویں تو جانلو کہ جب تک اسکے پیٹ میں وہ میلا رہیگا اُسے آرام نہیں ہوگا۔ جب ایسے موقعہ پر کسٹر آیل دیا جاوے۔ تو پیٹ صاف ہوجاتا ہے اور بچہ کو آرام ہوجاتا ہے۔ اب پیٹ کی خلل میں جلاب دینے کا فایدہ تمکو معلوم ہوگیا نہ؟

ع ہاں اب تو اچھی طرح سمجھہ گئی۔ تم کہتی ہو کہ بچہ کے پیٹ میں درد ہو تو بھی جلاب دینا چاہئے پر یہہ کیونکر معلوم ہو کہ بچہ کے پیٹ میں درد ہے۔

ص کیوں یہ بات کیا مشکل ہے۔ جب دیکہو کہ بچہ ٹھہر ٹھہر کر بہت زور سے رو اُٹھتا ہے۔ اور پیٹ پر سینک دینے یا دبانے سے چپ ہوجاتا ہے۔ تو جانلو کہ بچہ کے پیٹ میں درد ہے۔ بچونکے پیٹ کے خلل کیواسطے چونیکا پانی بہت اچھا ہے۔

ع وہ کیسا؟

ص بچہ کو جلاب دینے کے بعد جو دیکہو کہ دستونکو آرام نہیں ہوا تو دودھ کے ساتھ تہوڑا تہوڑا چونے کا پانی ملانا چاہئے۔ تہوڑے دنوں میں دستونکو آرام ہوجائیگا۔

ع چونیکا پانی کسطرح بناتے ہیں۔ اور دودھ کے ساتھ کتنا ملانا چاہئے۔ یہہ بھی تو بتاؤ۔

ص ہاں وہ بھی بتاتی ہوں۔ ایک بہت بڑی بوتل میں اڑہائی سیر پختہ صاف پانی ڈالو۔ اور اُس میں

صاحبو آدھی چھٹانک خشک قلعی پیسنے پتھر کا چونہ ڈالو۔ پھر اُس بوتل کے مونہہ پر ڈاٹ لگاکر تہوڑی دیر تک
خوب ہلاؤ۔ پھر اُسکو ایسی جگہہ رکھدو کہ ہلنے نہ پاوے۔ تین چار پہر کے بعد اُس بوتل کا صاف نترا
ہوا پانی آہستگی سے کسی دوسرے برتن میں ڈال لو کہ نیچے کا بیٹھا ہوا چونا بالکل گھلنے نہ پاوے
بس وہ نترا ہوا پانی چونیکا پانی بن گیا۔ اب اُسکو دودھ کے ساتھہ ملانیکی مقدار سن لو
تین پاؤ پختہ دودھ کے ساتھہ آدھہ پاؤ چونے کا پانی ملاکر وہ دودھ پلانا چاہیے۔ ہر روز دودھ
میں اسیطرح پانی ملالیا پھر دن بھر پلاتے رہے۔

عطری ٹہیک ہے اب میں سمجھہ گئی۔

ص جو بچہ دودھ بہت ڈالتا ہو یعنے قی کرتا ہو۔ اُسکو اسیطرح چونیکا پانی ملاکے پلانے سے بڑا فایدہ
کرتا ہے۔ اور ہر مہینے بچہ کو ایک دفعہ کسٹر ائیل کا جلاب دینا چاہیے۔

ع مہینے کے مہینے جلاب دینے سے کیا فایدہ۔ جلاب کی عادت ڈالنی کیا کوئی اچھی بات ہے ؟

ص ماہ بماہ جلاب دینے سے بچہ تندرست رہتا ہے۔ اور قبض کے سبب سے جو جو بیماریاں ہوتی
ہیں وہ نہیں ہوتی۔ اور تم جانتی ہو کہ بچے کبھی اچانچک کہیلتے کہیلتے بیہوش ہوکر زمین پر گر
پڑتے ہیں۔ آنکھیں اوپر چڑھہ جاتی ہیں۔ اور مونہہ ہاتہہ نیلے پڑجاتے ہیں۔ پھر جب اُسکے مونہہ
پہ پانی چھڑکتے ہیں تو اُسکو ہوش آجاتی ہے۔ اکثر یہہ سمجھتے ہیں کہ بچہ اب نہیں بچیگا۔

ع ہاں ہاں بچونکو ایسا ہوجاتا ہے۔ پر اسمیں کچھہ ایسا زیادہ خوف نہیں کرتے۔ اُسکو ہنگامے کیطرف
ڈرکا بولتے ہیں۔ اسکا کیا سبب ہے اور اُسکے روکنے کی بہی کوئی دوا ہے ؟

ص جب بچہ کو قبض ہوتی ہے تو اوسے کہانا ہضم نہیں ہوتا جب کوئی بھاری چیز کہالیتا ہے یا
اُسکے پیٹ میں چلونے ہوجاتے ہیں۔ تو اُسکو ڈرکے کی بیماری ہوجاتی ہے۔ اسلئے قبض نہونے
پاوے۔ اور چلونے پیدا نہوں۔ ایسی کوئی تدبیر کرو تو ڈرکے کے نہونے کی بہی تدبیر وہی ہے اور
اکثر دانت نکلتے وقت ڈرکا ہوتا ہے۔ مسوڑے پہوڑکر دانتونکا نکلنا ہی۔ ڈرکیکا بڑا باعث ہی
جو دیر میں دانت نکلیں یعنے جب مسوڑے سخت ہوجاینگے بعد دانت نکلیں تو ڈرکیکے ہونیکا زیادہ

صاحبہ | اندیشہ ہوتا ہے۔ اسلیے جو پانچ چہہ مہینے کے بچکے دانت نکل آویں تو اچہا ہے۔
عطری | کبھی کبھی جلاب کے دینے سے قبض نہیں ہونے پاتی۔ پر جلوہ نی نہونے پاویں اُسکی کیا تدبیر ہے۔
صر | دونونکی تدبیر یہی ہے کہ بچہ کو کبھی کبھی جلاب دیتے رہیں۔ اور کہانے پینے کا پرہیز کہیں کبھی کبھی کوئی کڑوی چیز کھلادی (جیسے چرائتہ وغیرہ) اور کہانے کے ساتہہ ہر روز ذرا سا نمک کھلادیں جب یہ معلوم ہو کہ دانت نکلنے کے سبب سے ڈرکا ہوتا ہے۔ تو جو نسے دانت نکلنے والے ہوں اُسکے برابر کے اور اوپر کے مسوڑے نشتر سے ذرا ذرا چیر دیں۔ چیرنے کے ساتہہ ہی سب بلاد در ہوجاویگی۔ پر یہہ یاد رہے کہ یہہ ڈاکٹر کا کام ہے۔ عورتوں سے اتنی جرأت نہیں ہو سکتی۔
ع | نہیں جی عورتوں سے کب ہو سکتا ہے۔ پر جو یہہ بات معلوم ہو تو ڈاکٹر و نکا کیا کہنا ہے۔
صر | میٹہا نہیں دینا چاہیے۔ باسی کہانا بہی نہیں دینا چاہیے۔ کہانے کی چیز جہانتک ہو سکے صاف اور تازی ہو جسے پیٹ کا خلل ہو ایسی چیز نہ کہانے دیں۔ بس یہی کہانیکا پرہیز سمجہہ لو۔ اور جو بچے ننگے ہوں اُنکی ہمیشہ خبرداری رکہنی چاہیے۔ کہیں دوڑ دہوپ میں ہاتہہ پاؤں نہ توڑ ڈالیں۔ ایک بات اور یاد رکہنے کے قابل ہے کہ دانت نکلنے کے وقت سوا ڈرکا کے اور بہت قسم کی بیماریاں بچونکو ہو جاتی ہیں۔ اسوقت ذرا احتیاط رکہنی چاہیے۔
ع | ہاں یہ تو ٹہیک۔ دانت نکلتے ہوئے بچونکو اکثر پیٹ کا خلل۔ دستونکی بیماری۔ زرد۔ حصہ گرانا سردی۔ کہانسی وغیرہ ہو جاتی ہے۔ پر اِسکا علاج کرنا چاہیے۔
صر | غفلت نکرے۔ اور ہوشیار ڈاکٹر سے علاج کراوے۔ کیونکہ دانت نکالتے ہوئے بہت بچے مر جاتے ہیں اسلیے کہتی ہوں کہ جب تک یہ وقت ٹل نہ جائے تو بچہ کی بہت احتیاط رکہنی چاہیے۔
ع | جب ڈرکا ہوتا ہے۔ اسوقت بچے کو جتنی تکلیف ہوتی ہے وہ دیکہی نہیں جاتی۔ اچہا اُسوقت کیا کرنا چاہیے ؟ ڈاکٹر کا علاج تو پیچہے کی بات ہے۔
صر | اُسکے سر پر ٹہنڈے پانی سے ہاتہہ پہیراو بچے سے تر تر یہی چہوڑے۔ نہوڑی دیر میں ہوش آجاتی ہے۔

# دسواں باب

## بچونکی بیمار ہونکی پہلی علامت +

عطری — اور بہت سی باتیں تمسے پوچھنی ہیں - اور کئی باتیں پوچھنی بھول بھی گئی ہوں -

صاحبو — ہاں - ہاں جو پوچھنا ہے اچھی طرح پوچھ لو - میں سارے کام سے نبٹ کر آئی ہوں چاہو شام تک مجھسے جو جی چاہے پوچھی جاؤ -

ع — پھر تو میں تمہارا پیچھا کب چھوڑتی ہوں - کیوں جی بچکو دھوپ میں لٹانا کیسا ہے ؟

صر — دھوپ میں لٹانا تو برا نہیں - پر اسکو زیادہ دیر تک دھوپ میں رکھنا اچھا نہیں - البتہ ہوا اور روشنی سے بچہ زیادہ بڑہتا ہے - پر یہہ بھی تو نہیں چاہئے کہ بیچارے کو دھوپ ہی میں سکاویں بچکے بدن پر تہوڑی بہت دھوپ لگنے کا مضایقہ نہیں بچکے کپڑے صاف اور ستھرے رکھنے چاہئیں اور جیسا اسکا بدن صاف رکھنا ضرور ہے ویسا ہی اسکے کپڑے بھی صاف رکھنے چاہئیں اور بعض بعض عورتیں ایسی بے تمیز ہوتی ہیں کہ رات کو بچہ جاگ کر روتا ہے پیشاب کر کے سارے کپڑے بھگوتا ہے آخر کار رو رو کر اسی پر سو جاتا ہے - ماکو خبر بھی نہیں ہوتی پر وہ بیہوش پڑی سوتی ہے ایسی زچہ کے بچونکو ہمیشہ سردی اور پہوڑے پہنسی مدام لگے رہتے ہیں -

ع — ہاں یہہ بات تو ٹھیک ہے بہت سی عورتیں ایسی بے تمیز ہوتی ہیں ہاں تمنے اسدن کہا تہا کہ بچونکی بیماری میں جلدی خبر لینی چاہئے نہیں تو بیماری بڑہ جانے سے علاج مشکل ہو جاتا ہے پھر کوئی ایسی بھی تدبیر ہے کہ پہلے ہی سے معلوم ہو جائے کہ اب بچہ بیمار ہونیوالا ہے -

صر — ہاں کیوں نہیں - جو عورت ہوشیار ہو اور غور سے بچے کی حالت کو دیکھتی رہے تو بیماری پیدا ہونیسے پہلے ہوشیار ہو جاتی ہے اور اسکا بندوبست کر لیتی ہے - دو چار علامتیں میں تمہیں بتاتی ہوں - انکو خوب یاد رکہو -

(۱) جب اچانچک بچہ اونگہے تو جان لو کہ اسکے پیٹ میں خلل ہے اور ہاضمہ میں نقص ہے

صاحبہ: (۱) ایسے وقت میں جو اُسکے کہانے پینے کی احتیاط نکی جاوے تو بہت سخت معدہ کا خلل پیدا ہو جاتا ہے

عطری: کہانے پینے کی احتیاط کیسی ؟

صر: کوئی بہاری چیز کہانیکو نہ دے صرف تہوڑا تہوڑا ارا روٹ کہانیکو دے پہر جب اُبکیاں بند ہو
جاویں پہر اپنا معمولی کہانا دینے لگے ۔

ع: یہہ تو ایک اچہی بات بتائی - اچہا اور بتاؤ ؟

صر: (۲) یہہ کہ بچہ کے جیبہ ہمیشہ غور سے دیکہنی چاہئے جس روز دیکہا کہ زبان پر سفید سفید کانٹے سے پیدا
ہو گئے ہیں تو بس جانلو کہ بچہ کے پیٹ میں خلل ہے جو کچہہ کہایا ہے ہضم نہیں ہوا اور پیٹ میں
بوجہہ ہے - اسپر جو اور کہانا کہلاؤ تو یا تو قے کریگا نہیں تو پیٹ چل پڑیگا ۔

ع: ایسی صورت میں کیا کرنا چاہئے ؟

صر: جو قبض نہو تو جانو کہ صرف کہانے کا نقص ہے ایسی صورت میں صرف تہوڑا ارا روٹ کہانیکو دے
اور جب معلوم ہو کہ زبان کے کانٹے دور ہو گئے ہیں - پہر تہوڑا تہوڑا کرکے دودہ دینا
شروع کرے ۔

ع: اور جو قبض ہو تو کیا کرے ؟

صر: پہلے جلاب دے پہر کہانیکا بندوبست کرے ۔

ع: جلاب تو کسٹر آئل کا ہی دینا چاہئے ؟

صر: ہاں اور کیا - اندازہ میں پہلے ہی بتا چکی ہوں یاد ہے نا ؟

ع: ہاں جی مجہے خوب یاد ہے ۔

صر: شاباش ایک بات اور یاد رکہو کہ پیٹ کے خلل کے سوائے اور سبب سے بہی زبان پر ایسے کانٹے پیدا
ہو جاتے ہیں - وہ یہہ ہے کہ بخار میں بہی بچونکی زبان پر کانٹے سے پیدا ہوتے ہیں - جب بخار نہو اور پہر بہی
زبان پر کانٹے سے ہوں تب جاننا چاہئے کہ پیٹ کے خلل سے ہے ۔

ع: ہاں یہہ بہی خوب بات بتائی ۔

صاحبو | جب بچہ کو دودھ پلاتی ہیں تو اُسکی زبان پر سپیی کے لگنے سے اور دودھ پلاکر تھوڑا سا پانی کے نہ پلانیسے اُسکی زبانپر سفید پھپونڈی سے جم جاتے ہیں جب یہہ پھپونڈی اُتر جاتی ہے تو اُسکے نیچے سے کبھی کبھی زخم سے دیکھائی دیتے ہیں سو اُسکو دیکھکر کوئی کوئی زچہ گھبرا جاتی ہے اور اُسکی علاج میں لگ جاتی ہیں۔

عورتیں | خوب یہہ تو کچھہ بیماری نہیں ہے۔ انجان کو تو سر طرح مشکل ہے۔ ہائے ہائے اناڑی پڑے بچوں نکو ناحق کتنا دکھہ دیتی ہیں۔

ص | دودھ پلانے کے بعد اگر ایک سپیی ٹھنڈے پانی کی بچے کو پلاویں تو زبان بھی صاف رہے اور بچہ بھی اچھا رہے۔ دودھ بہت نہیں گراتا ہے

ع | بھلا دودھ پلانے کے بعد ایک سپیی ٹھنڈا پانی پلانیکا اتنا فائدہ ہے۔؟

ص | جب دیکھو کہ بچیکے دست میں بہت بد بو ہے۔ تو جانلو کہ اسمیں پت کا جزو کم ہے۔ اگر اُسکا بند بست جلد نکیا جاوے تو بچہ کو پیٹ کی بیماری ہو جاتی ہے۔

ع | بھلا تو بدبودار دست ہونا بہت بُرا ہے۔ بچیکے دست کا رنگ کیسا ہونا چاہئے ؟

ص | رنگ ذرا زردی مایل ہونا چاہئے۔

ع | ہاں ٹھیک ہے۔ دستونکا اصلی رنگ زردی مایل ہی ہوتا ہے اور ایسی دستونمیں بہت بو نہیں ہوتی۔ اکثر دیکھا ہے کہ بچہ کو کالا سا دست آتا ہے تو اُسکی بہت بُری بد بو ہوتی ہے۔

ص | ہاں بس پھر سمجھہ لو کہ معمولی دست کا رنگ زردی مایل ہوتا ہے اور اسمیں بد بو نہیں ہوتی اور اُسکے سوائے معمولی دست نہ تو پتلا ہوتا ہے نہ بہت سخت ہوتا ہے۔ بس معمولی دست کی یہی پہچان ہے۔

ع | جو دستونمیں زیادہ بد بو ہو تو اُسکا کیا علاج ہے ؟

ص | ذرا سا جلاپہ کا سفوف اور ریوند چینی (ر و ب ر) ملاکر بچیکو کھلاوے۔ بس پھر اس سے دو ایک دست آجاینگے اور بد بو دور ہو جایگی۔

ع | جلاپہ کا سفوف کیسا ہوتا ہے۔؟

صاحبجی جلابہ ایک درخت کا نام ہے اُسکی جڑکو نکالکر باریک پیس لیتے ہیں اُسکو جلابہ کا سفوف کہتے ہیں۔ اُسکے کہانے سے دست آتے ہیں۔ یہہ سفوف بازار میں بہی بکتا ہے۔

عطاری اوہو۔ تو یہہ وہی چیز ہے جسکو حکیم لوگ بیخ جلابہ کہتے ہیں۔

ص ہاں بس وہی جلابہ ہے۔

ع ریوند تو بہت دیکہی ہے اُسکو انگریزی میں روبرب بولتے ہیں۔ یہہ دونو دوا کتنی کتنی کہلانی چاہیے۔

ص برس ڈیڑہہ برس کے بچےکو دو رتی ڈہائی رتی کہلاویں۔ دونو دوا کی مقدار ایک ہی سی ہے۔ بچےکے عمر کے اندازہ سے دوا کی مقدار کم وبیش کرنی چاہیے۔ اور جو ذراسی کمی بیشی ہوجائی تو کچہہ مضائقہ نہیں ہے۔

ع اچہا اور کس کس بات سے زچہ کو خبردار رہنا چاہیے؟

ص (۴) جو بچے کا دست سفید رنگ کا ہو تو جانو کہ اُسکا ہاضمہ درست نہیں ہے۔ اور جب ایسا دیکہو اور پہر بہی کہانے پینے کی احتیاط نکرو تو پیٹ کا خلل ہوجاتا ہے۔

ع کہانے پینے کی کیسی احتیاط چاہیے؟

ص دودھ کی مقدار کم کردے اور ارارروٹ تہوڑا تہوڑا کرکے بلا دودھ پلائے۔ اور دودھ کے ساتہ چونے کا پانی ملاکر پلانا چاہیے۔ چونے کا پانی بنانیکی ترکیب اور اسکی مقدار تو پہلے ہی بتاچکی ہوں یاد ہوگی؟

ع ہاں وہ تو یاد ہے۔

ص کہانے پینے کے پرہیز کے سوا، ہاضمہ بڑہانے کے لئے تہوڑا تہوڑا چرائیتہ بہی پلانا چاہیے۔

ع چرائیتہ کے پینے سے کیا ہاضمہ اچہا ہوتا ہے؟

ص ہاں اس سے ہاضمہ تیز ہوتا ہے اور اسی سبب سے بدہضمی کی شکایت بہی دور ہوجاتی ہے۔
(۵) اور بچہ اگر پاخانہ کیوقت زور دیتا ہو تو جانو کہ یہہ آنو کی پہلی علامت ہے جب ایسا دیکہو تو بچےکو کسٹرائل کا جلاب دیدو اور ایسی کوئی چیز اُسے نکہانے دو جو دیر میں ہضم ہوتی ہو۔ یعنی دودھ کم کردو اور خالی آرارروٹ ذرا ذرا دو۔

عطری: اور کوئی علامت ہو تو بتادو۔

صاحبہ: جو بچہ کو بار بار تہوڑا تہوڑا دست آوے تو جانو کہ اسکے پیٹ میں پہلے کے سخت سُدے پیدا ہو گئے ہیں۔ جو جلاب سے اسکی صفائی نکی جاوے تو پیچش کی بیماری پیدا ہونیکا اندیشہ ہے۔ دیر ہضم چیزوں کے کہانے سے بھی بچہ کو ایسے ہی دست آتے ہیں۔

ع: جلاب کونسا دینا چاہیے؟

ص: جلاب کسٹرائیل اور کیا۔ بچوں کو جب معمولی جلاب کی ضرورت ہو تو بس کسٹرائیل ہی دینا چاہیے اسکی مقدار وہی ہے جو پہلے بتا چکی ہوں۔

ع: ہاں مجھے یاد ہے۔

ص: جب دیکھو کہ بچہ فراغت کے وقت بہت زور دیتا ہے۔ یہاں تک کہ آنکھہ مونہہ سرخ ہو جاتی ہیں اور پاخانہ پہر بہی نہیں آتا۔ اور پاخانہ کی جگہہ سے خون آتا ہے۔ جب اسقدر خشک پاخانہ دیکہکر بھی اسکے نرم کرنیکی کوشش نکرو تو پیچش اور بواسیر وغیرہ بیماریونکی ہو جانیکا اندیشہ ہے۔

ع: بہلا پاخانیکا سخت ہونا پہر تو بہت برا ہے۔ اسکا علاج کیا ہے؟

ص: ہر روز رات کو سوتے وقت سات آٹھہ رتی گندہک کہلا دینی چاہیے۔ اور اوپر سے گرم دودھ پلاویں۔ یہہ بہت اچہی دوا ہے۔

ع: گندہک کتنے دن تک کہلانی چاہیے۔؟

ص: جب تک پاخانہ نرم ہو جاوے۔ بس تین چار روز تک کہلانا کافی ہے۔

ع: بس اب سمجہہ گئی۔

ص: (۸) اور جو دیکہو کہ بچہ سوتے وقت دانت کرکراتا ہے اور ہمیشہ ناک اور پاخانہ کی جگہہ کہجلاتا ہے۔ تو جانو کہ اسکے پیٹ میں چرنے پیدا ہو گئے ہیں۔ جو اچانک بچکا اوپر کا ہونٹ سوج جاتا ہے تو جانو یہہ بھی چرنونکی علامت ہے۔ اور پاخانہ کے ساتہہ چرنونکے نکلنے سے تو اچہی طرح معلوم ہو جاتا ہے کہ اوسکے پیٹ میں چرنے ہیں۔

عطر کی: یہہ تو خوب علامتیں بتائیں۔ انکا علاج کیا ہے ؟

صاحبو: انکا علاج یہہ ہے کہ اول تو جو پیٹ میں موجود ہوں انکا نکالنا۔ اور دوسرے ایسی تدبیر کرنا کہ نئی پیدا نہ ہونے پاویں۔ سو کسٹرائل اور تارپین کا تیل پلا کر کبھی کبھی جلاب دینے سے چرنے نکل جاتے ہیں اور انار کی جڑ کی چھال پانی میں جوش دیکر صبح شام دونو وقت تہوڑا تہوڑا پلاویں تو بھی چرنے نکلجاتے ہیں۔

ع: چرنے پیدا نہونے کے لئے کیا تدبیر ہے ؟

ص: ہر روز بچہ کے کہانیکے ساتہہ تہوڑا تہوڑا نمک کہلانا چاہئے۔ نمک کے کہانے سے چرنے پیدا نہیں ہوتے۔ اور میٹہا بہت نہ کہلانا چاہئے۔ بلکہ دینا ہی نہیں چاہئے۔ باسی دودھ یا کہانا نہ کہلائے۔ کہانیکی ہر ایک چیز تازی ہو۔

ع: کسٹرائل اور تارپین کی مقدار کیا ہونی چاہئے ؟

ص: چہہ مہینہ کے بچہ کو چار ماشہ کسٹرائل اور دس بوند تارپین کا تیل کافی ہے۔ بس اس اندازے سے عمر کے بموجب مقدار کی کمی بیشی کر دے۔

ع: کسٹرائل اور تارپین کا تیل گرم دودھ کے ساتہہ پلانے سے کچہہ حرج ہے ؟

ص: نہیں حرج کیا ہے۔ بلکہ اسطرح پلانے سے بچہ اچھی طرح سے پے لیتا ہے۔

ع: اچھا اور کوئی بات بتاؤ۔

ص: (۹) جب بچہ کے پیشاب کرنیکے بعد اسمیں چونکی سی سفیدی معلوم ہو تو جانو کہ بچہ کا ہاضمہ درست نہیں اور اسی سبب سے جو کچہہ وہ کہاتا ہے اس سے اسکا جسم موٹا تازہ نہیں ہوتا۔

ع: جو بچیکے پیشاب میں اسطرح سے سفیدی نظر آوے تو اسکا کیا علاج ہے ؟

ص: اول کہانیکی ترکیب بتاتی ہوں۔ دوا پیچھے سے بتاؤنگی۔ بچہ کو پیٹ بہر کے کہانے ندے گاڑہا دودھ نہ پلاوے۔ میٹہا نہ کہانے دے۔ اور آٹھ بجے رات کے بعد اسکو کچہہ کہانے ندے ہر روز صبح کیوقت اُٹھتے ہی تہوڑا سا ٹھنڈا پانی پلا دے۔ ہر روز صبح کیوقت ٹھنڈے پانیکے پینے سے ہاضمہ بڑھتا ہے اور پیشاب کے نقص بھی دور ہو جاتے ہیں۔

عطاری | بہلا یہہ تو خوب ترکیب ہے۔
صاحب | تیزاب کسکو کہتے ہیں جانتی ہو؟
ع | گندہک کے تیزاب کا نام تو سنا ہے۔ لوگ کہتے ہیں کہ تلّی کے لئے وہ بڑی اچھی دوا ہے۔
ص | تیزاب کئی قسم کا ہوتا ہے۔ انمیں سے تین قسمیں مشہور ہیں۔
ع | کیا کیا؟
ص | (۱) گندہک کا تیزاب (۲) نمک کا تیزاب (۳) شورہ کا تیزاب جسکو جوکہار کا تیزاب بھی بولتے ہیں تیزاب کی یہہ خاصیت ہے کہ اسمیں جو چیز ڈالو گلجاتی ہے۔
ع | کیا تیزاب میں دہاتیں بھی گل جاتی ہیں؟
ص | ہاں سونے کے سوا اور سب دہاتیں گل جاتی ہیں۔
ع | کیا سونا کسی تیزاب میں نہیں گلتا؟
ص | نمک اور شورہ کا تیزاب دونو ملاکر اگر سونا ڈالو تو سونا بھی گلجاتا ہے۔
ع | کیا یہہ تیزاب پیشاب کے نقص کی دوائیں ہیں؟
ص | ہاں نمک کا تیزاب اور شورہ کا تیزاب دونو اس بیماری کی دوا ہیں۔
ع | ان دونوں تیزاب کی مقدار کیا ہے اور کسطرح دینا چاہیے؟
ص | ایک بوند نمک کا تیزاب اور سات بوند پانی ملاکر اسمیں سے ایک بوند تہوڑے سے چرائتہ کے پانی میں ملاکر ایک دفعہ صبح اور ایک دفعہ شام کو پلاوے۔
ع | شورہ کے تیزاب میں کتنا پانی ملانا چاہیے؟
ص | ایک بوند شورہ کا تیزاب اور گیارہ بوند پانی ملاکر اسمیں سے ایک بوند تہوڑے سے چرائتہ کے پانی کے ساتہہ ایک دفعہ صبح اور ایک دفعہ شام کو پلاویں۔
ع | کیا دونو تیزاب پلانے چاہئیں یا ایک ہی کافی ہے؟
ص | نہیں دونو میں سے کوئی پلاویں۔

عطری — اس دوا سے فائدہ کیا ہوگا؟

صاحب — ہضمہ اچھا ہوگا بھوک کھلکر لگے گی۔ اور پیشاب کے نقص دور ہو جاوینگے۔

ع — یہہ تیزاب کیا بازار میں بکتا ہے؟

ص — ہاں جو سوداگر انگریزی دوائیں بیچتے ہیں اُنکے ہاں مل سکتا ہے۔ اُسکی قیمت بہت تھوڑی ہے۔

ع — کیا قیمت ہے؟

ص — ایک آنے کے تیزاب سے دو سو بچے راضی ہو سکتے ہیں۔

ع — یہہ تو بڑی اچھی بات ہے کہ ایسی تھوڑی قیمت کو ایسی اچھی دوا ملجاتی ہے۔

ص — بازار میں جو سوداگر دوا بیچتے ہیں اُنکو نمک کا تیزاب یا شورہ کا تیزاب کہنے سے سمجھہ میں نہیں آئیگا انگریزی نام نمک کے تیزاب کا۔ ہائیڈروکلورک ایسڈ اور شورہ کے تیزاب کا نام نائیٹرک ایسڈ ہے۔ ان ناموں سے سمجھینگے۔

(۱۰) ایک بات اور یاد رکھو کہ جب دیکھو کہ بچہ کا پیشاب سُرخ ہے تو جانو کہ اُسکو کچھہ نہ کچھہ بیماری ہے جو اُسکا جلدی علاج نکرو تو بچہ کو بخار آنے لگے گا۔

ع — بخار میں بھی تو پیشاب سرخ آتا ہے۔

ص — ہاں سُرخ تو آتا ہے جب طبیعت میں کسیطرحکا فرق آجاتا ہے تو پیشاب کا رنگ سُرخ ہو جاتا ہے جو صبح اُٹھکر دیکھو کہ بچہ کا پیشاب سُرخ ہے تو جانلو کہ یا تو اُسکو کھانا اچھی طرح ہضم نہیں ہوا یا بخار کی حرارت ہے۔ اور یہہ بھی یاد رکھو کہ جب پیشاب تیز اور سُرخ ہوتا ہے تو بچہ کو پیشاب کی جگہ جلن معلوم ہوتی ہے اُسوقت بچہ پیشاب کرنے وقت روتا ہے اور پیشاب کی جگہہ کو ہاتھہ سے کھینچتا ہے۔

ع — ہاں بہت سے بچوں کو ایسا کرتے دیکھا ہے۔ اب معلوم ہوا کہ جلن کے سبب سے بچہ ایسا کرتا ہے اسکا علاج کیا ہے۔

ص — اسکا علاج بہت آسان ہے۔ ایک کپڑے میں جسطرح مصری کی ڈلی باندھکر بھگوتی ہیں اسیطرح کیکر کی گوند کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کر کے ایک کپڑے میں باندھکر ٹھنڈے پانی میں بھگو دے

مصاحب جب ایک دن اور ایک رات بہیگتا رہے پہر تہوڑا تہوڑا وہ پانی مصری ڈالکر دو تین دن بچہ کو ایک ایک دو دو دفعہ پلاوے غذا بھی ہلکی دینی چاہیے۔

عطری غذا ہلکی کیسی؟

م یعنے دودھ بند کرکے یا کم کرکے تہوڑا سا اَرارُوٹ یا ساگو دانہ پانی میں پکا کر تہوڑا تہوڑا پلاویں ایسی صورت میں اَرارُوٹ کے بہ نسبت ساگو سے زیادہ فائدہ ہے۔

(۱۱) جو بچہ بار بار پیشاب کی جگہہ ہاتھ سے چھوتا ہے یا کہینچتا ہے یا پیشاب کی جگہہ بار بار سخت ہوتی ہو تو جانو کہ یا تو بچہ کے پیٹ میں چُرنے ہیں یا وہ جلدی بیمار ہونیوالا ہے۔

ع ہاں یہہ بات تو ہماری عورتیں بھی جانتی ہیں اور بچہ کو جب ایسا کرتے دیکہتے ہیں تو اُسے روکتے ہیں اور کہتی ہیں ایسا کرنے سے بچہ بیمار ہو جاتا ہے۔

م روکنے سے کیا فائدہ یہہ تو صرف ایک علامت ہے کہ جس سے یہہ معلوم ہو جاتی کہ بچہ اب بیمار ہونیوالا ہے۔

ع جب بچہ کو ایسے کرتے دیکہا جاے تو کیا کرنا چاہیے۔

م کسٹر ائل اور تارپین ملا کر جلاب دینا چاہیے۔ اُسکی مقدار پہلے بتا چکی ہوں۔ اِس سے اگر چُرنے پیٹ میں ہوں تو بالکل جاتے رہتے ہیں اور جلاب کے دینے سے بخار وغیرہ کا اندیشہ بھی دور ہو جاتا ہے۔

# گیارہواں باب

## بیماریکا علاج

ع اب مجھے دو چار بچونکی بیماریونکا علاج بتلادو۔ کیونکہ چھوٹی چھوٹی بیماریونمیں ڈاکٹر کے بلانیکی ضرورت نہ ہو تو اچھا ہے اور ہر جگہہ ڈاکٹر بھی نہیں ملتے پس چھوٹی چھوٹی معمولی بیماریونکا علاج اگر عورتیں سیکہہ لیں تو بڑا فائدہ ہے اکثر دیکہنے میں آتا ہے کہ اناڑی دائیونکے علاج اور عورتونکے ناواقفیت سے بچونکی جانیں تباہ ہوتی ہیں اور ملک کی جہالت کے رواج کے باعث بچونکا علاج ڈاکٹرونسے نہیں کرواتی۔

م جو تم کہتی ہو سب درست ہے۔ پر ساری بیماریونکا علاج تمہیں بتانا یہہ دن بھر کا کام ہے جو بھی آئی کو

**صاحبو** بہت دیر ہوئی سو آج تو میں جاتی ہوں اور کسی دن آکر بتاؤنگی۔

**عطری** چاہے کچھہ ہو دو چار بیماریونکا علاج تو آج بتاتی جاؤ۔

**ص** اچھا۔ پھر جو تم نہ مانو تو دو چار باتیں سن لو۔ جس جس بیماری سے بچہ اچانچک مرجاتا ہے اور جو جو بیماریں مہلک تو نہیں ہیں لیکن انسے بچونکو بہت سی تکلیف ہوتی ہے انکا علاج پہلے سیکھنا ضرور ہے۔

**ع** میں بھی تو وہی پوچھتی ہوں وہ بیماریاں کیا کیا ہیں۔

**ص** (۱) اپھارا (۲) بدن پر جگہہ جگہہ سرخ ڈھپڑ پڑ جاتے ہیں۔ اور اسکے ساتھہ بخار بھی ہوتا ہے (۳) کھانسی (۴) دستونکی بیماری (۵) پیچش یعنے مروڑی اور خون کی پیچش (۶) ہیضہ (۷) بخار (۸) حلق کا بخار (۹) یرقان یعنے پیلیا (۱۰) خسرہ (۱۱) چیچک (۱۲) پھوڑا (۱۳) پاؤں یعنے کھجلی (۱۴) اچانچک بدن پر سرخ رنگ کے آبلے یعنے چھالے پڑ جانا اور ساتھہ ہی ساتھہ سوڑے ناخون اور انگلیوں کے سرے سیاہ ہو جانا۔

**ع** بس انہیں تو اکثر بیماریاں آگئیں۔ انکا ایک ایک کرکے علاج بتاتی جاؤ۔

**ص** اچھا سنو (۱) اپھارا یعنے پیٹ کا پھولنا بہت سخت بیماری ہے خاص کرکے بچونکو جب یہ بیماری ہو جاتی ہے تو اکثر بچے مرجاتے ہیں۔ اپھارے کے ساتھہ اگر قبض بھی ہو تو چھہ بوند تارپین کا تیل اور بارہ بوند کسٹر آئل تھوڑے تھوڑے سونف کے پانی کے ساتھہ تین تین گھنٹہ کے بعد پلانا چاہیے ساتھہ ہی ساتھہ صرف تارپین کے تیل کی ایک بوند ذرا سے سونف کے پانی کے ساتھہ گھنٹے گھنٹے بھر میں دینی چاہیے اور پانی خوب گرم کرکے ایک فلالین یا اور کوئی اونی کپڑا گرم پانی میں ڈبوکر جھٹ پٹ نچوڑ کر جلدی سے بیس پچیس بوند تارپین کے تیل کی اس پر چھڑک کر جسطرف تارپین ڈالا ہے وہ طرف بچہ کے پیٹ پر رکھکر بچے کے پیٹ کو سینکنا چاہیے۔ اسطرح سے بار بار سینکنا چاہیے ہر دفعہ ایک گھنٹہ تک سینکنا چاہیے۔ اور یہہ یاد رہے کہ جتنی دفعہ کپڑا گرم پانیمیں ڈبوکر نچوڑا جاوے اتنی ہی دفعہ اس پر تارپین کا تیل چھڑکنا چاہیے؟

**ع** ایسا ننھا بالک کیونکر سینک سہار سکتا ہے؟

صاحبہ: بچہ کو بہت تیز سینک نہ دیا سوہاتا سوہاتا سینک دیا جائے تو کیوں نہ سہارا لیگا تارپین کا سینک بڑا فائدہ کرتا ہے جب ایک دو دست آجائیں تو پھر کسٹرائیل نہیں دینا چاہیے صرف ایک ایک بوند تارپین کی سونف کے پانی سے گھنٹہ گھنٹہ میں دی جائیں۔

عطری: جب تک اپھارا رہے۔ برابر تارپین پلایا جائے اور سینک کیا جائے؟

ص: بیشک۔

ع: جو قبض نہو یا دستونکی بیماری کے بعد اپھارا ہو تو صرف تارپین کے تیل ایک ایک بوند پلانے سے فائدہ ہو جائیگا۔

ص: ہاں بیشک فائدہ ہوگا۔

ع: دوا تو ہوئی اب غذا کیا دینی چاہیے؟

ص: دودھ اور پانی برابر برابر ملا کر اسمیں چونیکا پانی ملا کر تھوڑا تھوڑا پلا دے۔ پہلے بتا چکی ہوں کہ جب ماں کی طبیعت اچھی نہو تو اسوقت اُسکا دودھ بھی اچھا نہیں ہوتا۔ اسلیئے اگر ممکن ہو تو ماں کا دودھ دینے نہ دیں۔ اور اگر پلانا بہت ہی ضرورت ہو تو ایک آدھ دفعہ پلانیکا مضائقہ نہیں زیادہ پلانے سے اپھارا بڑھ جاتا ہے۔

ع: اچھا تارپین اور کسٹرائیل کی جو مقدار بتائی ہے وہ کتنی عمر کے بچہ کیلئے ہے؟

ص: ایک برس کے بچہ کی وہ مقدار ہے اُسی حساب عمر کے اندازہ سے کمی بیشی کر کے دوا دینی چاہیے۔

ع: اچھا آگے بتاؤ؟

ص: (۳) بچہ کے بدن پر جگہ جگہ سُرخ چھالے اور اُسکے ساتھ ساتھ بخار کا ہونا سخت بیماری ہے۔ عورتیں اپھارے سے جیسا خوف کرتی ہیں اس بیماری سے اُس سے بھی زیادہ وہم کرتی ہیں۔ اور جب بچونکو یہہ بیماری ہو جاتی ہے تو اُسکو سایہ بتا کر بچے سے ہاتھ دھو بیٹھتے ہیں۔ اور جھاڑ پھونک والونکو بلا کر جھاڑا جھپاٹا کرواتے ہیں۔

ع: اس بیماری کو عورتیں سایہ کیوں بتاتی ہیں۔

صاحبہ سایہ اسلیئے کہتے ہیں کہ اس بیماری میں جو سرخ دہپڑے پڑجاتے ہیں وہ ایک جگہ قایم نہیں رہتے ہیں ادہراودہر سرکتے پہرتے ہیں آج صبح کیوقت پیروں پر ہے۔ دوپہر کیوقت گہٹنونکے پاس جا پہونچا اور رات کیوقت رانونپر جا پہنچتا ہے۔ عورتیں کہتی ہیں کہیں بیماری بہی چلتی پہرتی ہے سیہ تو بلا ہے جو ادہر اودہر سرکتی پہرتی ہے۔ وہ کیا جانیں کہ اس بیماری کا دستور یہہ ہی ہے کہ ایک جگہہ قایم نہیں رہتی۔

عطری اس بیماری میں بدن بھی تو بہت گرم ہوجاتا ہے۔

ص ہاں بدن بہت ہی گرم ہوتا ہے ایسا کہ ہاتہہ نہیں رکہا جاتا۔ اور بخار کے مارے بچہ بیہوش پڑا رہتا ہے آنکہیں بہی نہیں کہولتا۔

ع بہلا اس بیماریکا سبب کیا ہے۔؟

ص بدبودار جگہہ رہنے سے اور جس کمرہ میں ہوا اور روشنی اچہی طرح نہیں جاتی۔ ایسی جگہہ ہمیشہ رہنے سے میلے بستر پر سونے سے یا ہمیشہ میلے کپڑے پہننے سے یہہ بیماری ہوسکتی ہے۔ اسکے سوا کہانے پینے کے نقص سی بھی یہ بیماری پیدا ہوتی ہے پہچلا کہانا ہضم نہ ہوا ہوا اسکے اوپر اور کہانا کہلا دینے سی اور سڑی بوسی بدبودار چیز کے کہانیسے یا میلے پانی کے پینے سے بہی یہ بیماری پیدا ہوتی ہے۔

ع او ہو ٹہیک ہے جب ہی ہمارے زچہ خانونمیں بچونکو یہہ ہی بیماری ہوجاتی ہے۔ ہمارے زچہ خانے کچہہ مکان تہوڑے ہی ہوتے ہیں وہ اکثر اندہیری کوٹہڑی ہوتی ہیں اسمیں روشنی اور ہوا کا کیا کام ہے اور اکثر زچہ خانہ صاف نہونے کے سببسے اسمیں ہروقت ایک خاص طرح کی بدبو نکلتی رہتی ہے۔ اب بتاؤ اس بیماریکا کیا علاج ہے؟

ص یہہ بیماری جیسی سخت ہو اسکا علاج اسقدر مشکل نہیں ہے پیٹ کو بجاکر دیکہنے سے اگر اپہارا معلوم ہو تو ٹنگچر اسٹیل یعنے فولاد کا عرق تین بوندہو ٹہسے سرد پانی میں ملا کر گہنٹہ گہنٹہ بہر میں پلاتی جائیں۔

ع ٹنگچر اسٹیل کسکو کہتے ہیں؟

ص ٹنگچر اسٹیل ایک انگریزی دوا کا نام ہے شفاخانہ یا انگریزی دواخانونمیں بکتا ہے چونکہ اس

صاحبہ — بیماریمیں ٹنگچر اسٹیل جیسا فایدہ کرتا ہے ایسی اور کوئی دوا نہیں کر سکتی - اسکی قیمت بہی کم ہے - دو آنہ کا ٹنگچر اسٹیل کافی ہے -

عطری — پہر تو یہہ دوا گہر میں رکہنی اچہی ہے -

ص — صرف یہہ دوا کیوں - لڑکے بالے والے گہروں میں یہہ دوا کیا بلکہ اور بہت سی دوائیں رکہنی چاہیں کیا جانے کونسی کسوقت کام آجاے -

ع — اجی - کون کونسی دوائیں رکہنی چاہئیں - ذرا مجہے بہی بتادو میں بہی ساری دوائیں بناکر آج ہی رکہہ چہوڑونگی -

ص — اچہا لو - بتاتی ہوں - پہلے جس جس بیماری کا نام لیچکی ہوں - اُسکا ایک ایک کرکے علاج سُن لو دوا پیچہے سے بتاؤنگی -

ع — اچہا - خیر - اسیطرح سہی -

ص — لو سنو - بدن پر جس جس جگہہ سُرخ دہپڑ پڑے ہوں - کاسٹک پانی میں گہولکر اُس جگہہ اور اُسکی چاروں طرف تین چار دفعہ لگاویں جس جگہہ کاسٹک لگایا جائیگا وہ جگہہ سُرخ ہوجائیگی اُسکے بعد پوست کے ڈوڈے اور اگر پوست کے ڈوڈے نہ مل سکیں تو تہوڑی سی افیون ڈالکر پانی کو خوب اوبالیں پہر اُس گرم پانی میں فلالین کا کپڑا ڈبوکر اُسے نچوڑ کر جس جس جگہہ سُرخ ہوا اُسپر جتنا سینک دیا جاسکے دیں جسوقت سینک دیا جاوے ایک گہنٹہ سے کم نہیں سیکنا چاہئیے جب سینک دے چکیں تو دہنی ہوئی روئی کے پہائے اُس سُرخ جگہہ پر اچہی طرح رکہکر صاف کپڑے سے لپیٹ دیں -

ع — جسوقت پہر سینک کرنا ہو اُسوقت تو اُسے کہولنا پڑیگا - ؟

ص — ہاں کہولے بدون سینک کسطرح دوگی جب سینک دے چکو پہر اسیطرح روئی سے ڈہک کر کپڑے سے باندہ دو اسیطرح بار بار ڈہکنا کہولنا پڑیگا - اصل بات یہہ ہے کہ جس جگہہ بیماری ہو اُسکو خوب گرم رکہنا چاہیے -

ع — کاسٹک گہولکر جو تمنے کہا وہ کاسٹک کیا چیز ہے ؟

صاحبو — شورہ کے تیزاب میں چاندی گھولنے سے کاشک بنتا ہے۔ بازار میں کاشک کی سفید سفید قلمیں بکتی ہیں۔ کاشک روشنی کے لگنے سے خراب ہو جاتا ہے اسلئے اُسکو نیلے رنگ کے کاغذ میں لپیٹ کر رکھتے ہیں۔ اِسکے سوائے کاشک ہر قسم کے پانی میں حل نہیں ہوتا جو گھولا جائے تو سب پانی سفید ہو جاتا ہے۔

عطاری — یہہ کیا بات ہے۔ پہر اُسکو حل کرنیکے لئے کیسا پانی چاہیے ؟

ص — بارش کے پانیمیں اچھی طرح حل ہو جاتا ہے۔ انگریزی دواخانونمیں ایک قسم کا صاف پانی بکا کرتا ہے۔ اُس پانی میں بھی حل ہو سکتا ہے۔ لیکن سب سے اچھا بارش کا پانی ہے کہ ہر وقت گھر میں موجود رکھہ سکتے ہیں۔

ع — بس تو پہر بازار سے ایک بتی کاشک کی لاکر بارش کے پانیمیں گھولکر ایک شیشی میں رکھہ چھوڑے اور اُس شیشی کو نیلے کاغذ میں لپیٹ رکھے۔ پہر کسی سیخ پر ذراسی روئی لپیٹ یا تہوڑا سا باریک چیتھڑا لپیٹ کر شیشی میں سے ڈبوکر اُن سُرخ جگہوں پر اور اُسکے آس پاس لگایا جائے بس یہی کرنا چاہیے نا ؟

ص — شاباش عقل تو اسی کو کہتے ہیں کہتے ہی سمجھہ گئی۔

ع — اسطرح کاشک لگانے سے کیا فایدہ ؟

ص — فایدہ بہت ہے۔ پہلے بتا چکی ہوں۔ یہہ بیماری ایک جگہہ پر قایم نہیں رہتی ہے۔ آہستہ آہستہ سارے بدن میں پہیل جاتی ہے لیکن جو سُرخ جگہہ کے اِردگرد کاشک کا گھیرا لگا دیا جائے تو وہ سُرخی پہیلنے نہیں پاتی اور اُسی جگہہ قایم رہتی ہے۔ لیکن اچھی طرح غور سے دیکھنا چاہیے کہ ذراسی بھی سُرخ جگہہ کاشک کے گھیرہ سے باہر نہ رہجائے۔

جو باہر رہجائے تو سُرخی ضرور پہیل جائیگی۔ بدن پر سُرخی جس جگہہ دیکھو۔ اُسی جگہہ اُسکے گرد کاشک کا گھیرا لگا دو۔

ع — کاشک سُرخی کے اوپر بہی لگانا چاہیے ؟

صاحبو — بیشک یہہ تو پہلے ہی بتا چکی ہوں۔

عطری — ہاں بتا تو چکی ہو لیکن پہر بھی پوچھہ لینا اچھا ہے جو سرخی گہیرہ کے باہر پہیل جائے تو پہر کیا کرنا چاہئے ؟

ص — اُسکے باہر اُسی طرح پہر کاشک کا گہیرہ دیدے۔

ع — کتنے بارش کے پانی میں کتنا کاشک ملانا چاہئے ؟

ص — پندرہ رتی کاشک آدھی چھٹانک بارش کے پانی میں ملانا چاہئے۔ سو آدھی چھٹانک پانی میں اکٹھے پندرہ رتی کاشک ملانیکی ضرورت نہیں۔ پاؤ چھٹانک پانی بہت ہے اسمیں ساڑھے سات رتی کاشک ملا لینا چاہئے۔

ع — ہاں بس اندازہ تو یہی ہے نا؟ پہر چاہے جتنا بنالو۔ پر پیٹ کو بجا کر دیکھنے سے جو اپھارا معلوم ہو تو کیا کرنا چاہئے ؟

ص — تہوڑے سے سونف کے پانی میں دو ایک بوند تارپین کے تیل کی ملا کر گہنٹہ گہنٹہ میں پلانی چاہئے اور باقی ترکیب سب وہ ہی ہے جو بتا چکی ہوں۔

ع — ٹینکچر اسٹیل اور تارپین کے تیل کی جو مقدار تمنے بتائی ہے وہ کتنی عمر کے بچہ کے لئے ہے ؟

ص — یہہ ایک برس کے بچہ کی خوراک ہے۔ باقی عمر کے اندازہ سے دوا کی کمی بیشی کر لینی چاہئے۔ جب کسی بچہ کو یہہ بیماری ہو جائے تو اُسکو ایک اچھے صاف ستھرے ہوادار مکان میں رکھنا چاہئے ہوا اور روشنی پہونچنے بدوں اس بیماری کو فایدہ نہیں ہوتا۔ بیمار کے رہنے کا مکان۔ اُسکا بستر اور پہننے کے کپڑے خوب صاف رہنے چاہیں۔

ع — اچھا اور اس بیماری میں غذا کیا دینی چاہئے ؟

ص — جو پیٹ میں اپھارا نہو تو اراروٹ دودھ میں پکا کر تہوڑا تہوڑا کرکے دن بہر میں آٹھہ دس دفعہ دینا چاہئے۔ اور جو پیٹ میں اپھارا ہو تو صرف دودھ میں چونیکا پانی ملا کر وہی دودھ تہوڑا تہوڑا پلانا چاہئے۔ اور جو بچہ بہت کمزور ہو گیا ہو تو سونف کے پانی کے ساتھہ پانچ سات بوند برانڈی شراب ملا کر گہنٹہ گہنٹہ بہر میں پلانا چاہئے۔ ایک برسکے بچہ کو اسی طرح کی غذا

مصاحبہ: اور دوا کافی ہے۔ اگر موقع ہو تو تھوڑا کبوتر کے گوشت کا شوربا دیا جائے تو بہت فائدہ ہو سکتا ہے اور
یہہ بھی یاد رہے کہ گھر میں اگر ایک بچے کو یہہ بیماری ہو تو دوسرے بچوں کو بھی اُسی بیماری کے ہو جانیکا
اندیشہ ہوتا ہے۔ اسلئے مکان اور بستر اور کپڑے وغیرہ سب صاف ستھری رکھنے چاہئیں۔ کھانے
پینے کی احتیاط رکھنی چاہئے یعنے غذا اس قسم کی ہونی چاہئے کہ جلد ہضم ہونیوالی ہو اور طاقت
دینے والی ہو۔ میلا پانی بالکل برتنا نہیں چاہئے۔

عطری: ہاں اس بیماری کے پیدا ہونے کے جو سبب تمنے بتلائے ہیں۔ انکو خیال رکھے۔ تو اُسی میں ساری
باتیں آجائینگی۔

ص: کھانسی کو بھی سیدھی سی بیماری نہ سمجھو۔ یہہ بیماری بڑھ جائے تو بہا کا خطرہ ہے کسیطرح بدنپر زیادہ
سردی کے لگنے سے ہی کھانسی پیدا ہوتی ہے۔ یہہ تو معلوم ہوگا۔

ع: ہاں یہہ تو اچھی طرح معلوم ہے۔ پر بچوں کو کھانسی سے جبتی تکلیف ہوتی ہے اُتنی اور کسی بیماری سے نہیں
ہوتی۔ اور اسکے سوا کوئی بچہ ہوگا جسکو کھانسی نہو۔ اکثر سردی کی موسم میں ہی کھانسی زیادہ ہوا
کرتی ہے۔ اسلئے کھانسی کا علاج ضرور سیکھنا چاہئے۔

ص: جو بچے کا بدن گرم نہو۔ اور چھاتی میں تھوڑی سی بلغم بیٹھی ہوئی معلوم ہو۔ جو کھانسی زیادہ زور کی
نہو اور دم پہنے کی کوئی علامت نہو تو کچھ اندیشہ نہیں ہے۔ ایسی صورتمیں بچے کو گرم کپڑا پہنانا چاہئے
جس سے سردی نہ لگے۔ اور گرم پانیمیں تھوڑا سا یعنے دس بوند وائنیم اپیکا اور تھوڑا سا شہد ملا کر
رات دن میں چار پانچ دفعہ پلاویں۔ تین چار روز برابر اسیطرح سے پلانیسے بچیکو آرام ہو جائیگا۔
پر اسباب کی احتیاط رکھنی چاہئے۔ کہ بچکو سردی نہ لگ جائے۔ کیونکہ کھانسی کے آرام ہونے
کے بعد بھی پھر سردیسے کھانسی ہو جانیکا اندیشہ رہتا ہے۔

ع: وائنیم اپیکا کیا چیز ہے۔؟

ص: اپیکا ایک درخت کا نام ہے اور اُسکی جڑکے عرق کو وائنیم اپیکا کہتے ہیں۔

ع: اُسکے پلانے سے کیا فائدہ ہوتا ہے؟

صاحب — کھانسی کو آرام ہو جاتا ہے اور چھاتی میں کچھ بلغم تھم گئی ہو تو وہ نرم ہو کر نکل جاتی ہے۔

مصری — اُسکے پلانیسے کیا قے ہوتی ہے؟

مص — دو چار بوند پلانیسے قے نہیں ہوتی زیادہ پلانیسے قے ہوتی ہے۔ لیکن آٹھ دس بوند پانچ چار دفعہ پلانیسے قے ہو جاتی ہے۔

ص — ہاں ٹھیک ہے۔ جب تک قے نہو بلغم کیونکر نکلے۔

مص — اس دوا کا خاص وصف یہہ ہے کہ اُسکے پینے سے قے ہو کر بلغم نکلجاتی ہے۔ اور اُسکے ساتھہ جو کچھہ پیٹ میں ہوتا ہے وہ بہی نکلجاتا ہے۔

ص — معمولی کھانسی کا تو یہہ علاج ہوا اب جو کھانسی سخت ہو تو اُسکا کیا علاج ہے؟

مص — اُسکا علاج یہہ ہے کہ جب دیکھو کہ بچہ کا بدن بہت گرم ہے اور بلغم چھاتی میں رکی رہنے کے سبب اُسکو دم کھینچکر آتا ہے اور جب کہ پہنچتا ہے کہ اُسکے آنکھہ منہہ لال ہو جاتے ہیں۔ اور لڑکا آنکہیں بند کئے بیہوش پڑا ہے تو جانو کہ یہہ بیماری سہل نہیں ہے۔ جہٹ پونے تین ماشہ وائینم ایپکا تہوڑے سے گرم پانی میں ملا کر ذرا سا شہد ملا کر بچہ کو پلا دو۔ تہوڑی دیر بعد اُسکو قے آجائیگی اور چھاتی کی جمی ہوئی بلغم کسیقدر نکلجائیگی۔ جب بلغم نکلجائیگی تو بچہ جہٹ ہوشیار ہو آنکھیں کھولدیگا۔

ص — جو قے نہ آوے تو کیا کرنا چاہئے؟

مص — پہر اُسی طرح اُسے اُتنی ہی دوا پہر پلا دو۔ جب دو تین دفعہ اسیطرح پلاؤگی تو بچہ ضرور قے کریگا۔ اور جہاں قے کی اُسیوقت کچھہ فایدہ نظر آجاویگا۔

کھانسی میں قے کرانا بہت فایدہ کرتا ہے جب تک کھانسی کو بالکل فایدہ نہ ہو جاوے۔ تب تک ہر روز صبحکو وہی دوا پلا کر قے کرانی چاہئے کیونکہ اکثر صبح کیوقت بلغم جیاتی ہیں زیادہ جمی ہوئی ہوتی ہے۔ اور جب دیکھو بچہ کھینچکر دم لیتا ہے۔ اُسکے گلے اور چھاتی میں بلغم گھوڑ گھوڑ بولتا ہے۔ وہ ہی دوا پلا کر قے کرانی چاہئے۔

ص — کیا اور کوئی دوا نہیں دینی چاہئے؟

صاحب بلغم کے نرم کرنے کیلئے بچہ کی چہاتی پر اور پیٹ پر تیل سے مالش کرنی چاہئے ۔

عطری کا ہیکے تیل سے مالش کرنی چاہئے ؟

ص خالص سرسونکے تیل میں بہوج پتر کا تیل برابر ملاکر ایک شیشی میں رکہہ چہوڑے مالش کیوقت شیشی کو اچھی طرح ہلاکر بچہ کی چہاتی اور پیٹہہ پر مالش کرے ۔

ع دن بہر میں کسی دفعہ مالش کرنی چاہئے ؟ اور ہر دفعہ کتنی کتنی دیر تک مالش کرنی چاہئے ؟

ص سارے دنمیں چار پانچ دفعہ مالش کرے اور ہر دفعہ آدھے گہنٹہ سے بھی زیادہ دیر تک مالش کرنی چاہئے ۔ اور جو اُس شیشی میں تہوڑا سا تارپین کا تیل بھی ملا لو تو اور بھی بہتر ہوگا ۔

ع بہوج پتر کا تیل کیا بازار میں ملتا ہے ؟

ص نہیں انگریزی دواخانونسے خریدنا اچہا ہے ۔ اُسکو انگریزی میں کیجوپٹ آیل کہتے ہیں ۔

ع کیجوپٹ آیل کی کیا قیمت کچہہ زیادہ ہے ؟

ص نہیں قیمت تو کچہہ زیادہ نہیں ہے ۱۰ کو ایک شیشی آتی ہے ۔

وائینم اپیکا پلانے اور تیل کی مالش کرنے کے سوائے ایک کام اور کرنا چاہئے ۔

ع وہ کیا ؟

ص ایک دیگچی میں پانی خوب گرم کرکے بچہ کو اُسکا ڈہکن کہول کر گرم گرم بہانپ دینی چاہئے ۔ ایسا کہ بہانپ اچھی طرح اُسکے ناک اور موںھہ میں پہونچ جاوے ۔

ع بچہ کے ناک اور موںھہ میں بہانپ کسطرح لگائے ؟

ص گرم پانی کی دیگچی کو کسی موںڈہے یا کسی اور اونچی چیز پر رکہکر بچہ کو گود میں لیکر اُسکا موںنہہ دیگچی کیطرف موڑ کر اُسپر ذرا سا جہوکا کر بیٹہے رہیں اور ڈہکنا کہولدیں ۔ پہر اُسکی بہانپ اُسکے ناک اور موںنہہ میں اچھی طرح پہونچ جائیگی ۔

اصل مطلب یہہ ہے کہ بچہ دم لیتے وقت کسیطرح اُس گرم بہانپ کو اندر کہینچ لے ۔

ع اسطرح گرم بہانپ لینے سے کیا فایدہ ہوگا ؟

صاحبو | اسطرح بہانپ لینے سے بلغم نرم ہوجاویگی ہانپنا کم ہوجائیگا کہانسی بھی گہٹ جاویگی بچہ کو بہت سا آرام
معلوم ہوگا - اور جو درد کھانسی سے اُسکی چہاتی میں ہوتا ہے وہ کم ہوجاویگا -

عطری | اوہو - گرم پانی کی بہانپ میں اتنے وصف ہیں - بھانپ اسطرح کتنے دفعہ دینی چاہئے ؟

ص | سارے دن رات میں چار پانچ دفعہ کافی ہے جب تک کھانسی کو بالکل آرام نہو جاوے ہر روز
چار پانچ دفعہ اسی طرح بہانپ دینی چاہئے -

ع | بچہ کو غذا کیا دینی چاہئے ؟

ص | گرم دودھ آراروٹ - ساگودانہ جتنی دفعہ پی سکے پلاویں - مگر اتنی احتیاط ضرور چاہئے کہ ہر
دفعہ کی مقدار کم ہو - لیکن زیادہ دفعہ دیجاوے - کھانسی کے ساتھہ جو بچہ کو اپھارا ہوتو بتاؤ
کیا کرنا چاہئے ؟

ع | اُسکی تو بڑی آسان دوا ہے - ابہی تم بتا چکی ہو کہ سونف کے پانی کے ساتھہ دو تین بوند تارپین
کا تیل ملاکر تہوڑی تہوڑی دیر میں پلانا چاہئے - کیوں یہہ ہی ترکیب ہے نا ؟

ص | ہاں بس اسی سے اپہارا جاتا رہیگا -

ع | اچھا جو اس بیماری میں تہوڑا تہوڑا کبوتر کا شوربا دیا جاوے تو کیسا ہے ؟

ص | ہاں - بہت اچھا ہے - اس سے بدن میں جلدی طاقت آتی ہے -
ایک بات یہہ یاد رہے کہ جس بچہ کو کھانسی ہوکر ایک دفعہ آرام ہوجائے - اور پہر سردی وغیرہ
لگنے سے پہر ہوجائے - اور علاج معالجہ سے پہر تہوڑا سا آرام ہوجاوے - پر بالکل راضی
نہو تو اُسکو اس دوا سے آرام نہیں ہونیکا - اُسکو ہر روز دو تین بوند کاڈلور آئل یعنے مچھلی کے
تیل کی پلانی چاہئے -

ع | دودھ کے ساتھہ ؟

ص | ہاں تہوڑا دودھ سیپی میں ڈالکر اسمیں دو تین بوند مچھلی کے تیل کی ڈالکر پلاوے -

ع | کتنے روز پلانا چاہئے ؟

صاحب — تھوڑے سے دنوں میں فایدہ نہیں کرتا - کھانسی کو بالکل آرام ہو جانے تک بھی تیسرے پہر چھٹنک پلانا چاہیے -

عورت — کیا استعمال میں بھی کچھ کمی بیشی ہوگی یا ایک ہی مقدار سے پلانا چاہیے ؟

ص — ہاں تیسرے چوتھے دن یا ایک ایک بوند بڑھانا چاہیے -

جو اسکے پینے سے بچہ کے پیٹ میں خلل ہو جاوے یا ... تو ... کم کر دینا چاہیے -

جب دستوں سے آرام ہو جاوے تو پھر شروع کریں اور ... بڑھاتے جاویں -

ع — بچوں کے دستوں کی بیماری کا کیا علاج ہے ؟

ص — دہم - دستوں کی بیماری کو سیدھی بیماری نہ سمجھو جو یہ بیماری بڑھ جاوے تو اس کا اچھا ہونا مشکل ہو جاتا ہے

اکثر بچوں کو دانت نکلتے ہوئے دستوں کی بیماری ہو جاتی ہے - اسوقت کیا ایک دستوں کا روکنا بھی مناسب

نہیں - روکنے سے اور بیماری کا اندیشہ ہے -

ع — کیا دانت نکلنے کیوقت دستوں کی بیماری کا ہونا اچھا ہے -

ص — ہاں - اچھا ہی کہنا چاہیے - کیونکہ جو دستوں کی بیماری ہو تو بچہ کو بیہوشی وغیرہ نہیں ہوتی پھر

بھی اس بیماری کا بڑھ جانا کب اچھا ہے - دانت نکلتے وقت جو دستوں کی بیماری ہو تو دو باتیں

یاد رکھنی چاہییں -

ع — کیا کیا ؟

ص — جب تک دستوں کے ساتھ میلا آتا ہو - چاہے رات دن میں ۸ - ۱۰ دفعہ دست کیوں نہ آویں دستوں کے

روکنے کی ضرورت نہیں لیکن جب دیکھو کہ میلا کم ہے اور پانی زیادہ ہے یا بار بار پانی جیسے دست آتے

ہیں تو بیفکر نہیں رہنا چاہیے کیونکہ ایسے دست اگر نہ روکے جاویں تو بچہ بچنے کا نہیں -

ع — اسوقت کیا کرنا چاہیے ؟

ص — روکنے والی یعنے قبض کرنیوالی دوا دینی چاہئیں - ؟

ع — وہ دوائیں کونسی ہیں ؟

ص — دو رتی کمپاونڈ چاک پاوڈر پانی میں گھولکر ہر ایک دست کے بعد پلاوے - تین چار دفعہ پلانیکے بعد

صاحب جو دیکھو کہ دست کسیقدر گاڑھا ہو گیا ہے یا کہ زیادہ دفعہ دست نہیں آتے ہیں تو جب تک
دستونکو آرام نہو جاوے برابر وہی دوا اسی طرح سے دیتے جاویں۔

عطری کمپاونڈ چاک پاوڈر کسکو کہتے ہیں؟

صر یہہ ایک قسم کا سفوف ہے۔ انگریزی دواخانونمیں ملتا ہے۔ تہوڑا سا خرید کر رکھنا چاہئے
اُسکی قیمت کچھہ زیادہ نہیں ہے۔

ع اس سے جو دست بند نہوں تو کیا کرنا چاہیے؟

صر آدھی رتی کاسٹک ایک شیشی میں ڈالو کہ جسمیں چھٹانک بھر پانی آجاوے پھر اُسمیں دس بوند پانی
میں حل کیا ہوا شورہ کا تیزاب ڈالو۔ پھر کیکر کی گوند کا پانی ساڑھے بائیس ماشہ مصری کا شربت ۴ ماشہ
ڈالکر خوب ہلالو شیشی کی ساری دوا کو بارہ حصہ کرکے ایک ایک حصہ چار چار گھنٹہ میں پلاتی جاؤ۔
دستونکے روکنے کی یہہ بہت عمدہ دوا ہے۔ دو تین دفعہ پلانیسے ضرور دست بند ہو جاوینگے۔

ع شیشی کی دوا کو کسطرح پر تقسیم کرے؟

صر شیشی میں جتنی دوا ہو وہاں سے شیشی کی پیندی تک ایک کاغذ کی باریک پٹی سی ناپ کر اُسکو بارہ
حصہ پر تہہ کرکے شکن ڈالکر ہر ایک تہہ کے شکن میں سیاہی سے ایک ایک لکیر کھینچ پر اُس کاغذ کو گوند
سے شیشی پر نیچے سے دوا تک چپکا دو۔ پھر ایک ایک لکیر تک ایک ایک دفعہ پلاتی جاؤ
بس بارہ حصہ پر تقسیم ہوگی۔

ع ہاں بس اب اچھی طرح سے سمجھہ گئی پانی میں حل کیا ہوا شورہ کا تیزاب تو وہی ہے نا جو ابھی بتا چکی ہو؟

صر ہاں اور کیا ایک بوند شورہ کا تیزاب اور گیارہ بوند سرد پانی اکٹھا ملا کر اسمیں سے دس بوند
میں کاسٹک ملانا چاہیے۔

ع اچھا کاسٹک کے ساتھہ تو ہر قسم کا پانی نہیں ملسکتا۔

صر ہاں یہہ تمنے ٹھیک کہا ہر ایسی جگہہ بارش کا پانی برتنا چاہیے۔ اور مصری کا شربت اور گوند کا
پانی بھی بارش کے پانی میں بنانا چاہیے۔

عطری | روکنے کی دوا سے دست تو رک جائیں گے۔ پر دستونکے مارے جو بچہ نہایت کمزور ہو گیا ہو اسکا کیا علاج ہے؟

صاحبو | تین چار بوند برانڈی سر د پانی میں ملا کر گھنٹہ گھنٹہ بعد پلانا چاہیے۔ دن بہر اور رات بہر اسیطرح عمل کرنا چاہیے۔ بچہ تگڑا ہو جاسے گا۔ چھوٹے بچونکو جب زیادہ تر دست آتے ہیں تو اُنکے سر کا تالو اندر بیٹھ جاتا ہے

ع | یہہ بات تو بیشک ہے۔ مینے کئی دفعہ دیکھا ہے بہت چھوٹے بچونکو زیادہ دستونکے آنیسے جب کمزور ہو جاتا ہے تو اُسکے تالوے پر ہاتہہ دہر کے دیکھنے سے اُسکا حال اچھی طرح معلوم ہو سکتا ہے

ص | اسمیں کیا شک ہے اسی لئے دوا کرنے والے بچے کے تالوے پر ہاتہہ دہر کے دیکھا کرتے ہیں تالوے پر ہاتہہ رکھنے سے جو دیکھو کہ کسیقدر بیٹھہ گیا ہے تو جانلو کہ بچہ بہت کمزور ہو گیا ہے تب بڑی احتیاط سے فوراً قابض دوا سے دستونکو روکنا چاہیے۔ اور چار پانچ بوند برانڈی کے سرد پانی میں ملا کر گھنٹہ گھنٹہ بہر میں دیتے جائیں۔ برانڈی کے دیتے دیتے تالو اُٹھتا ہوا نظر آویگا جب تک بچہ اچھی طرح سے تگڑا ہو کر کھیلنے نہ لگ جائے تب تک اسیطرح دیتے جاؤ۔

ع | غذا کیا دینی چاہیے؟

ص | صرف تہوڑا تہوڑا آراروٹ اور کچھہ نہیں جب بیماری اچھی ہو جائے تو آہستہ آہستہ تہوڑا تہوڑا کر کے معمولی غذا شروع کرے۔

ع | بچونکے دستونکے بیماری کا علاج مجھے اچھی طرح سے سکہا دو۔ کیونکہ میں اکثر دیکھتی ہوں کہ یہہ بیماری بچونکو زیادہ تکلیف دیتی ہے۔

ص | جو تمہارا جی چاہے اچھی طرح سیکہہ لو جو تم پوچھنا چاہو۔ ایک ایک کر کے سب بتا دونگی۔ اور ہر ایک عورت کو اس بیماری کا علاج سیکہنا ضرور ہے۔

ع | دانت نکلتے ہوئے اکثر بچونکو دستونکی بیماری ہو جاتی ہے۔ اور جو بیماری بڑہ نہ جائے تو اُس سے کچھہ نقصان نہیں ہے بلکہ فایدہ ہے۔

یہہ تو معلوم ہوا پر دانت نکلنے سے پہلے بھی تو بچونکو دستونکی بیماری ہو جاتی ہے اُسکا کیا سبب ہے؟

صاحبو — سبب کیا پوچھتی ہو۔ ہمارے ملک کے بچونکو ہمیشہ جو دستونکی بیماری لگی نہیں رہتی یہہ ہی تعجب کی بات ہے کیونکہ بچونکے کہانے پینے میں بالکل احتیاط نہیں ہوتی۔ اسی سبب سے دستونکی بیماری ہو جاتی ہے کھلانے پلانے کی بے احتیاطی یہہ ہے کہ جو بچے نے پہلے کہایا ہو وہ ابہی ہضم نہیں ہونے پاتا کہ پہر معمولی وقت پر اُسے زبردستی کہانا کھلا دیتی ہیں یا دودھ پلا دیتی ہیں تو پہر

بتاؤ کہ دستونکی بیماری ہو یا نہیں۔

عطری — یہہ کیونکر معلوم ہو کہ بچے نے جو کہایا ہے۔ ابہی ہضم نہیں ہوا ؟

ص — کیوں یہہ بات کیا مشکل ہے بچہ دوسری دفعہ کہانا کھلانے یا دودھ پلانے کیوقت وہ خوشی سے نہ کہاوے یا ایک دو لقمے یا ایک دو گہونٹ دودھ پیکر او بکائی لینے لگے تو جانلو کہ یا تو اُسکے ہاضمہ میں فرق ہے یا ابہی پہلا کہانا ہضم نہیں ہوا۔ اسپر جو زبردستی اُسکو کہانا کہلایا جاوے تو قے بھی کریگا۔ اور دستو کی بیماری بھی ہو جاویگی۔ ہماری عورتیں ایسی کم عقل ہوتی ہیں کہ جب دیکھتی ہیں کہ بچہ کو دودھ بالکل ہضم نہیں ہوا۔ دستونمیں دودھ ویسے کا ویسا ہی نکلجاتا ہے۔ تب بھی اُسے دودھ پلائی جاتی ہیں۔ پہر بتاؤ دستونکی بیماری ہو یا نہ ہو؟

ع — ہاں یہہ تو سچ ہے۔ اور مینے یہہ بہی دیکہا ہے کہ جب دودھ کے زیادہ اُترنے سے چہاتی میں بوجہ اور درد ہوتا ہے۔ اُسوقت بہی اکثر بچونکو دست آنے لگتے ہیں۔ اُسکا کیا سبب ہے ؟ کیا جو دودھ بڑہ جاتا ہے اُسی کے پینے سے دست آنے لگتے ہیں ؟

ص — ہاں اور کیا جس چہاتی میں دودھ زور کا ہو۔ اُسکا دودھ بچہ کو نہیں پلانا چاہئے۔ وہ دودھ آہستہ آہستہ دباکر نکالدینا چاہئے ورنہ دودھ جمکر چہاتی میں بہت درد ہو جاتا ہے۔ اور اُسکے زور سے بخار بھی ہو جاتا ہے۔ بلکہ اگر بیماری بڑہ جائے تو عجب نہیں کہ چہاتی پر پہوڑا بھی نکل آوے۔ جب چہاتی میں دودھ بہر جائے تو گرم پانی سے چہاتی کو دہوکر نرم کرنا چاہئے۔ جب نرم ہو جاوے تو آہستہ آہستہ دباکر سارا دودھ نکالدینا چاہئے۔

ع — پہر تو اگر کہانے پینے کی احتیاط کیجاوے تو بچےکو دستونکی بیماری نہیں ہو سکتی۔

صاحبجو ہاں اورکیا۔ اور جب دستونکی بیماری ہو تو دودھ بندکرکے خالی آراروٹ تہوڑا تہوڑا کھلانے
سے راضی ہو جاتا ہے۔

عطری بہلا۔ جو بچہ بار بار قے کرے اور اوسکے پیٹ میں کچہہ نہ ٹھہرے تو کیا کرنا چاہیے۔

صر دو تین بوند برانڈی اور ایک بوند کلارک اینتہر تہوڑے سرد پانی میں ملاکر گھنٹہ گھنٹہ بہر میں
پلاوے تین چار دفعہ دینے سے قے بند ہو جائیگی۔ اسی سے قے بھی بند ہو جائیگی اور
بچہ بھی تگڑا ہو جائیگا۔

ع کلارک اینتہر کیا انگریزی دواخانو نمیں ملتا ہے؟

صر ہاں اور کسی جگہہ نہیں ملتا۔ جو پیٹ میں ترشی پیدا ہوئی ہو یعنے بچہ پیٹا ہوا دودھ قے کرے
تو کبھی کبھی ذرا چونیکا پانی پلاوے۔

ع اچھا بچونکے دستونکی دو ایک اچھی دوائیں بتادو۔

صر (۱) بچونکے معمولی دستونکی دوا کم پونڈ چاک پاوڈر ہے۔ یہہ دوا ہر ایک بچے والی عورتکو
ہمیشہ تیار رکھنی چاہیے۔

ع کیا یہہ گہر میں بنا سکتے ہیں؟

صر گہر میں بنانا کیا مشکل ہے۔ اسمیں جتنی دوائیں پڑتی ہیں سب بازار میں ملسکتی ہیں چار حصہ
دال چینی۔ تین حصہ جائفل۔ تین حصہ زعفران۔ ڈیڑہ حصہ لونگ۔ ایک حصہ چہوٹی الائچی کے دانے
اور پچیس حصہ صاف سفید بورہ یہہ سب چیزیں الگ الگ خوب باریک پیس چھانکر سب چیزونکو
اکٹھا کرے۔ جب خوب اچھی طرح ملجاوے تو ساری دوائیں ملکر وزن میں جتنی ہوں اوسکے تیسرے
حصہ کے برابر سفید چاک یعنے کہریا جسکو پہول کہڑی بولتے ہیں باریک پیسکر اوسکے ساتہہ ملادو بس یہہ
کم پونڈ چاک پوڈر بنگیا۔ پہر اسکو ایک شیشی میں مضبوط ڈاٹ لگاکر رکہہ چہوڑو۔

ع پہر تو کچہہ مشکل نہیں میں آج ہی بنالیتی ہوں۔

صر (۲) صرف پہول کہڑی بھی بچونکے دستونکی دوا ہے

عطری | کتنی کھلانی چاہیے ؟

صاحبو | دورتی کے قریب ٹھنڈے پانی میں گھولکر ہر ایک دست کے بعد پلاوے۔

(۳) کاسٹک بچونکے دستکیواسطے بہت عمدہ دوا ہی یہہ تو پہلے بتا چکی ہوں۔ یاد ہوگا ؟

ع | ہاں اُسکے بنانی کی ترکیب اور پلانے کی مقدار بھی یاد ہے۔

ص | جب دیکھو کہ بچہ کو پانی سے پتلے دست آتے ہیں اور دستونکے مارے بچہ بالکل کملا گیا ہو اور کوئی روکنے والی دوا اثر نکرے ایسی صورت میں کاسٹک والی دوا اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ دو تین دفعہ پلانے سے دست بند ہوجاتے ہیں۔

ع | یہہ تو تینوں بڑی اچھی دوائیں یاد ہوگئیں۔ ایک تو یہہ کہ جب دست کسی چیز سے بند نہوں تو کاسٹک والی دوا پلانی چاہیئے۔ اور دوسرے یہہ کہ جو دستونکے مارے بچہ بہت کمزور ہوگیا ہو تو اُسکو تگڑا کرنیکے واسطے برانڈی عمدہ دوا ہے۔ اور قے کے روکنے کو کلارک انتہر۔

ص | ہاں یہہ سب باتیں اسطرح سیکھہ رکھنی چاہیئے۔

(۴) چونیکا پانی معمولی دستونکی بیماری کے لیے بچونکی ایک بڑی دوا ہے۔ جب پیٹ میں ترشی پیدا ہو تو چونیکا پانی بڑا فایدہ کرتا ہے۔

ع | یہہ کیونکر معلوم ہو کہ پیٹ میں ترشی پیدا ہوئی ہے ؟

ص | جب دیکھو کہ بچکے دست میں کھٹی کھٹی بو آتی ہے اور وہ پھٹا ہوا دودھہ قے کرتا ہے تو جانو کہ اُسکے پیٹ میں ترشی بڑہی ہوئی ہے۔ چونیکا پانی بنانے اور پلانیکی ترکیب پہلے بتا چکی ہوں۔

ع | ہاں وہ تو یاد ہے۔

ص | (۵) جس بچہ کو بہت دنونسے دستونکی بیماری ہو اُسکے لئے نیلا تھوتھا (ولایتی طوطیا) نہایت عمدہ دوا ہی۔ پورانے دستونکی بیماریکو اس دوا سے جیسا فائدہ ہوتا ہے ایسا اور کسی دوا سے نہیں ہوتا۔

ع | طوطیا ایسی عمدہ دوا ہی یہہ کسطرح کہلانا چاہیے۔؟

ص | طوطیا کی مقدار بہت کم ہونی چاہئے۔ یعنے ایک رتی کے چوبیس ۲۴ حصہ کا ایک حصہ ایک دفعہ

صاحب — کی خوراک ہے۔ ایک رتی طوطیا کے چوبیس[۲۴] پوڑیاں یعنے ایک رتی طوطیا اور چوبیس[۲۴] رتی کیکر کا گوند ملا کر باریک پیسکر چوبیس[۲۴] پوڑیاں بنالے اور ہر روز تین تین پوڑیاں ٹھنڈے پانے میں کھلا دیوے۔ اور بچونکو دستونکی بیماری پرانی ہوجانیکے سبب سے کہانے پینے میں بہی بے احتیاطی نکرے۔

عطری — بیشک جو کہانے پینے کا پرہیز نہو تو دوا کا کسطرح فایدہ ہوگا۔

ص — دو بچونکے دستونکی ایک اور بڑی دوا پارہ ملائی ہوئی پہول کہڑی ہے۔ یہہ بڑی عجب دوا ہے اُسکی کہلانے سے دستونکی بدبو دور ہوجاتی ہے۔ اور رنگ بہی تبدیل ہوجاتا ہے۔

ع — پہر تو جب دیکھو کہ بچونکے دستونمیں بہت بدبو ہے تو یہہ ہی دوا ذرا ذرا کرکے دو تین دن دینے سے دستونکی بدبو دور ہوسکتی ہے۔ اور دستونکی بیماریکا بہی خوف نہیں رہتا۔

ص — ہاں یہہ دوا اسی لیئے دیا کرتے ہیں۔ دستونکا رنگ جو خاکی سا ہو تو اس دوا کے کھلانے سے دستونکا رنگ معمولی یعنے زردی مائل ہوجاتا ہے۔

ع — یہہ دوا کیا گہر میں تیار ہوسکتی ہے۔؟

ص — ہاں یہہ دوا بنانی کیا مشکل ہے۔ ایک حصہ پارہ اور دو حصہ وزن میں پہول کہڑی پتہر کے کہرل میں ڈالکر پتہر کے دستہ سے خوب رگڑو جب پارہ کا نشان بالکل باقی نہ رہے۔ اور دوا کا رنگ سرماسا راکہہ کے رنگ کا ہوجائے پہر شیشی میں ڈاٹ لگا کر رکہہ چہوڑے۔

ع — اُسکی خوراک کیا ہے؟

ص — آدہی رتی سے دو رتی تک۔

ع — اچہا جس بچہ کو بار بار پتلے دست آتے ہوں اور کہٹی کہٹی بو بہی ہو اور دستونکا رنگ بہی معمولی نہو یعنے سیاہ یا سبز رنگ ہو اُسکو جو چاک پوڈر کے ساتھہ پارہ ملائی ہوئی کہریا تہوڑی تہوڑی دیجاوے تو زیادہ فایدہ ہوگا یا نہیں؟

ص — بیشک فائدہ ہوگا ایسی صورت میں دو دوائیں ملا کر دینے سے بہت فائیدہ ہے۔ یہہ بہت اچہی تدبیر ہے اور یہہ یاد رہے کہ جب تک دست پتلے ہوں اور معمولی رنگ یعنے

صاحبہ | زردی مائل نہو تو دوا بند کرنی نہیں چاہئے۔ اور کہانے پینے کا پرہیز رکہنا چاہئے۔ جب
دست تہوڑی دفعہ آنے لگیں اور پتلے بہی نہوں تو بہی دودھ شروع نہیں کر دینا چاہئے کیونکہ
جب تک دستونکا رنگ تبدیل ہوکر معمولی رنگ نہ پکڑے تب تک کچہہ اعتبار نہیں۔
اچہا بس آج میں رخصت ہوتی ہوں۔ پہر کسی دن آونگی + فقط

---

# ہدایت نامہ

## دائیان ہند

## حصّہ دوم

## باب اوّل

### اگر بچہ کے پہلے پیر نکلیں تو کیا کرنا چاہیے۔

(صاحبو و عطری)

صاحبو: کیوں جی گلابو کا لڑکا تو راضی ہے۔

عطری: ہاں جی تمہاری دعا سے اچھا ہے۔ آؤ بیٹھو کھڑی کیوں ہو۔ بہت دنوں سے تم ملی نہیں کیا کہیں گئیں ہوئیں تھیں۔؟

ص: میں ایک بچہ جنانے گئی تھی۔ کل رات کو آئی ہوں۔

ع: وہ زچہ کیسی تھی۔ کیا کچھ پیچدار معاملہ تھا۔

ص: نہیں ایسا پیچدار تو نہیں تھا۔ پر بچہ کے پیر پہلے نکل آئے تھے۔ سو یہہ بات کچھ فکر کی نہیں زچہ آپ ہی جن سکتی ہے۔ اکثر مدد کی ضرورت نہیں ہوتی۔؟

عطری ہاں یہہ بات خوب یاد دلائی - تمنے کہا تہا کہ جو بچہ کے ہاتہہ پیر پہلے نکل آویں تو اُسکے جنائی کی ترکیب مجہکو بتلادوگی سو اب بتادو -

صاحب ہاں بتلاؤنگی ہوں لو سنلو - جس زچہ کو میں جنانے گئی تہی اُسکا حال دل لگاکر سنو - پہر آپ ہی معلوم ہوجاویگا کہ جو بچہ کے پیر پہلے نکل آویں توکیا کرنا چاہیے -

ع ہاں ٹہیک ہے - اب تمہیں فرصت تو ہے نا ؟

ص ہاں اب مجہے کچہہ کام نہیں ہے - اور خاص کرکے جو تمہارے جیسی سیانی عورت ہو اور سیکہنے کا شوق رکہتی ہو سو کام چہوڑکر اُسکو سکہانیکو جی چاہتا ہے -

ع اچہا پہر اچہی طرح سے بیٹہہ جاؤ - تمہاری مہربانی سے معمولی سیدہی سادہی جنوانیکی ترکیب آگئی - اب پیچیدہ حالوں میں جنوانی کی ترکیب اور آجائے تو دائی کا معمولی کام ہی آجائے - جب محلکی یا پڑوس کی بہو بیٹیونکو جننے میں تکلیف نہو تو کچہہ نہ کچہہ فائدہ ہی ہوسکتا ہے - ؟

ص تہوڑا فائدہ کیا بہت سی زچونکی جانیں بچ سکتی ہیں اور اس سے زیادہ نیکنامی اور ثواب کا کام کونسا ہے

ع اچہا جسکو جنوانے گئی تہی وہ کیا پہلے پہل کی زچہ تہی - اُسکی عمر کیا ہوگی - بچہ تو جیتا ہے - اور وہ لڑکا تہا یا لڑکی - ؟

ص ہاں وہ پہلے پہل کی زچہ تہی - اسکی عمر سولہ ستروبرس کی ہے - اور اُسکے لڑکا پیدا ہوا ہے اور بچہ اور زچہ دونوں راضی ہیں -

ع ہاں پہر اُسکا حال شروع سے سناؤ - جو زچہ اور بچہ کی کچہہ بُری خبر ہو تو اُسکی بات پوچہنیکو جی نہیں چاہتا - کیوں جی بات یوں ہی ہے نا ؟

ص ہاں تمہیں کیا شک ہے - زچہ کا درد کوئی زچہ ہی جانے دوسرے کو کیا معلوم ہے ؟

ع تمنے جاکر کیا بچہ کے پیر باہر نکلے ہوئے دیکہے تہے - ؟

ص نہیں پیر پہلے نہیں نکلے تہے - کولے پہلے نکلے تہے -

ع وہ کسطرح - ؟

صاحبو | زمین پر کولے رکھکر پیر اوپر کیطرف اُٹھا لینے سے جسطرح کولے نیچے کیطرف رہتے ہیں پیٹ میں بچہ بھی اسی طرح تھا۔

عطری | اچھا مجھے اُسی کی تصویر کھینچکر دکھا دو۔

ص | اچھا یہہ لو تصویر دیکھو۔ (دیکھو تصویر چھٹی و ساتویں)

تصویر نمبر ۶



جس بچہ کے پہلے کولے نکلتے ہیں وہ بچہ پیٹ میں اسطرح رہتا ہے۔

تصویر نمبر ۷



جس بچہ کا سر پہلے نکلے وہ بچہ پیٹ میں اسطرح رہتا ہے۔

ع | ہاں اب اچھی طرح سمجھہ گئی۔

ع | پہلے کولے نکلے تھے؟ تم کہتی تھی نا پیر پہلے نکلے تھے؟

ص | ہاں کولے یا گھٹنے یا پیر تینوں سے جونسی چیز پہلے نکلے اُسکو بھی کولے کا پہلے نکلنا کہہ سکتے ہیں

ع | اُسکا کیا سبب ہے؟

ص | اُسکا سبب یہہ ہے۔ کہ تینوں صورتوں میں زچہ کے جنانیکی ایک ہی ترکیب۔ یعنے جسطرح بچہ کے کولے پہلے نکلنے سے جناتی ہیں گہٹنا یا پیر پہلے نکلنے سے بھی اسیطرح جنانا چاہیے۔

عطری — پہلا یہہ بات ہے۔ اب سمجھہ گئی۔ جب پیر پہلے نکلتا ہے۔ توکیا دونوں پیر ایک ساتہہ ہی نکلتے ہیں یا اکثر ایک پیر بھی نکلا کرتا ہے۔

صاحب — اس بات کا کچھہ ٹہیک نہیں ہے۔ دونوں پیر ایک ہی ساتھہ بھی نکلتے ہیں۔ اور ایک بھی نکل سکتا ہے اسیطرح کبھی دونوں گھٹنے اور کبھی ایک ہی گھٹنا نکل آتا ہے۔

ع — اچھا پہلے کولے یا گھٹنے یا پیر کا نکلنا کسطرح معلوم ہو سکتا ہے۔

ص — معلوم تو کئی طرح سے ہو سکتا ہے۔ پر ہاتہہ سے دیکھکر معلوم کرنا ہی اچھا ہے۔

ع — اچھا پھر وہ ہی بتا دو کہ ہاتھہ سے کسطرح معلوم کرتے ہیں۔

ص — جب کولے پہلے نکلیں تو پانی جاری ہونے سے پہلے اچھی طرح معلوم نہیں ہوتا جب پانی جاری ہو جاتا ہے تو رحم کے مونہہ پر ہاتہہ ڈالکر دیکھنے سے بچہ کے دونوں کولے اور پاخانہ کی جگہہ صاف معلوم ہوتے ہیں۔ اور اُس سے ذرا اوپر ہاتہہ سے دیکھنے سے لڑکا یا لڑکی معلوم ہو جاتا ہے۔ پھر تو کچھہ شبہہ ہی نہیں رہتا۔

ع — اندازہ سے یہہ کسطرح معلوم کر سکتے ہیں کہ ہاتہہ بچہ کے مونہہ میں یا پاخانہ کی جگہہ پہونچا ہے کیونکہ دونوں کی صورت قریب قریب ایک سی ہی معلوم ہوتی ہے۔

ص — اُسکی ترکیب یہہ ہے کہ مونہہ کے سوراخ سے پاخانہ کا سوراخ اول تو چھوٹا ہوتا ہے۔ اور بچہ کے مونہہ میں اُنگلی ڈالنے سے اُسکے مسوڑے اور زبان معلوم ہوتی ہے۔ لیکن جو پاخانہ کی جگہہ اُنگلی رکھی جاتی ہے۔ اور دبایا جاتا ہے۔ تو بچہ انگلی کو دبا لیتا ہے۔ اس سے معلوم ہو جاتا ہے کہ بچہ کا سر نیچے کو ہے یا کولے۔؟

ع — یہہ تو سمجھہ گئی۔ اب گھٹنوں کا پہلے نکلنا کسطرح معلوم کرنا چاہئے۔

ص — یہہ بھی ہاتہہ سے معلوم کرنا چاہئے۔ ہاتہہ ڈالنے سے گھٹنے کے دونوں طرف دو گول گول اُبھری ہوئی ہڈیاں معلوم ہونگی اور اُن دونوں کی بیچیں خالی جگہہ اور گھٹنوں کا جوڑ اچھی طرح معلوم ہوگا۔ بس اسی سے جانلو کہ گھٹنے پہلے نکلے ہیں۔

عطری — یہہ تو ٹھیک ہے - پر پیر کی ایڈیاں اور کوہنیاں اور کندہے کے جوڑوں میں بھی تو گھٹنونکا دہوکہ
ہو سکتا ہے -

صاحبہ — ہاں ہو تو سکتا ہے - پر اسکی اچھی پہچان ہے - وہ یہہ ہے کہ پہلے فرض کرو کہ ایڈی پر ہاتہہ پڑا -
گھٹنے کے دونو طرف دو ابھری ہوئی ہڈیاں ہوتی ہیں - پر ایڈی میں تو ایک ہی ہوتی ہے -
پہر تو گھٹنے کے بات اس میں ایک نوکدار ہڈی معلوم ہوتی ہے - باقی رہا کندہا - اس میں ایک
ہی ابھری ہوئی ہڈی ہے - اور اس سے ادہر ادہر آہستہ سے ہاتہہ لگا کر دیکھنے سے سامنے
گلے کی ہڈی اور پیچھے گردن کی ہڈی معلوم ہوتی ہے - بس جب یہہ معلوم ہو گیا تو کیا شبہہ رہا -

ع — یہہ تو خوب ترکیب ہے - جب تک ان باتونکی خبر نہو تو دائی کا کام کرنا بیفایدہ ہے جسطرح تمنے
سمجھایا ہے اسطرح تو بچہ بھی سمجھہ سکتا ہے - اچھا اب بتاؤ پیر پہلے نکلیں تو کسطرح معلوم ہو -

ص — یہہ تو بہت آسان بات ہے - ہاتہونکے سوائی پیرونسے اور کسی جگہہ کا دہوکا نہیں ہو سکتا - سو اب
تمکو وہ باتیں بتاتی ہوں کہ جسسے ہاتہہ اور پیرونکا فرق معلوم ہو جائے -

١ اول پیر کی انگلیاں انگوٹھے سے کن انگلی کیطرف درجہ بدرجہ چھوٹی ہوتی ہیں - لیکن ہاتہہ کی
انگلیاں ویسی نہیں - اسمیں کوئی چھوٹی اور کوئی بڑی ہوتی ہے -

٢ پیر کا انگوٹھا چار چھوٹی چھوٹی انگلیونکے برابر میں ہوتا ہے - اور ہاتہہ کا انگوٹھا اسطرح نہیں ہوتا وہ ساری
انگلیونسے دور ہوتا ہے اور ایکسار بھی نہیں ہوتا -

٣ ہاتہہ کی نسبت پیر بہت موٹا ہوتا ہے - اور پیر کا انگوٹھا جسطرف ہوتا ہے وہ حصہ چھنگلی انگلیوالی طرف
سے زیادہ موٹا اور گول ہوتا ہے -

۴ ہاتہہ میں ایڈی نہیں ہوتی - اور ہاتہہ جسطرح بازو کے ساتہہ ایکسار ملا ہوا ہوتا ہے پیر ویسا نہیں ہوتا ہے

ع — پہچان تو خوب بتائی - اب اچھی طرح سمجھہ گئی -

ص — انکے سوائے ایک پہچان اور بتا دیتی ہوں - درد کے اٹھتے ہی زچہ کے جننے کی جگہہ ہاتہہ ڈالنے
سے اگر بچہ کا بدن نہ معلوم ہو تو جانو کہ پہلے گھٹنے باہر نکلیں گے - اور اگر پیر یا کولے پہلے نکلیں تو ایسا نہیں -

| | |
|---|---|
| عطری | یہہ تو بہت ہی اچھی پہچان ہے۔ ایسی پہچان کوئی اور بھی ہے۔ |
| صاحبو | ہاں ہے کیوں نہیں۔ جو گھٹنا یا پیر پہلے نکلے۔ تو جس تہیلے میں بچہ اور پانی ہوتا ہے۔ اسکی شکل لبنی سی معلوم ہوتی ہے۔ اگر پہلے پیر نکلیں تو تہیلی خوب ہی لمبی معلوم ہوتی ہے۔ جو پہلے سر نکلے تو تہیلی خوب تنی ہوئی رہتی ہے۔ کولہ یا گہٹنے یا پیر نکلنے سے اسطرح نہیں ہوتا زیادہ ڈہیلی معلوم ہوتی ہے اور اس سے پہلے کہہ چکی ہوں کہ جو بچہ کا سر نیچے کیطرف ہوتا ہے تو زچہ کو پیٹ کے اوپر والے حصہ میں بچہ ہلتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ اور جو پیر نیچے کیطرف ہوں تو بچہ بھی نیچے کیطرف ہلتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔ |
| ع | بس ساری باتیں بتا چکی۔ یا اور بھی کوئی باقی ہے ؟ |
| ص | ہاں ایک بات اور یہی باقی ہے۔ |
| ع | اچھا وہ بہی بتاؤ۔ |
| ص | پہلے بھی تمکو کہہ چکی ہوں۔ کہ جو بچہ کا سر پہلے نکلے تو سارا پانی ایک دفعہ ہی نہیں نکل جاتا۔ پانی جاری ہوتے ہی سر اُتر آتا ہے۔ اسی سبب سے تہوڑا سا پانی نکلکر رک جاتا ہے۔ پر کولا یا گہٹنا یا پیر پہلے نکلنے سے پانی اُسطرح نہیں نکلتا۔ اور ایک دفعہ پانی جاری ہوتے ہی جب تک سارا پانی نکل نہ جائے تب تک برابر پانی جاری رہتا ہے اور اسطرح اچانک اور زور سے بھی نہیں نکلتا۔ اب تو جان گئی کہ کولہ یا گہٹنا یا پیر پہلے نکلنے سے کسطرح معلوم ہو جاتا ہے۔ |
| ع | ہاں اب تو اچھی طرح سمجھہ گئی۔ |
| ص | دیکھنا کہیں بلا سمجھے کہدو کہ سمجھہ گئی۔ یہہ معاملہ بڑا مشکل ہے جس زچہ کے پہلے بچہ کے ہاتھہ یا پیر نکل آتے ہیں اُسکا جنوانا بڑی ہوشیاری کا کام ہے۔ |
| ع | نہیں جی میں بلا سمجھے کبھی نہیں کہتی کہ سمجھہ گئی ۔ ؟ |
| ص | اچھا اب ایسی صورتمیں زچہ کو جنانیکی ترکیب بتاتی ہوں۔ |
| ع | ہاں وہ ہی تو اصل بات ہے۔ |

صاحبہ | ایسی صورت تو نہیں دائی کو چاہئے کہ جہاں تک ممکن ہو اس جھلی کو ثابت رکھے کہ جسمیں بچہ ہوتا ہے جب تک ممکن ہو اُس تھیلے کا پانی نہ نکلنے پاوے۔

عطارہ | کیوں جی اس جھلی کو ثابت رکھنے کا کیا فایدہ ہے۔

ص | فائدہ پوچھتی ہو۔کیا پہلے جو بتا چکی ہوں وہ سب بھول گئیں۔ پہلے تمکو کہہ چکی ہوں تا کہ اسی تھیلی کے بار بار چڑہنے اور اُترنے سے رحم کا مونہہ کھلتا ہے۔

ع | ہاں یہہ بات ٹھیک ہے۔

ص | بس پہر جب کہ سر پہلے نکلنے کی صورت ہیں رحم کا مونہہ کھلنے کیلئے تھیلی کے ثابت رہنے کی ضرورت ہوتی ہے۔ تو کولہا یا گھٹنے یا پیر کے پہلے نکلنے میں ہی تھیلی کا پانی سے بہرا رہنا ضرور ہے۔

ع | اسمیں کیا شک ہے۔ کیونکہ جبکہ سر اتنا سخت اور گول اور بڑا ہوتا ہے۔ پہر بھی پانی سے بھرے ہوئی جھلی کے سہارے کے بدوں رحم کا مونہہ نہیں کھل سکتا تو جو جھلی کا پانی نکل جائے تو کولے یا گھٹنا یا پیر یا سر سے رحم کا مونہہ کسطرح کھل سکتا ہے؟

ص | ہاں بس تم اب سمجھ گئی۔ پر ایک بات اچھی طرح سے یاد رہے کہ جب بچہ کے پیر یا کولہ یا گھٹنے پہلے نکلیں تو بہت ہوشیاری سے جھلی کو ثابت رکھنا چاہئے۔ اور جب تک رحم کا مونہہ پوری طرح سے نہ کھلے تب تک پانی جاری نہ ہونے دینا چاہئے اگر پانی بالکل جاری نہ ہونے پاوے اور بچہ پیدا ہو جاوے تو اس سے عمدہ کوئی بات نہیں پر ایسا ہونا بہت مشکل ہے۔

ع | اچھا پہلے تو دائی کا کام یہہ ہوا کہ جھلی کو ثابت رکھنے کی کوشش کرے۔ پر جب پانی جاری ہو جائے تو کیا کرنا چاہئے۔؟

ص | جب پانی جاری ہو جائے تو جب تک ناف تک بچہ باہر نہ آجائے تب تک دائی کو کچھہ کرنیکی ضرورت نہیں صرف اندام نہانی کے نیچے ہاتھہ کا سہارا دے رکھے تا کہ اسجگہہ زور نہ پڑنے پائے اور جوں جوں بچہ نکلتا جائے زچہ کے پیٹ کیطرف ہاتھہ سے ذرا دباؤ دیکر اونچا کرنا چاہئے جسقدر کم ہل چل ہو سکے اتنا ہی اچھا ہے۔ جلدی جنوانی کی کوشش بالکل نہ کرے۔

ع: کیوں ؟

ص: جب پیر سے گلے تک سارے جسم کے نکلنے میں دیر ہو تو سر آسانی سے نکل آتا ہے۔

ع: کسطرح ؟

ص: پیر سے گلے تک بدن درجہ بدرجہ موٹا ہے نا۔ اسلیے جب رحم کے سونہہ سے پہلے باریک جسم اور پھر درجہ بدرجہ موٹا جسم نکلنے لگے تو رحم کا مونہہ خودہی کھل جاویگا اور سر آسانی سے نکل آویگا۔

ع: ہاں اب خوب اچھی طرح سمجھہ گئی۔ پر یہہ جو تمنے کہا کہ جب تک بچہ کی ناف تک باہر نہ آجائے تب تک دائی کو کچھہ نہیں کرنا چاہیے۔ سو اگر ناف تک کے نکلنے میں بہت دیر ہو جاوے تو کیا کرنا چاہیے ؟

ص: پھر ایسی تدبیر کرنی چاہیے کہ جس سے درد جلدی جلدی اٹھنے لگے۔

ع: وہ کیا تدبیر ہے ؟

ص: کیوں ابھی سے بھول گئی اپیکا دینا چاہیے۔

ع: ہاں ہاں ٹھیک ہے۔ میں بھول گئی تھی۔ جب درد ہلکا ہو جائے یا دیر دیر میں اٹھے۔ اُسکے لیے اپیکا بہت عمدہ ہے۔

ص: خیر اسوقت بھولنے کا مضائقہ نہیں۔ پر کہیں کام کیوقت نہ بھول جانا۔

ع: ہاں یہہ بات تو ٹھیک ہے۔ جو کام کیوقت کام نہ آئے تو اس بات کے سیکھنے سے کیا فائدہ پر اگر دائی یہہ دوا ساتھہ لانا بھول جائے تو کیا کرے۔

ص: وہ بھی بتاتی ہوں۔ پیر سے اور ناف تک جتنا جسم ہے اُس میں سے کولو نکا ہی نکلنا بہت مشکل ہے۔ اور پیر کے نکلنے کے بعد جو کولہ نکل آویں تو ناف تک نکلنا کچھہ مشکل نہیں۔ اسلئے جب پیر نکل آویں اور ناف تک نکلنے میں دیر ہو تو کولے پہلے نکال لینے چاہئیں۔

ع: کولے پہلے کسطرح نکالیں۔

ص: بچہ کے چڈے میں اپنے ہاتھہ کی ایک انگلی اٹکا کر اسطرح کھینچنا چاہیے کہ کولہ باہر نکل آوے اور زچہ کو تکلیف بھی نہو۔

عورت۔ کونسے ہاتہہ کی انگلی لگانی چاہیے۔

صاحب۔ جونسے ہاتھہ کا موقعہ ہو۔

ع کیا ایک انگلی میں اتنا زور ہوتا ہے۔ کہ اُس سے کولہ باہر نکل آوے۔

ص ہاں اگر اچھی طرح انگلی چڈو نمیں اٹکا کر کہینچا جاسے تو کولہ ضرور نکل آتا ہے۔

ع اچھا جب بچہ کے چڈو نمیں انگلی اٹکا کر کہینچے تو زچہ کی اندام نہانی کے نیچے ہاتہہ کا سہارا رکہنا چاہیے۔

ص ضرور رکہنا چاہیے کسی طرح بچہ جنوایا جاسے۔ جسوقت بچہ نکلے اُسوقت اُس جگہہ ہاتہہ کا سہارا رکہنا چاہیئے۔ اسکو ہرگز نہ بہولیں۔

ع جب بچہ کی ناف نکل آوے پہر کیا کرنا چاہیے؟

ص جب بچہ کی ناف نکل آوے تو دائی کو ذرا ہوشیار ہی چاہیے۔ کیونکہ بچہ کی ناف سے زچہ کے پیٹ کے اندر والی آنول تک ایک نال ہوتی ہے۔ پس جب تک بچہ پیٹ میں رہتا ہے تب تک گویا بچہ کی جان اُس نال میں ہی ہوتی ہے۔ زچہ کے رحم کی آنول سے اس نال کے اندر ہو کر بچہ کے بدنمیں خونکی آمد رفت رہتی ہے۔ اس سبب سے بچہ زندہ رہتا ہے اور روز بروز بڑہتا جاتا ہے۔

ع اچھا جی میںنے دیکہا ہے کہ نال تو ایک نہیں ہوتی۔ اولجہا ہوا گچہا سا ہوتا ہے۔

ص ہاں ایک تو نہیں ہوتی۔ نال تین ہوتی ہیں۔ دو پتلی پتلی ہوتی ہیں۔ اور ایک موٹی ہوتی ہے۔ وہ دونو پتلی نالیں موٹی نال سے لپٹی ہوئی ہوتی ہیں۔

ع ہاں کیوں جی تین نالیں کیوں ہوتی ہیں؟

ص دونوں پتلی نالونمیں سے بچہ کے بدنکا میلا خون رحم کی انول میں اولٹا جاتا ہے۔ اور موٹی نال میں سے انول سے صاف خون بچہ کے بدنمیں پہونچتا ہے۔

ع پہر تو اس خونکی آمد رفت میں ذرہ بہی فرق آجاسے تو بچہ مرجاتا ہوگا؟

ص ہاں اسمیں کیا شک ہے۔ جب ہی تو کہتی ہوں ناکہ جب بچہ کی ناف تک باہر نکل آوے تو دائی کو ہوشیار ہو جانا چاہیئے۔ ورنہ ناف سے گلے تک کے باہر آنے میں عجب نہیں کہ نال پر

صاحبو | دباؤ پڑ کر بچہ مرجائے۔ اور بچہ کی ناف کیطرف سے نال کو ہاتھہ سے اوپر کیطرف سونتنے سے جو نقصان ہوتا ہے اس سے بھی ویسا ہی ہوسکتا ہے

عطری | اب بتاؤ کہ ایسی کیا تدبیر ہے کہ نال پر دباؤ نہ پڑے۔

ص | تدبیر یہہ ہے کہ جہاں دیکھا کہ بچہ کی ناف تک باہر آگئی اُسی وقت نال کا ایک پیچ انگلی سے کہینچ لے اور اُسے اکٹھا کر کے رحم کے اندر دائیں یا بائیں طرف ذرا اوپر کو زچہ کے پیٹھہ کی ہڈی کے نزدیک جو خالی جگہہ ہوتی ہے اس جگہہ رکھدے پہر اُسپر نکلتے وقت دباؤ نہیں پڑیگا۔

ع | ہاں اب اچھی طرح سمجھہ گئی۔ اب آگے کیا کرنا چاہئے۔

ص | وہ بھی بتاتی ہوں۔ بچہ ہوتے وقت نال میں کبھی تمنے ہاتھہ لگا کر دیکھا ہے۔

ع | ہاں دیکھا ہے۔ جب دو انگلیوں میں نال کو آہستہ سے دبا کر دیکھتے ہیں تو انگلیوں میں کچھہ پہڑکتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

ص | یہہ بھی جانتی ہو کہ نال کیوں پہڑکتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

ع | شاید اسمیں سے خون کی آمد و رفت جاری ہونیسے پہڑکنا معلوم ہوتا ہوگا۔؟

ص | ہاں ٹھیک ہے جب تک نال اسطرح پہڑکتی رہے تب تک کچھہ ڈر نہیں اور دائی کو بھی کچھہ کرنیکی ضرورت نہیں۔ جب بچہ ناف تک باہر آجائے تو دائی کو چاہئے کہ جب یہہ تدبیر کرے کہ نال پر دباؤ نہ پڑے تو پہر زچہ کے پاس چپ چاپ بیٹھی رہے صرف تہوڑی تہوڑی دیر میں نال کو ہاتھہ سے دیکھتی رہے کہ وہ پہڑک رہی ہے یا نہیں۔ جب تک نال اچھی طرح پہڑکتی ہو تب تک دائی کو کچھہ کرنیکی ضرورت نہیں۔ پر یہہ ہی دیکھنا چاہئے کہ پہڑکنا درجہ بدرجہ کم ہوتا جاتا ہے یا نہیں کیونکہ جو پہڑکنا کم ہوتا جائے تو جاننا چاہئے کہ اگر بچہ جلدی پیدا نہو تو اُسکے مرجانیکا اندیشہ ہے۔

ع | اچھا جب بچہ ناف تک باہر آجائے پہر تو اُس زچہ کو جنوانا بہت آسان ہے۔

ص | کیونکر۔؟

ع | بس بچہ کے پیر پکڑ کے کہینچلے جہٹ باہر آجائے گا۔

صاحبو | ہائے ہائے توبہ توبہ اس بات کو کبھی خیال میں بھی نہیں لانا چاہیے۔ کیونکہ ایسا کرنے سے عجب نہیں کہ بچہ کے ہاتہہ جو اُسکی چہاتی پر ہوتے ہیں۔ وہاںسے اُچٹ کر اُسکے سر کے دونوں طرف یا پچھلی طرف جاپڑیں۔

عطری | اچھا جو ایسا بھی ہو تو حرج کیا ہے۔

ص | حرج کا کیا ذکر ہے۔ بچہ کے مرجانیکا اندیشہ ہے۔ کیونکہ ایک تو جب بچہ کے پیر پہلے نکلی ہیں تو اُسکا سر ہی نکلنا مشکل ہے پہر جو اُسکے سر کے ساتہہ اُسکے بازو یا ہاتہہ جالگیں تو زچہ جن ہی نسکے گی۔ اور جو کسیطرح سے جن بہی سکے تو بچہ جیتا نہ رہیگا۔

ع | اوہو۔ پہر تو پیر پکڑ کے کہینچنا بہت ہی بری بات ہے۔ اچھا سر کے طرف ہاتہہ کسطرح چلاجاتا ہے۔ یہہ اچھی طرح سمجہہ میں نہیں آتا۔

ص | یہہ کیا مشکل ہے۔ جب انگڑائی لیتے وقت دونوں ہاتہہ اُٹہاکر سر کے پاس لیجاتے ہیں۔ ویسے ہی حالت بچہ کی بہی ہوجاتی ہے۔

ع | ہاں بس اب سمجہہ گئی۔ اور تمنے جو کہا کہ بچہ کے ہاتہہ یا بازو بچہ کی چہاتی پہ ہوتے ہیں وہ کسطرح۔؟

ص | ہاں یہہ بات بھی تمنے اچھی پوچھی ہے جسطرح سردی کیوقت ہم ننگے بدن سردیسے ہاتہہ پاؤں سکوڑ کر اپنی چہاتی سے ملا لیتے ہیں۔ رحم میں بچہ بہی اسیطرح اپنے ہاتہہ سکوڑ کر اپنی چہاتی پر رکہتا ہے۔

ع | ہاں ٹہیک ہے۔ اب سمجہہ گئی پہر دائی کو کیا کرنا چاہیے۔

ص | پہر بچہ کی چہاتی نکلتے وقت ہاتہہ ڈالکر دیکہنا چاہیے کہ بچہ کے بازو جسطرح چہاتی پر ہوتے ہیں اسی طرح ہیں یا نہیں۔ اگر ہاتہہ اس جگہہ نہوں۔ اور سر کے دونو طرف لگے ہوئے ہوں تو اُنکو آہستہ سے اوتار لینا چاہیے۔

ع | کسطرح اُتارنے چاہئیں۔؟

ص | پہلے سر کے دونو طرف ہاتہہ ڈالکر دیکہہ لے کہ بچہ کے بازو اُسکے سر کے برابر ہیں یا نہیں اگر وہاں معلوم ہوں تو بچہ کے کوہنی کے جوڑ کے اوپر سے ایک یا دو انگلیونسے اچھی طرح پکڑ

صاحبہ | کر پہلے ایک بازو کو بچہ کے مونہہ اور چہاتی کے اوپر سے پہیر کے آہستہ سے اُسکے جسم کے برابر کردے پہر دوسرے بازو کو اسی طرح کرے - اگر بازو کو مونہہ پر سے پہیر کے نہ لاوے اور نیچے کیطرف یکبارگی کہینچلے تو بچہ کے بازو ٹوٹ جانیکا اندیشہ ہے اسلئے اسمیں بڑہی احتیاط چاہئے -

عطری | جو بچہ کے ہاتہہ معمولی طور پر اُسکی چہاتی پر ہوں تو چہاتی کے نکلتے وقت دائی کو کیا کرنا چاہئے -

ص | دائی کو کچہہ کرنیکی ضرورت نہیں - چہاتی نکلنے کیوقت بازو خود ہی چہاتی کے اوپر سے ہٹ جائینگے اور پہلو کے برابر ہوجائینگے -

ع | پہر کیا کرنا چاہئے ؟

ص | پہر بچے کے کندہے نکلتے وقت زچہ کی اندام نہانی پر ہاتہہ کا سہارا رکہنا چاہئے - کندہے کے نکلنے کے بعد بہی وقت نازک ہے -

ع | کسطرح ؟

ص | پہر سے گلے تک سارا بدن باہر آجانے کے بعد صرف سر کا نکلنا کچہہ آسان نہیں - جو سر پہلے نکلے تو بچہ کا سارا بدن رحم کے اندر رہتا ہے اسلئے رحم کے کام میں ہرج نہیں ہوتا -

ع | رحم کا کام کیا ؟

ص | واہ رحم کا کام کیا ؟ بچہ کو رحم میں رکہنا - اور رحم سے باہر نکالنا یہہ سب رحم کا کام ہے - یہہ جو کہتے ہیں کہ فلانی زچہ کو درد اُٹہا ہے یا درد ہلکا پڑ گیا اسکا مطلب کیا -

ع | یہہ کیا خبر درد تو درد ہی ہے - ؟

ص | نہیں رحم کے سکڑنے سے درد ہوتا ہے -

ع | سکڑنا کیا ؟

ص | تمنے کبہی جونک کو زمین پر چلتے دیکہا ہے -

ع | ہاں دیکہا ہے چلتے وقت بڑی ساری ہوتی ہے - پر اُسکے ہاتہہ یا کچہہ چیز کے لگانیسے وہ سکڑ کر چہوٹی سی ہوجاتی ہے -

صاحبہ: بس اسی کو سکڑنا کہتے ہیں۔ رحم ایک گوشت کی تہیلی ہے۔ اسمیں ایک عجب طاقت ہے جسکے سبب سے وہ ضرورت کے موافق گھٹ بڑھ سکتا ہی۔

سعادی: ضرورت کیسی؟

صر: جب حمل نہیں رہتا تو رحم چہوٹا سا ہوتا ہے۔ پہر حمل ہونیکے بعد تہوڑا تہوڑا بڑہتا جاتا ہے جب پورے نو مہینے ہوجاتے ہیں تو بہت بڑا ہوجاتا ہے۔ پہر بچہ پیدا ہونیکے بعد سکڑ کر بچہ کے سر جتنا ہوجاتا ہے۔ اور پہر گھٹتے گھٹتے اپنی معمولی اندازہ پر آجاتا ہے۔ اسی کو بڑہنا گھٹنا کہتے ہیں۔

ع: اچھا اب رحم کسطرح سکڑتا ہے یہہ بتلاؤ؟

صر: جب جننے کے دن قریب آتے ہیں تو بچہ باہر نکالنے کے لئے رحم سکڑنے لگتا ہے۔ اور پانی سے بھری ہوئی تہیلی سمیت بچہ پر دباؤ ڈالتا ہے۔ جب یہہ دباؤ پڑتا ہی تو درد اٹھتا ہے اور بار بار کے دباؤ سے جہلی کا تہوڑا سا حصہ رحم کے موہنہ میں جا پہنستا ہے۔ اور تہوڑی دیر بعد یہہ جہلی پہٹ کر پانی جاری ہوجاتا ہے پانی کے جاری ہونے سے سر اُترآتا ہے پر سر کے نکلنے کے بعد سارا بدن رحم کے اندر رہتا ہے اور درجہ بدرجہ رحم کے دباؤ سے بچہ کا کندہا پہر چہاتی پہر پیٹ۔ پہر کولے وغیرہ سارا بدن باہر آجاتا ہے۔ پہر دیکھو کہ جب تک بار بار دباؤ نہ پڑے تو بچہ باہر نہیں نکل سکتا۔ اب سمجھہ گئی کہ رحم کا کیسا کام ہے۔

ع: ہاں اب اچھی طرح سمجھہ گئی۔

صر: جو بچہ کا سر پہلے نکلے تو سارا بدن رحم کے اندر رہتا ہے اور رحم بھرا ہوا رہتا ہے۔ اسی لئے اسکی دباؤ میں کچھہ فرق نہیں آتا۔ رحم سکڑ کر بار بار دباؤ ڈالنے سے بچہ کا جسم آپ ہی باہر آجاتا ہی لیکن اگر پیر سے گلے تک سارا بدن نکلکر صرف سر ہی رحم میں رہجائے تو رحم خالی ہوجاتا ہی اور خالی ہوجانیکے سبب سے دباؤ نہیں ڈال سکتا۔ اسلئے پہر سر کے نکلنے میں دیر ہوتی ہی۔

ع: ٹہیک ہی۔ اسیلئے تم کہتی تہی کہ گلے تک سارا بدن نکلنے سے صرف سر کا نکلنا مشکل ہوجاتا ہی۔

صر: ہاں اور کیا۔ جب سر ہی سر رحم میں رہگیا تو پہر اسکا نکلنا آپ ہی مشکل ہوگیا۔

عطری | اب خوب سمجھہ میں آگیا۔ پہر تو ایسی صورت میں بچہ مر بھی جاسکتا ہے۔

صاحبہ | ہاں جو سر کے نکلنے میں دیر ہو تو مر ہی جاتا ہے۔

ع | پہر اسکے لئے کیا کرنا چاہئے ؟

ص | اب تم یہہ جانتی ہوگی کہ دیر ہونے سے کہیں بچہ مر نہ جائے۔ اسلئے اسکے سر کو جھٹ پٹ نکال لینا چاہئے۔ نہیں ایسا نہیں کرنا چاہئے۔ یہہ جلدی کا کام نہیں۔ البتہ یہہ خیال رہے کہ جب گلے تک بچہ باہر آجائے تو اسکا سر جلدی باہر نکلنا چاہئے۔ پر جلدی نکرے۔ جب تک دائی کو یہہ نہ معلوم ہو کہ بچہ کا دم گھٹتا ہے اور وہ ہانپتا ہے۔ تب تک اسکو کچھہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ تھوڑی دیر میں بچہ کا سر آپ ہی باہر آجائیگا۔

ع | جب بچہ کا سر رحم کے اندر ہو تو یہہ کیونکر معلوم ہو کہ بچہ ہانپتا ہے یا نہیں۔

ص | یہہ کیا مشکل ہے۔ جب دیکھو کہ نال کا پھڑکنا درجہ بدرجہ کم ہوتا جاتا ہے اور بچہ بھی تھوڑی تھوڑی دیر میں ہانپنے کیطرح ہلتا ہے تو جانلو کہ بچہ ہانپگیا۔

ع | اچھا جب ایسا معلوم ہو تو کیا کرے۔

ص | بس دیر نکرے۔ اور ہاتہہ ڈالکر بچہ کا سر نکال لے نہیں تو بچہ مرجائیگا۔

ع | ہاتہہ ڈالکر سر کسطرح نکالے بچہ کے کندہوں پر زور دیکر کہینچنے سے بچہ نکل آویگا یا نہیں۔

ص | توبہ توبہ اس بات کا خیال بہی نکرے اس سے بچہ کی گردن میں زور پڑکر بچہ فوراً مرجائیگا۔

ع | پہر کیا کرے۔ ؟

ص | بائیں ہاتہہ کی ایک یا دو انگلیاں بچہ کے موںہہ میں پہنسا کر جنین گاہ کے سامنے کیطرف کہینچے اور دہنے ہاتہہ کی ایک یا دو انگلیاں گردن پر رکہکر ذرا سا دہکیل دے۔

ع | اس سے کیا فایدہ ؟

ص | جو ایسا نکریں تو صرف کہینچنے سے بچہ کا سر باہر نہیں آسکتا کیونکہ رحم کا موںہہ تنگ ہوتا ہی بائیں ہاتہہ کی ایک دو انگلیاں بچہ کے نچلے جبہاڑہ میں اٹکا کر اندام نہانی کے سیدہ میں

صاحبو | کہینچے۔ اور اُسوقت دہنے ہاتہہ کی ایک یا دو انگلیونسے گردن کے اوپر کا حصّہ ذرا سا سر کا دبنے سے بچہ کا سر دہنے اور بائیں ہاتہہ کے بیچ میں آجائیگا۔ پہر آہستہ آہستہ کہینچنے سے سر باہر آجائیگا اور بچہ کو یا زچہ کو کچہہ تکلیف نہیں ہوگی۔ اب سمجہہ گئی۔؟

عطری | ہاں اب اچہی طرح سمجہہ گئی۔ پہر بہی ایک دفعہ تصویر کہینچکر سمجہا دو تو اچہی طرح سمجہہ میں آجاویگا۔

صر | اچہا یہہ دیکہو۔ تصویر نمبر ۸



بچہ کے پیر پہلے نکلیں تو سر اسطرح نکالنا چاہیے۔

ع | ہاں اب خوب طرح سمجہہ گئی۔ اور جو دیکہیں کہ بچہ ہانپ گیا ہو تو کیا کرنا چاہیے۔؟

صر | واہ سب بہول گئی جب گلابو کے لڑکا پیدا ہوا تہا۔ تب میںنے تمہیں ساری باتیں سمجہا دی تہیں۔

ع | ہاں ہاں ٹہیک یاد آگئی۔

صر | جب پیر پہلے نکلتے ہیں تو سر کے نکلنے میں اگر کچہہ دیر ہوتی ہے اسلیئے بچہ ہانپ جاتا ہے۔ اور بچہ کو جلانیکے* لیئے ضروری ہے کہ دو برتنوں میں علیحدہ علیحدہ ایک میں گرم پانی اور ایک میں ٹھنڈا پانی بہرکر زچہ خانہ میں تیار رکہے۔ بلکہ ہر زچہ خانہ میں گرم اور ٹھنڈا پانی علیحدہ علیحدہ برتنوں میں موجود رکہنا چاہیے؟

عو | بیشک نہیں تو اُسوقت جلدی میں گرم پانی کہانسے آوے۔ اچہا بچہ کے پیر پہلے نکلیں تو زچہ کو

* یعنے زندہ کرنیکے لیئے۔ ۱۳

عورت | اسطرح جنوانا چاہئے۔پر جو گھٹنے یا کولہ پہلے نکلیں تو کیا کرنا چاہئے ؟
صاحب | تینوں صورتوں میں زچہ کو جنوانی کی ایک ہی تدبیر ہے پہلے ہی تو بتلا چکی ہوں۔
ع | ہاں بتا تو چکی ہو پر ایک سی تدبیر کسطرح ہو سکتی ہے ؟
ص | کیوں۔؟
ع | جو بچہ کے پیر پہلے نکلیں تو پھر پنڈلیاں۔گھٹنے۔ران۔کولہ۔پیٹ۔چھاتی۔گلا۔اور سر۔ایک ایک کرکے آسانی سے نکل آتے ہیں۔لیکن اگر بچہ کے گھٹنے پہلے نکلیں تو پیر پھر کسطرح سے نکلیں اور جو پیر نہ نکلیں تو چھاتی اور پیٹ وغیرہ بھی نہیں نکل سکتے۔؟
ص | ہاں یہہ بات تو ٹھیک ہے۔البتہ کولہ یا گھٹنے پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کے جنوانی کی تدبیر شروع میں ذرا اور طرح کی ہے۔
ع | ہاں میں بھی تو وہی پوچھتی ہوں۔؟
ص | اچھا پھر سنو جب کولہ یا گھٹنے پہلے نکلیں تو گھبرانے کی ضرورت نہیں کہ پیر کسطرح نکلیں۔ایک دو دفعہ درد کے اٹھتے ہی دونوں پیر آپ ہی باہر آجاینگے۔پھر باقی تدبیر ویسے ہی ہے جیسی کہ پہلے بتا چکی ہوں
ع | اچھا پھر کولہ یا گھٹنے پہلے نکلیں تو پیر کے نکلنے کے لئے دائی کو کچھہ کرنیکی ضرورت نہیں۔
ص | نہیں پیر آپ ہی نکل آینگے۔
ع | پھر تو تینوں صورتوں میں جنوانے کی تدبیر ایک سی ہوئی۔
ص | ہاں ایک تو ہے ہی یہہ تو میں پہلے بھی کہہ چکی ہوں۔کولہ اگر پہلے نکلیں تو بدن کے نکلنے میں کچھہ دیر ہوتی ہے پر سر جلد ہی نکلتا ہے۔
ع | اچھا پھر سر کا جلد ہی نکلنا تو اچھا ہے۔
ص | ہاں ٹھیک ہے سر جلد ہی نکل آتا ہے۔اسی سبب سے تو کولہ پہلے نکلنے سے بچہ کے مرجانیکا بہت خوف نہیں رہتا۔
ع | کیا کوہنی یا پیر پہلے نکلنے سے کچھہ خوف ہے۔

صاحبو | ہاں کوٹلے پہلے نکلنے سے اسمیں زیادہ اندیشے ہیں

عطری | کیوں ؟

صر | جب گھٹنے یا پیر پہلے نکلتے ہیں تو بچیکا کندہا اور سر کے نکلنے میں اکثر دیر ہوتی ہے اسلئے اسمیں بچے کو زیادہ تکلیف ہوتی ہے اور مرجانیکا بھی اندیشہ ہے - یہہ سمجھہ لو کہ کوٹلے پہلے نکلیں تو تین بچوں میں دو بچ جاتے ہیں ایک مرجاتا ہے - اور جو گھٹنے یا پیر پہلے نکلیں تو دو بچوں میں سے ایک بچتا ہے اور ایک مرجاتا ہے -

ع | اوہو - پہر تو کوٹلے پہلے نکلنا اچھا ہے -

صر | ہاں گھٹنے اور پیر کے پہلے نکلنے سے تو اچھا ہے - یہہ بھی خدا کی قدرت ہے کہ اکثر سر پہلے نکلتا ہے - گھٹنے یا پیر کبھی پہلے نکلتے ہیں - اب تو اچھی طرح سمجھہ گئی کہ بچہ کے کوٹلے یا گھٹنے یا پیر پہلے نکلنے میں زچہ کو کسطرح جنوانا چاہیے -

ع | ہاں اب اچھی طرح ساری باتیں میری سمجھہ میں آگئیں ؟ +

# دوسرا باب

## جو بچہ کے ہاتھہ پہلے نکلیں تو کیا کرنا چاہیے

ع | آؤ جی کیا خبر ہے -

صر | خبر تو اچھی ہے -

ع | کہانا کہا چکے ہو -

صر | ہاں کہانا بدوں کہائی اتنے دن چڑہے تمہارے پاس کیوں آتی - اب تمہیں کچھہ فرصت ہے -

ع | کیوں جی ؟

صر | ذرا ٹھہر یو کے گہر تک چل سکوگی ؟

عطری | کیوں جی اُنکے کیا ہے۔

صاحبو | اُنکی چھوٹی بہو کے کچھہ ہونیوالا ہے۔ سو میں اُسے جنوانی چلی ہوں۔

ع | اُسکے درد اُٹھے کو کتنی دیر ہوئی۔؟

ص | تھوڑی دیر ہوئی کہ اُنکا آدمی مجھے بلانے آیا تھا۔

ع | تمنے زچہ کو دیکھا ہے ؟

ص | ہاں دیکھا تو ہے۔ پر زچہ کی علامت کچھہ اچھی نہیں۔

ع | کیوں ؟

ص | اُسکے بچہ کا ہاتھہ پہلے نکلا ہے۔

ع | توبہ توبہ ہاتھہ کا پہلے نکلنا تو بڑا مشکل معاملہ ہے۔

ص | ہاں اسمیں کیا شک ہے۔

ع | اچھا پھر مجھے بھی وہاں لیچلو۔

ص | چلو میں بھی زچہ کو چھوڑکر اسی لئے آئی ہوں چلو پھر جلدی چلیں۔

ع | چلو۔؟

(کہتر یونکے گھر جاکر زچہ خانہ میں داخل ہوکر زچہ کو دیکھکر)

ع | اوہو۔؟ (صاحبو کو) کیوں جی اب کیا ہوگا۔؟

ص | کچھہ ڈر نہیں تم دیکھتے جاؤ۔ ابھی زچہ کو جنواتی ہوں۔

ع | اچھا جی خدا کے واسطے جلدی کرو۔ جو تمہاری مہربانی سے اچھی طرح بچہ پیدا ہوجائے تو بڑی اچھی بات ہو۔ بہو بیچاری بڑی تنگ ہے۔

ص | اچھا جی یہہ بچہ کے ہاتھہ پہلے نکل آتے ہیں اسکا سبب کیا ہے۔؟

ع | سب میں تمھیں بتا نہیں چکی ہوں۔ سب بھول گئی۔ اچھی طرح یاد کرو تو۔

ص | ہاں ہاں کچھہ کچھہ یاد ہے۔

صاحبہ — کچھہ کچھہ یاد کا کام نہیں - پھر ایک دفعہ اچھی طرح سنلو -

عطاری — اچھا کہو - ؟

ص — (۱) جو بچہ پیٹ میں مرجاے تو ہاتھہ پہلے نکلتا ہے -

" — (۲) جو حمل کی حالتمیں رحم کسی سبب سے ٹیڑھا ہوجائی تو بھی اکثر بچیکا ہاتہہ پہلے نکلتا ہے -

ع — رحم ٹیڑھا کسطرح ہوجاتا ہے -

ص — جو حمل کی حالت میں زچہ گر پڑے - یا اُسکے پیٹ پر اورکسیطرح سے چوٹ لگجائے تو رحم ٹیڑھا ہوجاتا ہے -

ع — پھر تو حمل کی حالتمیں پیٹ میں چوٹ کا لگنا بہت برا ہے -

ص — ہاں برا تو ہے ہی - اور سنو کولہے سے اوپر اور کمر سے نیچے تین ہڈیاں ہوتی ہیں نا - ایک تو پیٹھہ کی ہڈی - اور دونوں طرف کی دو ہڈیاں - یہہ تینوں ہڈیاں اسطرح جڑی ہوئی ہیں کہ اُنکے بیچ میں ایک خول سا بنا ہوا ہے - (دیکھو بچھلی تصویر*) اس خول میں رحم کی جگہہ ہے -

(۳) جو اس خول کا مونہہ تنگ ہو تو بچہ کا ہاتہہ اکثر پہلے نکلتا ہے -

(۴) پانی سے بھری ہوئی جھلی سمیت اگر بچے پر رحم کا زیادہ دباؤ پڑے تو اکثر بچہ کا ہاتہہ باہر آجاتا ہے - اسلیئے زیادہ زور کا درد اٹھنا بھی اچھا نہیں -

(۵) جو جوڑی بچے ہوں تو اکثر ایک کا سر اور دوسرے کا ہاتہہ پہلے نکلتے ہیں کبھی دونوں کے ہاتہہ پہلے نکل آتے ہیں -

(۶) جو بچہ پیٹ میں بہت ہلتا ہو - اور ادہر اُدہر پھرتا ہو اُسکے بھی اکثر ہاتہہ پہلے نکلتے ہیں ہاتہہ نکلنے کے یہہ بڑے بڑے سبب ہیں -

ع — ہاں اچھی طرح سمجھہ گئی - اب کسی طرح بہو کو جلدی جنواؤ -

ص — لو ابھی جنواتی ہوں - تم بیٹھی دیکھتی جاؤ جو ہاتہہ پہلے نکلے تو دائی کا اول کام یہہ ہے کہ پانی جاری ہونے نہ دے -

ع — پانی کو کسطرح روکے -

* اصل کتاب میں کوئی تصویر اس مقام کی نہیں ہے - ۱۲

صاحبہ | زچہ کو چپ چاپ لٹائے رکھے۔ ہاتھہ ڈالکر دیکھتے وقت بہت احتیاط سے ہاتھہ ڈالے تاکہ انگلی کی کہونچہ سے کہیں جھلی نہ پہٹ جائے اور زچہ کو بالکل زور نہ دینے دے۔ فراغت اور پیشاب کے وقت بھی زور نکرنے دے۔ بس پہر پانی جاری نہیں ہوگا۔

عطری | بس پہر ایک بات سے تو تسلّی ہوئی۔ اسکا تو ابھی پانی جاری نہیں ہوا۔

ص | جاری تو نہیں ہوا۔ اور جاری ہونے بھی نہیں دینگے۔

ع | اچھا۔ پہر اب زچہ کو جنواؤگی کسطرح۔ کیا آپ ہی ہو جائیگا یا جنوانا پڑیگا۔

ص | تم ابھی سے بہول گئیں۔ میں تو پہلے ہی کہہ چکی ہوں کہ جب بچہ کا ہاتھہ پہلے نکلتا ہے۔ تو جب تک بچہ خود ہی نہ لوٹ جائے یا جب تک دائی اُسکو لوٹا نہ دے تو زچہ جن نہیں سکتی بچہ آپ سے آپ تو قسمت والے کے ہی لوٹتا ہے۔ اکثر دائی کو ہی لوٹانا پڑتا ہے۔

ع | بس آپ لوٹنے کا خیال تو بیفائدہ ہے۔ اب دائی کو بچہ کسطرح لوٹانا چاہئے یہہ اچھی طرح بتا دو۔

ص | بتانا کیا ہے اب تمہارے سامنے لوٹا کر دکہا دیتے ہوں۔ یہہ تو معلوم ہے ناکہ بہوکے ابھی پانی جاری نہیں ہوا۔

ع | ہاں یہہ تو دکہائی دیتا ہے۔

ص | رحم کا موںنہہ بھی اچھی طرح کہل گیا ہے۔ جب یہہ دونوں باتیں ہوں تو بچہ کو لوٹانا بہت آسان ہو جاتا ہے۔ زچہ کو بھی تکلیف نہیں ہوتی۔ اور دائی کو بھی دقت نہیں ہوتی۔ ذراسا ناریل کا تیل تو لاؤ۔

ع | ناریل کا تیل کیا کروگی۔

ص | ہاتہوں پر ملونگی۔

ع | کونسے ہاتہہ پر ملوگی۔

ص | جونسا ہاتہہ رحم کے اندر داخل کرنا ہوگا۔

ع | رحم کے اندر کونسا ہاتہہ ڈالکر بچہ لوٹانا چاہئے۔

صاحبہ: جونسے ہانتہ کا موقعہ اچھا ہو۔ دائی کو دونوں ہانتہ قابو میں رکھنے چاہیں۔ چاہے کوئی سا ہاتہہ ڈالا جاوے۔ یہہ بات خوب یاد رہے کہ ایک ہانتہ رحم کے اندر ڈالکر۔ پہر جب دیکہا اُس ہانتہ سے اچھی طرح کام نہیں نکلتا۔ تو اُسکو نکالکر دوسرا ہانتہ ہرگز رحم کے اندر نہیں ڈالنا چاہئے۔

عطری: کیوں اسمیں کچھہ حرج ہے۔

ص: اسنے بہت بڑا نقصان ہے۔ اول تو رحم میں ہانتہ ڈالنا ہی بڑا نازک معاملہ ہے۔ اور پہر ایک ہانتہ ڈالکر پہلے ہلا جلا کر اُس ہانتہ کو نکالکر پہر دوسرا ہانتہ ڈالنا گویا زچہ کو مار ڈالنا ہے۔

ع: ہاں درست ہے زچہ اتنی تکلیف کب برداشت کرسکتی ہے۔

ص: جونسا ہانتہ رحم میں ڈالا جاوے اُسی سے بچہ لوٹا دینا چاہئے ہانتہ کو بدلنا نہیں چاہئے پہلے ہی سوچ سمجھکر ہانتہ ڈالنا چاہئے۔ چاہے دہنے ہانتہ کا موقعہ ہو یا بائیں ہانتہ کا۔

ع: ہاں اب سمجھہ گئی۔

ص: میرے دونوں ہانتہ قابو میں ہیں۔ پر میں دہنے ہاتہہ سے بچہ کو پہیرتی ہوں۔

ع: ذرا مجھے بھی تو بتاؤ۔ کہ بچہ کو کسطرح پہیرتے ہیں۔

ص: جونسا ہانتہ تمہارے قابو میں ہو۔ اُسے ہانتہ کی پشت پر اوپر تک اچھی طرح ناریل کا تیل لگالو۔ پہر جب زچہ کے پانی جاری نہوا ہو اور رحم کا مونہہ اچھی طرح کہل گیا ہو۔ تو ہانتہ کی پانچوں انگلیاں اکٹھی کرکے آہستگی سے رحم کے اندر داخل کرو۔ پہر پانی سے بہری ہوئے تہیلی اور رحم کے جسم کے درمیان اسطرح سے ہانتہ کو داخل کرو کہ تمہاری ہانتہ کی ہتیلی بچہ کے پیٹ کی طرف رہے۔

ع: جب بچہ تہیلے کے اندر ہوا تو پہر یہہ کیونکر معلوم ہوگا کہ اُسکا پیٹ کدہر ہے اور پیٹہہ کدہر ہے۔

ص: یہہ تو معلوم ہوسکتا ہے۔ جسوقت درد اُٹھتا ہے اُسوقت اُس تہیلے کی جہلی تن جاتی ہے اُس وقت کچھہ معلوم نہیں ہوسکتا۔ پر جب درد بند ہوجاتا ہے۔ اور جہلی ڈہیلی ہوجاتی ہے۔ اُسوقت احتیاط سے ہانتہ سے دیکہنے سے اچھی طرح معلوم ہوسکتا ہے کہ پیٹ کدہر ہے اور پیٹہہ کدہر ہے ہانتہ سے پیٹہہ کی ہڈی معلوم ہوتی ہے۔ اور پیٹ پر ہانتہ پڑے تو بچہ کی نال معلوم ہوتی ہے

صاحبو | اب بتاؤ معلوم کرنا کچھہ مشکل ہے۔
عطری | ہے تو مشکل - پر یہہ ترکیب بہت آسان ہے - اچھا اب بتاؤ ہتیلی اور رحم کے بیچ میں ہاتھہ ڈالکر کیا کری -
ص | پہلے تو ناخن سے جھلی کو پھاڑ ڈالے -
ع | جھلی کو پھاڑتے ہی تو پانی نکل جائیگا۔
ص | نہیں پانی کیوں نکل جائیگا - رحم کے اندر تو دائی کا ہاتھہ ہوگا اور اُس سے رحم کا موہنہ رکا رہیگا - اسی سبب سے پانی نکلنے نہیں پائیگا - اب سمجھہ گئی کہ جھلی کے پھٹ جانے سے بھی پانی کیوں رکا رہیگا -
ع | ہاں اب تو سمجھہ گئی - پھر کیا کروگی ؟
ص | پھر تھیلی میں ہاتھہ ڈالکر بچہ کے پیر پکڑ لے -
ع | ایک پیر یا دونوں ؟
ص | ایک ہو یا دونوں -
ع | پیر کو پکڑنا ہی کافی ہے - یا تھوڑا بہت کھینچنا کھانچنا پڑیگا -
ص | پیر پکڑتے وقت اگر درد اُٹھے تو پکڑنا ہی کافی ہے - رحم کے دباؤ سے بچہ کا سر یا کندھا اوپر کو ہو جائیگا اور پیر نیچے کو آجائینگے -
ع | اور جو پکڑنے سے پیر نیچے کیطرف نہ آویں تو پھر کیا کرے -
ص | پھر جب تک درد رہے تب تک پیر کو پکڑے ہی رہے - جب درد بند ہو جاوے تو آہستہ آہستہ بچہ کے دونوں پیر پکڑکر نیچے کو اوتارلے - جو جھلی میں پانی ہو تو یہہ آسانی سے ہو سکتا ہے - جب رحم کے موہنہ سے پیر نکل آویں تو پھر بچہ کے پیر نکلنے کی صورت میں جسطرح زچہ کو جنواتے ہیں بعینہ اسیطرح سب کام کرے -
ع | ہاں اب سمجھہ گئی -
ص | میں نے جو تم سے پہلے کہا کہ جسوقت بچہ کو پھیرتی ہیں اُسوقت چاہے ایک پاؤ پکڑلو چاہے دونو

صاحبو | اسمیں بھی ایک بات ہے ۔ بچکے بچنے کی امید چھوڑ کر اگر دائی کو زچہ کے بچانیکی کوشش کرنی پڑے
پہر دونوں پیر پکڑ کر آہستہ آہستہ نیچے کیطرف اُتارے جسوقت درد اٹھے اُسوقت پیرونکو
تہوڑا تہوڑا کہینچا جاے اسطرح سے بچہ جلدی باہر آجاویگا۔ پر یہہ خیال رہے کہ بہت جلدی نکرے
کیونکہ جلدی سے کہینچنے سے بچہ نکلتے ہی کچہہ عجب نہیں کہ زچہ اس صدمہ سے مرجائے پر جہاں
دیکہو کہ زچہ راضی ہے اُس جگہہ جلدی کرکے بچہ کو مار نہیں ڈالنا چاہئے۔ اُسوقت بچہ کا صرف
ایک پیر پکڑ کر آہستہ سے نیچے اُتارے۔ بچہ کے کولے پہلے نکلتے ہیں۔ جس طرح بچہ کو
تکلیف نہیں ہوتی۔ اُسیطرح ایک پیر اُتار لانے سے بھی کچہہ تکلیف نہیں ہوتی۔ کیونکہ جو بچہ کے
دونوں پیر اکٹھے رحم کے موہنہ سے باہر نکلیں تو اُسکے کولونکی ضخامت کچہہ کم ہوجاتی ہے۔ اور
جو ایک پیر رحم کے موہنہ سے نکلے اور ایک پیر اکٹھا ہوکر بچہ کے پیٹ پر رہے تو کولے کی ضخامت
کچہہ بڑی ہوتی ہے۔ پہر دیکہو جب ضخامت کم ہوئی تو رحم کے موہنہ سے جلدی نکل آئیگا۔ اور
جب زیادہ ہے تو رحم کے موہنہ سے نکلنے میں دیر ہوگی۔

عطری | اچہا بچکے کولے نکلنے میں دیر ہونے سے کیا فایدہ۔ اور جلدی نکلنے میں کیا نقصان ہے۔

ص | اگر کولے جلدی نکلیں تو پیچھے سر کے نکلنے میں دیر ہوتی ہے۔ اور سر کے نکلنے میں دیر ہو تو
بچہ اکثر مرجاتا ہے۔ پر کولے کے نکلنے میں جب دیر ہو تو سر جلدی نکلتا ہے۔ اور بچہ کی مرجانیکا
زیادہ اندیشہ نہیں رہتا۔ پہر دیکہو بچہ کا ایک سر رحم سے اُتار لینا۔ اور اُسکے کولے کا پہلے نکلنا
ایک ہی بات ہے۔ اسی سبب سے جہاں دیکہو کہ زچہ اچہی ہے اُس جگہہ دونوں پیر جہٹ پٹ
کہینچکر بچہ کو نہ جنوائے صرف ایک پیر کہینچکر رحم کے موہنہ پر لے آئے اب تو ایک پیر اور دونوں
پیر کے نکالنے کا فرق اچہی طرح سمجھہ گئی نا؟

ع | ہاں سمجہہ گئی اچہا۔ جو سر کی نسبت گھٹنا نزدیک ہو تو پیر کی جگہہ گھٹنے کو رحم کے موہنہ پر
اُتار لانا کیسا ہے؟

ص | یہہ تو اچہا ہی ہے۔ کیونکہ پیر پکڑ کر اُتارنے میں بچہ کے پیر سے لیکر سارا بدن پہرنے

صاحبو | میں بہت جگہ چاہیے۔ پر گہٹنا پکڑکر اُتارلانے میں اتنی جگہ کی ضرورت نہیں۔ اب سمجھی نا۔؟
عطری | ہاں پہر تو گہٹنے پکڑکر اُتارنا اچہا ہے۔
ص | ہاں ہاں جب گہٹنا نزدیک ہے تو گہٹنا اُتارنا اچہا ہے گہٹنا یا پیر جو نزدیک ہو اُسکو اُتار لینا چاہیے۔
ع | جب گہٹنا پہلے نکلے تو جسطرح زچہ کو جنواتے ہیں۔ گہٹنا اُتار لانے سے بھی کیا زچہ کو اُسیطرح جنوانا چاہیے۔
ص | ہاں بعینہ اسیطرح سے کچہہ فرق نہیں ہے۔ پر یہہ یاد رہے کہ جب بچہ کا ایک پیر یا ایک گہٹنا پکڑکر اُتارنا ہو تو کوئی۔ یا پیر یا کوئی گہٹنا پکڑکر نہیں اُتار سکتے۔
ع | کیوں؟
ص | سمجہو کہ اگر بچہ کا داہنا ہاتہہ پہلے نکلے تو بائیاں گہٹنا پکڑکر اُتارنا چاہیے۔ اور جو بائیاں ہاتہہ پہلے نکلے تو داہنا پاؤں یا داہنا گہٹنا پکڑکر اُتارنا چاہیے۔ اس سی بچہ آسانی سی پہر جا سکتا ہے۔
ع | اچہا یہہ کیونکر معلوم ہو کہ بچہ کا جونسا ہاتہہ باہر نکلا ہے وہ داہنا ہے یا بائیاں ہے۔
ص | اسکے جاننے کی کوئی ضرورت نہیں۔ جدہر کا ہاتہہ پہلے نکلے اُسکے دوسری طرف کا گہٹنا یا پیر پکڑنیکی آسان ترکیب ہے۔ جونسا ہاتہہ پہلے نکلے اُس ہاتہہ کی ہتیلی والی طرف تم اپنا ہاتہہ برابر رحم میں داخل کردو تو تمہارا ہاتہہ بچہ کی بغل میں پڑیگا پہر بغل سے برابر سر کی طرف ہاتہہ لیجانے سے جسطرف کا ہاتہہ نکلا ہوا اسطرف کے گہٹنے یا پیر پہ ہاتہہ پڑیگا۔ بس پہر اُسکو چہوڑکر دوسرا گہٹنا یا پیر پکڑ لو۔
ع | ہاں یہہ تو ترکیب اچہی ہے۔
ص | رحم کے اندر سے بچہ کا پیر یا ہاتہہ گہٹنا۔ کندہا۔ یہہ سب کسطرح پہچاننا چاہیے۔ یہہ تو سب پہلے بتا چکی ہوں یاد ہے نا۔
ع | ہاں اچہی طرح یاد ہے۔

صاحبہ: ایک بات تمکو بتلانی بھول گئی تھی۔ میں پہلے ہی کہہ چکی ہوں کہ بچہ کو پھیرنے کے لئے جب رحم میں ہاتھ ڈالو تو ہاتھ کو اسطرح ڈالنا چاہیئے کہ ہتیلی بچہ کے پیٹ کیطرف رہے۔ پر اس بات سے خوب ہوشیار رہنا چاہیئے کہ بچہ کی ناف پر یا نال پر کسیجگہہ دباؤ نہ پڑے کیونکہ بچیکی جان نال میں ہوتی ہے۔ جو اُسمیں خونکی آمدورفت بند ہوجائے تو بچیکے مرجانیکا اندیشہ ہے۔ اور ایک بات خوب یاد رہے کہ جب بچہ کے پھیرنے کے لئے رحم میں ہاتھ ڈالو تو جسوقت درد اُٹھے اُسوقت رحم میں ہاتھ ہرگز نہ ڈالو۔ اور جو رحم میں ہاتھ ڈالنے کے بعد درد اُٹھے تو جب تک درد بند نہو ہاتھ کو اُس جگہہ لگائی رکھو۔

عطری: ہاں سمجھہ گئی۔

ص: جو ترکیب مینے تمہیں بتائی ہیں وہ صرف اسوقت کام آتی ہیں جبکہ رحم کا موںہہ اچھی طرح کھل گیا ہو۔ اور پانی نہ جاری ہوا ہو۔

ع: بھلا پھر اور بھی کچھہ بتاؤگی۔

ص: ہاں ہاں اصل بات تو ابھی بتانی باقی ہے۔ جب رحم کا موںہہ اچھی طرح کھل گیا ہو اور پانی جاری نہوا ہو تو بچہ کو پھیر دینا بہت آسان ہے۔ اسمیں نہ تو زچہ کو تکلیف ہوتی ہے۔ اور نہ بچہ کو اور نہ دائی کو۔ پر ایسا موقعہ بہت کم ہوتا ہے۔ پانی جاری ہوگیا ہے اور رحم کا موںہہ اچھی طرح نہ کھلا ہو اور زچہ بہت کم زور ہوگئی ہو۔ اکثر دائیونکو ایسی حالت میں کام پڑتا ہے اسلئے ایسی حالت کی تدبیریں پہلے سننی چاہئے۔

ع: ٹھیک ہے اب وہ بھی بتاؤ۔

ص: جب پانی جاری ہوجائی تو اُسکے بعد بچہ کو پھیرنا آسان نہیں ہے اور خاص کر کے جو رحم کا موںہہ کھلا نہو تو بہت ہی مشکل ہے کیونکہ رحم میں ہاتھہ ڈالنا مشکل ہے۔

ع: پھر زچہ کو کسطرح جنوانا چاہئے۔

ص: جنوانا تو ضرور ہے۔ چاہے کتنا ہی مشکل کیوں نہو جب دیکھو کہ پانی جاری ہوگیا ہو اور رحم کا

صاحبہ: موںنہہ اچہی طرح سے نہیں کھلا تو جس ہاتہہ سے بچہ کو پہیرنا ہے اُس ہاتہہ کی پیٹہہ کو ناریل کا تیل اچہی طرح سے چپڑ لے پہر پانچوں اُنگلیاں اکٹہی کرکے بہت آہستگی سے رحم کے موںنہہ تک پہنچا دے۔ انگلیاں تب تک اکٹہی رکہے۔ اور پانچوں اُنگلیوں کے سرے آہستہ سے رحم کے اندر داخل کردے پہر رحم کا موںنہہ کہولنے کے لئے پانچوں اُنگلیاں آہستہ آہستہ پہیلا کر زور دینا چاہئے اس سے زور پاکر آہستہ آہستہ رحم کا موںنہہ کہلتا جائیگا اُسوقت ساتہہ کا ساتہہ اپنا ہاتہہ رحم میں داخل کرنا چاہئے۔ پہر آہستہ آہستہ جب سارا ہاتہہ رحم میں داخل ہو جائے تو بچہ معمولی طرح پر بچہ کو پہیر دے۔

عطری: ہاں اب تو اچہی طرح سمجہہ گئی۔

صر: ہاتہہ سے رحم کا موںنہہ تو کہول دوگی۔ پر خوب ہوشیاری سے یہہ کام کرنا چاہئے ایسا نہو کہ زور سے رحم کا موںنہہ پہٹ جائے۔ جسوقت ہاتہہ سے رحم کا موںنہہ کہولا جائے اُسوقت زچہ کے پیٹ کو ایک ہاتہہ سے اچہی طرح پکڑ رکہنا چاہئے۔ اس سے زچہ کو بہی آرام رہتا ہے اور دائی کو بہی آسانی ہوتی ہے۔

ع: کیا ایسا بہی کبہی ہوتا ہے کہ پانی بہی جاری نہوا ہو۔ اور رحم کا موںنہہ بہی نہ کہلا ہو۔ پہر بہی اُسیوقت بچہ کو پہیر دینا ضرور ہو۔

صر: ہاں ایسا بہی ہوتا ہے۔ اس صورت میں جیسا پہلے بتا چکی ہوں اُسیطرح ہاتہہ سے رحم کا موںنہہ کہولدے۔ اور رحم میں ہاتہہ داخل کردے پہر ناخن سے جہلی کو پہاڑ کر بچہ کو پہیر دے جس حالتمیں بچہ پہیر دینا بہت مشکل ہے وہ ابہی میںنے تمہیں نہیں بتائی ہیں۔

ع: وہ کب بتاؤگی۔

صر: اب بتاتی ہوں لو سنو جب دیکہو کہ پانی کو جاری ہوئے بہت دیر ہوئی۔ اور بچہ کا ہاتہہ رحم سے نکل آیا ہے۔ اور رحم کے موںنہہ نے ہاتہہ کو کس رکہا ہے۔ تو جان لو کہ بچہ کا پہیرنا مشکل ہے۔

دائی۔ ہاں ایسی صورت میں تو بڑی مشکل ہو جاتی ہے۔ رحم کا مونہہ خالی ہو تو بھی خیر جب ذرا بھی جگہہ نہو تو اسمیں ہاتہہ ڈالکر بچہ کو کسطرح پھیر دے۔

صاحبہ۔ ہاں اس میں کیا شک ہے۔ پر یہہ سب باتیں سنکر زچہ کو جنوانا تم جیسا مشکل سمجھتی ہو اصل میں زچہ کا جنوانا اتنا مشکل نہیں۔

د۔ بہلا۔؟

ص۔ ہاں خدا کی کچہہ ایسی قدرت ہے کہ اس حالت میں رحم میں ہاتہہ ڈالنا مشکل ہے اس لئے گویا ایک آسان تدبیر بتادی ہے۔

د۔ وہ کیا۔؟

ص۔ وہ یہہ ہے۔ کہ جب بچہ کا سر پہلے نکلتا ہے تو اسکے پیر اور کولہے رحم کے مونہہ سے بہت دور رہتے ہیں اسی طرح جب بچہ کا ہاتہہ پہلے نکلتا ہے تو پانی جاری ہونے سے پہلے اسکے پیر اور کولہے رحم کے مونہہ سے دور ہوتے ہیں اسلئے پانی جاری ہونے سے پہلے یا جاری ہوتے ہی جو بچہ کو پہیرنے کی ضرورت ہو تو رحم میں ہاتہہ داخل کئے بدون بچہ کا گھٹنا یا پیر ہاتہہ میں نہیں آسکتا لیکن جب پانی کو جاری ہوئے بہت دیر ہوگئی ہو تو رحم بہت خالی ہو جاتا ہے اور سکڑنے کے وقت بچے پر زیادہ زور ڈالتا ہے۔ اسلئے جیسا بچہ ٹیڑھا ہو جاتا ہے اور بچہ کا پیر آپ سے آپ رحم کے مونہہ سے بہت نزدیک آجاتا ہے۔ پر جو بچے کے پیر رحم کے مونہہ سے ایسے نزدیک ہوں تو رحم میں ہاتہہ ڈالکر اسکے پیر پکڑنے کی ضرورت نہیں۔ اندام نہانی پر ہاتہہ رکہکر رحم میں ایک یا دو انگلیاں داخل کرے بچے کے پیر پکڑکے نیچے اتارے۔

د۔ یہہ تو ہوا۔ اب بچہ کا جو ہاتہہ رحم کے مونہہ سے نکلا ہوا ہے اسکا کیا کرے۔ کیا اسے دہکیلکر رحم کے اندر کردے۔

ص۔ توبہ توبہ یہہ کہیں ہو سکتا ہے۔ ایسا نرم ہاتہہ یا تو ٹوٹ جائے یا بازو سے علیحدہ ہو جائے۔ اور دہکیلنے سے وہ اندر کب جا سکتا ہے جب تک بچہ کا کندہا یا سر اوپر

صاحبو | کونہ چڑہے تب تک ہاتہہ کسطرح اندر جا سکتا ہے۔ پیر پکڑ کر اوتار لینے سے کندہے اور سر کے ساتہہ ہاتہہ آپ ہی رحم کے اندر چڑہ جائیگا۔ اب سمجہہ گئی۔؟

عطری | ہاں اب تو کچہہ بھی سمجہنا باقی نہیں رہا۔ ایک ایک کر کے ساری باتیں پوچہہ لیں۔ اب ایک بات اور بتا دو۔

ص | ہاں پوچہو۔؟

ع | جیساکہ بچہ کا پیر یا گہٹنا یا کولا۔ پہلے نکل سکتا ہے۔ اسیطرح سے کوہنی اور کندہا بھی پہلے نکل سکتا ہے یا نہیں۔

ص | ہاں نکل سکتا ہے۔ جسطرح ہاتہہ پہلے نکلنے سے زچہ کو جنواتے ہیں کوہنی یا کندہا پہلے نکلنے سے بھی اسیطرح جنوانا چاہیے۔

ع | اچہا یہہ بھی معلوم ہو گیا۔

ص | ایک بات اور یاد رکہو۔

ع | وہ کیا۔

ص | بچہ کے علیحدہ علیحدہ بدن کے حصہ اکٹہے نکل سکتے ہیں۔

ع | وہ کسطرح۔؟

ص | جیساکہ (۱) سر کے ساتہہ ہاتہہ اور بازو نکل سکتے ہیں۔

۲ | دونو پیر اور دونو ہاتہہ اکٹہے نکل سکتے ہیں۔

۳ | ایک ہاتہہ اور ایک پیر دونوں اکٹہے نکل سکتے ہیں۔

۴ | ہاتہہ پیر کے ساتہہ نال بہی نکل سکتی ہے۔

ع | یہہ اور کیا جہیلا بتا دیا۔

ص | جہیلا کیا ہے۔ جو جو حالت زچہ کی ہوتی ہے۔ سب معلوم رہنے چاہییں۔ دائی کا کام کچہہ آسان ہے ؟

عطری — ہاں اسمیں کیا شک ہے - اچھا جب اسطرح علیحدہ علیحدہ حصہ بدن کے اکٹھے نکلیں تو زچہ کو
کسطرح جنوانا چاہیے -

صاحبو — جب ایسا ہوتا ہے تو زچہ کو جنوانا کچھہ مشکل نہیں جب بچیکا ہاتھہ یا بازو سر کے ساتھہ نکلے تو پہلی
آہستہ سے اُس ہاتھہ یا بازو کو رحم کے اندر چڑھا دینے کی کوشش کرے - جو چڑھا سکو
تو اچھا ہی ہے - پھر تو کچھہ دقت ہی نہیں ہوگی - بچہ کے سر نکلنے کی صورت میں جسطرح زچہ کو
جنواتی ہیں - اُسیطرح جنوا دے - جو ہاتھہ یا بازو آسانی سے رحم کے اندر نہ چڑھ سکے تو بچے
کے پیر پکڑکر بچہ کو گھما دے - یعنے پیر پکڑکے نیچے اوتار لائے - *

ع — اچھا جو ہاتھہ اور پیر اکٹھے نکلیں تو کیا کرے - ؟

ص — جسطرح پیر پہلے نکلیں - ایسی کوشش کرنی چاہیے - کیا یہہ بھی بتانا پڑیگا -

ع — نہیں بار بار بتانیکی کیا ضرورت ہے پہلے ہاتھہ نکلنے کے نسبت پیر پہلے نکلنا بہت اچھا ہے یہہ مجھے
خوب یاد ہے - اب پیر کسطرح پہلے نکل سکتے ہیں -

ص — کیوں پیر کو پکڑکے آہستہ سے کہینچکر رحم کے مونہہ کے باہر نکال لے - پھر پیر باہر آگیا اور ہاتھہ
رحم کے اندر رہا - پھر جسطرح پیر پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کو جنواتی ہیں اُسیطرح جنوا دے پر خوب
ہوشیار رہنا چاہیے ایسا نہو کہ پیر سمجھکر کسی ہاتھہ کو کہینچکر باہر نکال لو - اور یہہ بھی خیال رہے
کہ ہاتھہ ڈالکر دیکھتے وقت بچہ کے ہاتھہ یا بازو نیچے کو نہ اُتر آویں -

ع — ہاتھہ پیر کے ساتھہ نال نکل آوے تو کیا کرنا چاہیے ؟

ص — نال کو اوپر چڑھا دے (دیکھو باب ۳)

ع — خیر اب بہو کو جلدی سے جنوا دو - بچاری بہت دیر سے تکلیف پا رہی ہے -

ص — ہاں لو اب کیا دیر ہے - (یہہ کہکر ہاتھہ رحم کے اندر ڈالکر آہستہ سے بچہ کے پیر پکڑکے نیچے اُتار لیا
اور جھٹ بچہ پیدا ہوگیا) دیکھا میں جسطرح کہتی تھی ویسا ہی ہوا نا - ؟

ع — واہ مجھے تو امید نہ تھی کہ ایسی جلدی جن سکے گی - تمہارے ہاتھوں میں ہی برکت ہے - اب زچہ

* کوئی کوئی ایسی صورت میں بچہ کے سر ونکی نسبت بچیکا نکالنا اچھا سمجھتے ہیں - ۱۳۰

عطری | اور بچہ کو کیا کرنا چاہیے ؟
صاحبہ | کیوں بار بار بتاؤں۔ گلابو کے جب بچہ ہوا تہا تب جو جو باتیں کیں تہیں۔ ساری باتیں اُسی طرح سے کرتی جاؤ اُسمیں کچہہ بھی فرق نہ کرو۔
ع | بہت اچہا۔ ؟

# تیسرا باب

جو بچے کی نال پہلے نکل آوے تو کیا کرنا چاہیے۔

ع | کیوں جی ہاتہہ پیر نکلنے کے سوا زچہ کی اور بھی کوئی مشکل حالت ہوتی ہے ؟
ص | ہاں ہوسکتی ہے۔ ایسا بھی ہوتا ہے کہ بچے کی نال پہلے نکل آوے۔ اور ایسا ہی ہوسکتا ہے کہ زچہ کی آنول پہلے نکل آوے۔
ع | بہلا پہر تو اِن دونوں صورتوں کی بہی تدبیر بتا دینی چاہیے۔
ص | ہاں بتاتی ہوں۔ بچہ کے ہاتہہ پیر پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کی جان کا خوف ہوتا ہے پر نال کے پہلے نکلنے سے زچہ کی جانکا کچہہ خوف نہیں۔ صرف بچہ کی ہی جانکا خوف ہے زچہ کا اسمیں کچہہ نقصان نہیں۔
ع | اُسکا کیا سبب۔ ؟
ص | یہہ تو پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ نال میں بچہ کی جان ہوتی ہے۔ اسلیئے اگر کسی سبب سے اُسکے اندر خون کی آمد و رفت میں خلل پہنچے تو بچہ کی جانکا اندیشہ ہو جاتا ہے۔ اور جب بچہ کے سر ہاتہہ یا پیر کے ساتہہ نال نکل آوے تو اُسپر دباؤ پڑنیکا بہت اندیشہ ہوتا ہے۔
ع | اچہا بچے کے سر یا پیر یا ہاتہہ کے ساتہہ کے سوا نال کبہی اکیلی ہی نکل آتی ہے۔
ص | ہاں نال اکیلی ہی نکلتی ہے۔ لیکن بہت شاذ و نادر۔ درد کے اُٹھتے ہی کبھی کبھی نال پہلے نیچے

حامله | اتر آتی ہے۔ پھر سر یا ہاتھہ یا پیر دکھلائی دیتا ہے۔

عورت | کیوں جی زیادہ تر نال کسکے ساتھہ نکلا کرتی ہے؟ سر کے ساتھہ یا ہاتھہ یا پیر کے ساتھہ۔

م | اکثر تو سر کے ساتھہ ہی نکلتی ہے۔ کیونکہ اکثر سر ہی پہلے نکلتا ہے۔ اور اکثر ہاتھہ کے ساتھہ بھی نکلتی ہے۔ لیکن جب ہاتھہ پہلے نکلتا ہے تو اکثر نال اُسکے ساتھہ نکلتی ہے۔

ع | اچھا نال کے پہلے نکلنے کا کچھہ سبب ہے؟

م | ہاں سبب کیوں نہیں ہے۔ بلا سبب تو کوئی بات ہو ہی نہیں سکتی۔ دیکھو جب سر پہلے نکلتا ہے تو رحم کے سونہہ کو وہ بالکل بند کر لیتا ہے۔ اور جب بچہ کے بدن کا اور کوئی حصہ باہر نکلے تو رحم کا مونہہ بالکل رک نہیں جاتا ادہر ادہر سے رحم کا مونہہ کھلا رہتا ہے۔ اسی سبب سے اُس سوراخمیں سے نال باہر آجاتی ہے اسی سبب سے جب بچہ کا بازو یا ہاتھہ یا کولہ یا پیر پہلے نکلتا ہے تو اُسکے ساتھہ نال اکثر باہر آجاتی ہے پر جب سر پہلے نکلتا ہے۔ تو رحم کا مونہہ بالکل رک جاتا ہے۔ اور نال باہر نہیں نکل سکتی۔

ع | ابھی تو تم کہتی تہی کہ سر کے ساتھہ ہی نال نکل آتی ہے۔ اب کسطرح کہتی ہو کہ سر کے ساتھہ نال نہیں نکلتی ہے۔

م | ذرا سنو تو سہی۔ جب ساری باتیں سن لوگے تو سب سمجھہ میں آجائیگی جس جس سبب سے سر کے ساتھہ نال نکلتی ہے وہ یہہ ہیں۔

(۱) | (۱) جو بچہ کا سر معمول سے چھوٹا ہو تب بہی نال پہلے نکل آتی ہے۔

(۲) جو نال زیادہ لمبی ہو تب بہی سر کے ساتھہ نکل سکتی ہے۔

(۳) جو سر اور ہاتھہ ایک ساتھہ نکلیں تو بہی سر کے ساتھہ نال نکل آتی ہے۔

(۴) جو بچہ کے تہیلے میں پانی زیادہ ہو اور وہ پانی اچانک جاری ہو جائے تو بہی بچہ کے سر کے ساتھہ نال پہلے نکل آتی ہے۔

(۵) | (۵) جو زچہ کے کولے کی ہڈی زیادہ چوڑی ہو تو بہی بچہ کے سر کے ساتھہ نال باہر آسکتی ہے

صاحبو (٦) جب جوڑے پیدا ہوتے ہیں تو اکثر جو بچہ پیچھے پیدا ہوتا ہے اسکے سر کے ساتہہ نال پہلے نکل آتی ہے۔

(٧) رحم کے جسجگہہ آنول رہتی ہے۔ اگر وہ رحم میں ادہر ادہر ہوجاوے تو بھی نال پہلے نکل آتی ہے۔

(٨) اور جو آنول ٹہیک جگہہ ہو اور نال آنول کے عین بیچوں بیچ لگی ہوئی نہو۔ ادہر ادہر ہو تب بہی نال پہلے نکل آتی ہے۔ اب سمجھہ گئی۔؟

عطری ہاں اب خوب اچھی طرح سمجھہ میں آگئی۔ اب بتاؤ کہ یہہ معلوم کیونکر ہو کہ نال پہلے نکلی ہے یا نہیں۔

ص یہہ معلوم کرنا کچھہ مشکل نہیں ہے۔ کبھی کبھی نال کا ایک پیچ اندام نہانی سے لٹکا ہوا دکھائی دیتا ہے جب ایسا ہو تو کچھہ شبہہ ہی باقی نہیں رہتا۔

ع اچھا جی اس نال کو ہاتہہ لگاکر دیکھنے سے وہ پھڑکتی ہوئی معلوم ہوتی ہے یا نہیں۔

ص ہاں پھڑکتی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔ لیکن ہمیشہ نہیں معلوم ہوتی۔

ع کیوں اسکا کیا سبب؟

ص جو بچہ مرجاتا ہے تو نال میں خون نہیں چلتا۔ اسلیے پھڑکنا بند ہوجاتا ہے۔ نال ہاتہہ میں سرد معلوم ہوتی ہے اور جب خون اسکے اندر چلتا ہو۔ اسوقت جیسی سخت سی معلوم ہوتی ہے۔ خون کا چلنا بند ہوجائے تو ویسی سخت معلوم نہیں ہوتی۔

ع جو بات تمنے اب بتائی ہے اسطرح تو پہچاننا بہت مشکل ہے۔

ص نہیں مشکل کیا ہے۔ نال کا الجھا ہوا گچھا بچہ کے بدن کے اور کسی حصہ جیسا نہیں ہوتا ہے جیسے اسکا دہوکا ہو۔ اسکی شکل نرالی ہی ہوتی ہے۔ جو کبھی دہوکا ہو تو ہاتہہ کی مٹھی کے پوروں اور پیر کی انگلیوں کے ساتہہ کسی قدر ہوسکتا ہے۔ جو اچانک ہاتہہ مٹھی کے پوروں پر یا پیر کے انگلیوں پر پڑے تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا نال کا ایک پیچ ہے۔

ع اچھا پہر یہہ شبہہ کسطرح دور ہو۔

ص یہہ کچھہ مشکل نہیں۔ کیونکہ نال پر ہاتہہ پڑتے ہی اسکا پھڑکنا معلوم ہوتا ہے۔ اور اسکی سوا پانچہ پانچہ انگل تک نال کو ہاتہہ سے دیکھنے سے بہی شبہہ دور ہوسکتا ہے۔ اور جو ہاتہہ مٹھی پر یا پیر کی انگلیوں پر پڑے

صاحبہ | تو ہاتہہ کو ذرا اوپر کو لیجانے سے بچہ کے ہاتہہ کی کلائی اور پیر کی اڑیاں معلوم ہونگی۔ پس اسطرح سارے شُبہہ دور ہوجاینگے۔

عطری | ہاں پہچان تو اچہی بتائی۔ اب اچہی طرح سمجہہ میں آگئی۔

ص | ایک اور صورت ہے جسمیں زچہ کی انتڑی کو بچہ کی نال سمجہکر دہوکہ سے کہنچنا ممکن ہے۔

ع | تم تو ایسی ایسی باتیں بتاکر زچہ کو مفت میں ڈراؤ ہو۔

ص | نہیں ڈرانے میں کیا ہے۔ زچہ کی ساری صورتیں سیکہہ رکہنی چاہیئے۔ کیا جانی کونسی بات کس وقت کام آجائے۔

ع | اچہا پہر وہ بہی بتادو۔

ص | وہ یہہ ہے کہ کبہی کبہی ایسا ہوسکتا ہے کہ کسی سبب سے اگر رحم ذرا سا پہٹ جائے اور زچہ کے پیٹ کی انتڑی اس سوراخمیں سے رحم میں داخل ہوجائے تو بچہ کے ساتہہ وہ انتڑی رحم کے یا اندام نہانی کے موںہہ پر آجاتی ہے اور جو دائی اُسکو غلطی سے بچہ کی نال سمجہکر کہینچے تو زچہ کی جان جاتی رہتی ہے۔

ع | کیا رحم کے تہوڑے بہت پہٹ جانے سے زچہ بچ سکتی ہے۔

ص | ہاں بچ تو سکتی ہے۔ پر وہ مرنیکے برابر ہے۔ جو زیادہ ضرب لگے تو زچہ نہیں بچ سکتی۔

ع | خیر اس بات کو جانے دو یہہ بڑا نازک معاملہ ہے۔ یہہ بات دائی کے بس کی نہیں ایسی صورت میں بڑے ہوشیار ڈاکٹر کا کام ہے۔

ص | اچہا پہر اُسکو جانے دو پہر کسی وقت سمجہادونگی۔

ع | اب یہہ تو بتاؤ کہ جو نال پہلے نکلے تو بچہ کو زندہ رکہکر زچہ کو جنوانیکی کیا ترکیب ہے۔

ص | (۱) جہاں دیکہو کہ بچہ کی نال پہلے نکلی ہے اور درد جلدی جلدی اُٹہتا ہے اور دیر تک رہتا ہے اُسوقت یہہ جانلو کہ بچہ کو زندہ رکہنا بہت مشکل ہے۔

ع | پہلا پہر تو ایسی صورت میں درد دیر دیر میں اُٹہنا اچہا ہے۔

صاحبو | ہاں صرف دیر دیر میں اُٹھنے سے کچہہ فایدہ نہیں دیر تک رہنا بھی نہیں چاہیے۔
(۲) اِسکے سوا جب نال پہلے نکلے تو زچہ کے رشتہ دارونکو یہہ بات فوراً بتادینی چاہیے کہ بچہ کی بچنے کی اُمید نہیں۔ اِس بات کو ہرگز نہ چھپائے۔

عطری | ہاں ناحق اپنے ذمہ بوجہہ کیوں رکہے۔

ص | (۳) پورے دنونسے جتنے پہلے بچہ پیدا ہو نال کے پہلے نکلنے سے اتنا ہی کم خوف ہے کیونکہ بہت چھوٹا بچہ بہت دیر تک نال کا دباؤ برداشت کرسکتا ہے۔ اور جلد ہی نہیں ہانپتا۔
(۴) جو پہلی دفعہ کی زچہ کی نال پہلے نکلے تو بچہ کو بچانا بہت مشکل ہے۔
(۵) جس زچہ کے بہت سے بچہ ہو چکے ہوں اور آسانی سے جنتی ہو۔ اگر اُسکے بچہ کی نال پہلے نکلے تو اتنا خوف نہیں۔
(۶) یہہ بہی یاد رکہو کہ لڑکی کے نال پہلے نکلنے میں جتنا اندیشہ ہے لڑکے کے نال پہلے نکلنے میں اتنا اندیشہ نہیں ہے۔
(۷) جو زچہ کے جوڑہ پیدا ہو تو پہلے بچے کے اکثر نال پہلے نکلتی ہے۔ اِس نال کے پہلے نکلنے میں سب سی تہوڑا خوف ہے۔ کیونکہ پہلا بچہ اکثر چھوٹا ہوتا ہے۔ اور پہلے ایک بچہ کے پیدا ہوجانے کے سبب سے رحم اور اندام نہانی کا مونہہ اچھی طرح فراخ ہوجاتا ہے۔

ع | یہہ باتیں تو اچھی طرح سمجہہ میں آگئیں۔ اب ایک بات اور پوچھتی ہوں جو نال بچہ کے سر کے ساتہہ نکلے۔ تو نال پر زیادہ دباؤ پڑتا ہوگا۔

ص | ہاں یہہ بات تو ٹھیک ہے۔ کیونکہ بچہ کا سر اُسکے بدن کے اور حصونسے بڑا اور سخت ہوتا ہے اسی سبب سے نال پر زیادہ دباؤ پڑتا ہے۔

ع | پہر تو ایسی صورت میں بچہ کی طرف سے ہاتہہ دہوتے ہونگے۔

ص | نہیں خدا کی قدرت ہے کہ اگر ایک دفعہ بہی بچہ کے مونہہ میں ہوا چلی جائے تو پہر نال پر کتنا ہی دباؤ پڑے بچہ نہیں ہانپتا۔

عطری | کیونکر اچھی طرح سمجھ میں نہیں آیا۔؟
صاحبو | جب تک بچہ رحم میں رہتا ہے صرف تب ہی تک نال میں خونکی آمد و رفت کی ضرورت رہتی ہے جیسے ہمارے پھیپھڑوں سے خون صاف ہوتا ہے اسی طرح سے زچہ کی انول بچہ کے خونکو صاف کرتی ہے۔ جب ہمکو ہوا نہیں ملتی تو ہم جسطرح ہانپ جاتے ہیں۔ نال میں خونکی آمد و رفت بند ہوتی ہے بچہ بھی اُسیطرح ہانپ جاتا ہے۔ رحم کے اندر یہہ حالت رہتی ہے۔ پھر جب بچہ کا مونہہ باہر نکلتا ہے۔ اور اُسمیں ہوا جانے لگتی ہے۔ تب نال کے اندر خونکی آمد رفت کی اتنی ضرورت نہیں رہتی۔ اسیلئے گو کہ سر کے ساتھہ نال کے نکلنے میں نال پر بہت دباؤ پڑتا ہے۔ تاہم تھوڑی دیر بعد بچہ کے مونہہ باہر نکلنے سے اور مونہہ کے اندر ہوا جانے سے نال پر جو دباؤ پڑتا ہے اُس سے کچہہ نقصان نہیں ہوتا۔ اب سمجھہ گئی۔

ع | ہاں اب سمجھہ گئی۔ اب بچہ کو بچا کر زچہ کو جنوانیکی ترکیب بتاؤ۔

ص | جب نال پہلے نکلے تو بچہ کو بچا کر زچہ کو جنوانیکی لئے دائی کو دو کام کرنے چاہئیں۔

ع | دو کام کیا کیا۔؟

ص | ایک تو یہہ کہ جسطرح ہو سکے نال پر دباؤ نہ پڑے۔ اور دوسرے یہہ کہ اگر ایسا ممکن نہو کہ نال پر ذرا بھی دباؤ نہ پڑے تو وہ دباؤ جسقدر تھوڑی دیر تک رہے اُسکی کوشش کرے ان ہی دو باتونکا خیال رکھکر زچہ کو جنوانا چاہیے۔ ایسا نہو کہ بچہ کے بچانیکی تدبیر میں زچہ کی جان جوکہوں میں ڈال دے۔ کیونکہ جو نال پہلے نکلے تو زچہ کا کچہہ خوف نہیں صرف بچہ کی ہی جانکا اندیشہ ہوتا ہے۔

ع | ہاں یہہ تو تم پہلے ہی بتا چکی ہو۔

ص | اس موقعہ پر دائی کا اول کام یہہ ہے کہ پانی جاری ہونے ندے۔ جب تک پانی رہے تب تک نال پر دباؤ پڑکر بچے کے مر جانیکا کچہہ اندیشہ نہیں ہوتا۔ اور جب تک پانی جاری نہو جائے تب تک نال کو اُٹھا کر رحم کے اندر داخل کر دینے کی کوشش نہ کرے

صاحبہ | ایسا نہو کہ اس بات کی کوشش میں جھلی پھٹ جائے - جو پانی کے جاری ہونے سے پہلے رحم کا سونہہ اچھی طرح کھُل جائے تو نال پر زیادہ دباؤ پڑنے کا خوف نہیں رہتا -

عطری | زچہ کے جنوانے میں پھر تو اصل کام یہی ہے کہ پانی کو جاری ہونے ندے -

م | ہاں اسمیں کیا شک ہے جب پانی جاری اور خاص کرکے جب پانی بے وقت جاری ہو جائے تو پھر سارے معاملے مشکل ہو جاتے ہیں -

ع | رحم کے سونہہ کہلنے سے پہلے جو پانی جاری ہو جاوے تو اُسیکو پانی کا بے وقت جاری ہونا کہتے ہیں -؟

م | ہاں اور کیا - اور نال کو ہاتہہ سے رحم میں چڑہا دینا ہی سب سے اچھی تدبیر ہے -

ع | ہاتہہ سے کسطرح چڑہا دے اور چڑہا دی تو وہ اندر رہی کیونکر پھر اُتر کر نیچے نہ آ جائیگی -؟

م | اُسکے روکنے کی تدبیر بتاتی ہوں جس ہاتہہ کا موقعہ اچھا ہو اسی ہاتہہ کی دو یا تین انگلیاں سر یا اور کسی عضو کے برابر کو جو رحم سے باہر نکلا ہو رحم کے اندر داخل کر دی پھر انگلیونکے سری نال کے ایک دو پیچ کہ جو اتر آئے ہوں ایک جگہہ اکٹھا کر لے پھر جب دیکھے کہ درد بند ہو گیا ہے اُسیوقت انگلی سی رحم کے اندر کو داخل کر دے - پھر جب تک دوسری دفعہ درد اُٹھے تب تک نال کو بچہ کے اُسی عضو پر رکھکر جو پہلے نکلا ہوا انگلیونسے تہامے رہے - پھر جب رحم سکڑ کر انگلیونکے سر تک چڑہجائے تو آہستہ سی رحم سے انگلیاں نکال لے -

ع | پھر نال رحم میں ٹھہر جائیگی -؟

م | ہاں اگر تدبیر سے رکھی جائے تو رہ جائیگی - رحم نیچے کیطرف سی اوپر کیطرف سکڑا کرتا ہے - اسی سکڑنیکے ساتہہ نال بھی اوپر کو چڑہجا سکتی ہے - اسیلئے اُسکو انگلی سی اندر داخل کر دینا چاہئیے -

ع | ہاں یہہ تو سمجھی - لیکن جو درد کے تہمتے ہی یا دوسری دفعہ درد کے اُٹھتے کے ساتہہ نال پھر باہر آ جائے تو کیا کرے -

م | پھر اُسیطرح ہاتہہ سے چڑہا دے - اسیطرح ہر دفعہ کرتے کرتے ایک دفعہ تو ٹھہر جائیگی -

صاحبہ — اور خاص کر کے جب تک نال اچھی طرح ترٹ پتی ہوئی معلوم ہو تب تک کئی دفعہ اسطرح کرنیمیں کچھ اندیشہ نہیں ہی چاہے دس دفعہ چڑہا دو چاہے بیس دفعہ چڑہا دو۔

عطاری — اچھا جب اسطرح ہاتہہ سے نال چڑہا دینکی ضرورت ہو تو جدہر سے نال نکلی ہو اگر زچہ کو اسکی دوسری طرف کروٹ دیکر لٹا یا جاوے تو کیسا ہی۔؟

ص — قربان جاؤں ایسی عقل کے ہیں۔ یہہ بات ابہی تمہیں کہنے کو تہی کہ جسطرف سے نال نکلی ہو اسکی دوسری طرف کی کروٹ لینے سے بہت فایدہ ہی۔ اگر دہنی طرف سے نال نکل آوے تو زچہ کو بائیں کروٹ۔ اور اگر بائیں طرف سے نکلی ہو تو داہنی کروٹ لٹا دینا چاہئے۔ پہر نال چڑہا دینے کے بعد آپ سے آپ اسکے نکل آنیکا اندیشہ نہیں رہتا۔ اسکے سوا ایک اور اچھی تدبیر ہے۔

ع — وہ کیا؟

ص — جس بچہ کے جس عضو کے ساتہہ نال نکلی ہو اسکے داہنے یا بائیں طرف یا پچھلی طرف سے اسکو سامنے کیطرف لاسکیں تو رحم کے اندر بار بار نال کو پہیر دینکی سہولیت ہو جاتی ہے۔

ع — اس جگہہ بچہ کے عضو کے پیچہے یا سامنے کو نیچے یا اوپر بہی تو کہہ سکتے ہیں۔؟

ص — ہاں کہہ سکتے ہیں چاہے پیچہے یا سامنے کہو یا اوپر یا نیچے کہو غرض سمجہنے سے ہے۔

ع — اچھا جو بار بار رحم کے اندر نال کو پہیر دینے سے بہی کام نہ نکلے تو کیا کرنا چاہئے۔

ص — آخرکار پہر ایسی تدبیر کرنی پڑیگی کہ جسطرح نال پر دباؤ نہ پڑے جب دیکہو کہ زچہ کے کولی کی ہڈی کچھہ فراخ ہی اور وہ کئی بچے جن چکی ہے اور درد ٹہیک ٹہیک معمولی وقت پر اٹہتا ہی اور تہمتا ہے۔ رحم کا موہنہ اور اندام نہانی اچھی طرح کہل گئی ہے اور بچہ جلدی پیدا ہونیوالا ہی اسوقت ایسی تدبیر آسانی سے ہو سکتی ہی کہ نال پر دباؤ نہ پڑے۔

ع — وہ تدبیر کیا کرے اچھی طرح سمجہہ میں نہیں آئی۔

ص — اچھی تدبیر کرنے سے نال پر دباؤ نہیں پڑیگا۔ اسکی ٹہیک ٹہیک تدبیر زبان سے سمجہانا مشکل ہے جسوقت جیسی حالت ہو اسوقت ویسی تدبیر کرنی چاہئے پہر بہی ایک مثال دیکر ایک تدبیر

صاحبو | سمجھادیتی ہوں۔

عطری | میں بھی تو وہ ہی چاہتی ہوں۔

ص | فرض کرو کہ بچے کے سر کے ساتھہ نال نکلی۔ اور جوں جوں درد اُٹھتا ہے۔ بچہ کا سر رحم کے مونہہ سے تھوڑا تھوڑا نکلتا ہے اسی صورت میں تم جانو نال بچلکر ہی نکلے گی۔ پھر ایسی صورت میں نال میں خون کی آمدرفت بند ہوکر بچہ آپ ہی ہانپ جائیگا۔ اسیلئے جہاں دیکھو کہ نال پر دباؤ پڑتا ہے تو اُسکو آہستہ سے اُس جگہہ سے ہٹاکر اور جگہہ رکھدے اسی طرح سے بچاؤ کرنے سے بچہ اچھی طرح پیدا ہو جائیگا۔

ع | اچھا اب تو اچھی طرح سمجھہ گئی۔ ایک بات اور پوچھتی ہوں کہ جب بچہ کے ہاتھہ کے ساتھہ نال نکلے پھر تو بچہ کو پھیر دینا پڑیگا نا۔؟

ص | ہاں اسمیں کیا شک ہے۔ بچہ کو پھیر دے اور ایسی تدبیر کرے جس سے نال پر دباؤ نہ پڑے اسوقت ایک دو باتیں اور بتا چھوڑتی ہوں یاد رکھنا۔

ع | اچھا بتاؤ۔

ص | جو بچے کے سر کے ساتھہ نال نکلے۔ اور اُسکو رحم میں چڑھادیں تو اکثر نال رحم کے اندر رک جاتی ہے اور نال کو اکٹھا کرکے بچے کی گردن کے غول میں رکھنا اچھی تدبیر ہے۔ پر جو نال پیر یا گھٹنا یا کولے کے ساتھہ نکلے تو بار بار رحم میں چڑھا دینے سے ہی باہر نکل آتی ہے۔ اور ایک بات یاد رہے کہ اگر درد اُٹھتے ہی نال باہر آجائے تو بچہ کا بچانا مشکل ہوتا ہے۔ کیونکہ درد کے اُٹھنے سے بچہ پیدا ہونے تک برابر نال پر دباؤ پڑتا رہیگا۔ اُسکے برخلاف جب بچہ کے پیدا ہونیکے ذراسی دیر اور پہلے نال نکل آوے تو کچھہ اندیشہ نہیں ہے کیونکہ بہت تھوڑی دیر تک اُسپر دباؤ پڑیگا۔ اور تھوڑی دیر میں بچہ پیدا ہو جائیگا۔ پھر نال پر دباؤ پڑنے سے کچھہ نقصان نہیں ہوتا اب اچھی طرح سمجھہ گئی۔؟

ع | ہاں اب خوب اچھی طرح سمجھہ گئی۔

# چوتھا باب

## جو انول پہلے نکلے تو کیا کرنا چاہیے۔

عطری جو جو باتیں تمنے بتائی ہیں انکے سوائے زچہ کی حالت میں اور بہی کچھہ جہمیلے ہیں۔؟

صاحبو ہاں کیوں نہیں۔؟

ع توبہ توبہ مجھے تو سن سنکر بڑا ڈر لگے ہے اور کونسا جہمیلہ سناؤگی۔

ص اسمیں ڈر کاہیکا ہے۔ میرے جہمیلہ کی باتیں سمجہانے سے کچھہ ہر صورت میں جہمیلہ تہوڑا ہی پڑجائیگا یہہ تو ہر صورت میں زچہ کو بچانے کی تدبیریں تمکو بتاتی جاتی ہوں اس سے ڈرنا نہیں چاہیے بلکہ خوش ہوکر سیکہنا چاہیے بس ایک بات جہمیلہ کی اور رہی ہے اب یہہ بتاتی ہوں کہ جو انول پہلے نکلے تو کس تدبیر سے زچہ کو جنوانا چاہیے۔؟

ع بہلا کیا انول بہی پہلے نکل سکتی ہے۔

ص ہاں انول بہی کبہی پہلے نکل آتی ہے۔

ع میری سمجہہ میں نہیں آتا کہ انول پہلے کسطرح نکل سکتی ہے انول تو رحم کے اوپر کی طرف لگی ہوئی ہوتی ہے۔؟

ص ہاں لگی تو اوپر کیطرف ہی ہوتی ہے۔

ع پہر جب تک انول وہانسے اکہڑ نہ جائے تب تک باہر نہیں آسکتی۔

ص تمہاری بات تو ٹہیک ہے پر انول کے نکلنے سے یہہ مراد نہیں ہے کہ انول اکہڑ کر رحم کے سونہہ سے نکل آوے۔

ع تو کیا۔؟

ص اکثر رحم میں اوپر کیطرف (اکثر دہنی طرف) انول لگی ہوئی ہوتی ہے بچہ پیدا ہونے کے تہوڑی

صاحبہ — دیر بعد یہہ انول آپ سے آپ رحم سے چھوٹ کر باہر آجاتی ہے لیکن کبھی کبھی انول رحم کے عین اوپر کیطرف لگی ہوئی نہیں ہوتی یا تو رحم کے مونہہ پر یا اُسکے عین قریب لگی ہوئی ہوتی ہے۔

عطاری — اچھا جو انول ایسی جگہہ لگی ہوئی ہو تو کیا کچھہ ہرج ہے ؟

ص — ہاں ہرج کیوں نہیں جو بات معمول سے خلاف ہو اُس سے نقصان ہی ہے جب انول اسطرح غیر جگہہ لگی ہوئی ہوتی ہے تو پانچ مہینہ تک اُسکا کچھہ نقصان معلوم نہیں ہوتا۔ اور نہ یہہ معلوم ہوتا ہے کہ انول اپنی جگہہ پر نہیں ہے جب پورے پانچ مہینے ہوجاتے ہیں تو بُری علامتیں معلوم ہوتی ہیں اچانک خون جاری ہوجاتا ہے جب اچانک چھٹے مہینے زچہ کے خون جاری ہوجائے تو یہہ شُبہہ ہوتا ہے کہ انول رحم کے مونہہ پر یا اُسکے نزدیک لگی ہوئی ہے۔

ع — خون کیا ایک ہی دن جاری ہوتا ہے یا دوسرے چوتھے آتا رہتا ہے

ص — پورے چھہ مہینے میں خون جاری ہوتا ہے اور جوں جوں جننے کے دن قریب آتے جاتے ہیں توں توں خون زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ محنت کے بعد یا کام کاج کرتے ہوئے یا سوتے ہوئے زچہ کے اچانک خون جاری ہوجاتا ہے۔

ع — کیا چھٹے مہینے خون جاری ہونیکا کچھہ وقت بندھا ہوا ہے۔

ص — نہیں کوئی میعاد مقرر نہیں کبھی دوسرے دن کبھی پانچویں دن کبھی ساتویں دن کبھی [illegible] دن کبھی ماہواری ایام کے دن خون جاری ہوسکتا ہے۔

ع — کیا خون زیادہ آتا ہے یا تھوڑا تھوڑا۔

ص — یہہ بھی کچھہ مقرری بات نہیں کبھی کبھی خون اسقدر زیادہ ہوتا ہے کہ زچہ اُس سے مرجاتی ہے لیکن اکثر تھوڑا تھوڑا ہی آتا ہے جب تک بچہ پیدا نہوا اسیطرح تھوڑا تھوڑا خون اکثر آتا رہتا ہے۔

ع — جو ایسا ہو تو کیا زچہ پورے دنوں نہیں جنتی ہے یا بچہ پہلے ہی پیدا ہوجاتا ہے۔

ص — پورے دنوں نہیں بھی بچہ پیدا ہو تو سکتا ہے لیکن اکثر اسقاط حمل ہوجاتا ہے اور ساتویں اور آٹھویں مہینے بھی بچہ پیدا ہوسکتا ہے کبھی کبھی پہلی دفعہ خون جاری ہوتے ہی درد اٹھہ کھڑا ہوتا ہے اور کبھی

صاحبہ پانچ سات دفعہ خون جاری ہونیکے بعد بھی درد نہیں اُٹھتا۔

عطری اچھا جب رحم کے سونہہ پر یا اُسکے نزدیک انول لگی ہوئی ہو تو کیا اندام نہانی میں ہاتھ ڈالکر معلوم کر سکتے ہیں۔

ص ہاں ہاتھ سے ہی معلوم کرنا چاہئے۔ جب ایسا شبہہ ہو کہ رحم کے سونہہ پر یا اُسکے نزدیک انول لگی ہوئی ہے تو اُسیوقت ہاتھ ڈالکر دیکھنا چاہئے کیونکہ ایسی صورت میں جسقدر جلدی احتیاط کیجاوے اُتنا ہی اچھا ہے۔ جو رحم کا سونہہ کھلا ہُوا ہو تو ہاتھ ڈالکر دیکھنا آسان ہوتا ہے۔

ع دیکھنا کسطرح چاہئے۔

ص کیوں یہہ تو ہاتھ ڈالنے سے معلوم ہو سکتا ہے تمنے انول کے گرنے کے بعد کبھی اسکو ہاتھ میں لیکر دیکھا ہے۔

ع ہاں اچھی طرح دیکھا ہے۔

ص بس پھر اُسکا پہچاننا کیا مشکل ہے اُس طرح کا اس سا نرم نرم تو اور کچھ نہیں ہوتا جس نے ایک دفعہ بھی انول کو ہاتھ میں لیکر دیکھا ہو اُسکو کبھی دہوکہ نہیں ہونیکا جو رحم کا سونہہ کھلا ہوا ہو تو ہاتھ ڈالنے سے انول اچھی طرح معلوم ہو جاتی ہے اور خون زیادہ جاری ہوا ہو تو رحم کے سونہہ سے تھوڑی سی انول نکلی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

ع جب رحم کا سونہہ کھلا ہوا ہو تب تو ہاتھ سے دیکھہ سکتے ہیں نہیں تو کسطرح معلوم ہو۔

ص ہاں جو رحم کا سونہہ کھلا ہوا نہ ہو تو خون کیونکر جاری ہوگا۔ خون جاری ہونیکے بعد جو تھوڑا سا رحم کا سونہہ کھل جاتا ہے۔ اسی میں سے ہاتھ ڈالکر دیکھہ سکتے ہیں۔ جب انول ہاتھ سے لگے تو پھر کچھہ شُبہہ باقی نہیں رہتا۔

ع ہاں پھر تو معلوم ہو ہی جائیگا۔ اچھا یہہ کیا کوئی مقررہ بات ہے کہ جب انول رحم کے سونہہ پر یا اُسکے قریب لگی ہوئی ہو تو پانچویں مہینے خون جاری ہو جاتا ہے کیا اس میں کبھی

عطری — فرق بہی ہوجاتا ہے۔
صاحبو — ہاں بعضے کے بالکل خون جاری بہی نہیں ہوتا۔
ع — یہہ تو بہر اچہا ہے۔
ص — نہیں اچہا نہیں کیونکہ جو کبھی کبھی ایسی صورت میں خون جاری نہو تو بچہ پیدا ہونے وقت اتنا جاتا ہے کہ زچہ اس سے مر جاتی ہے۔
ع — اچہا جی یہہ جو کبھی خون جاری ہوجاتا ہے اسکا کچھہ علاج بہی ہے۔
ص — ہاں علاج کیوں نہیں ہے۔ انول کے پہلے نکلنے سے کیا مراد ہے یہہ تو یاد ہے۔
ع — ہاں اب کیا بہولتی ہوں جو انول رحم کے موں پر یا اُسکے قریب لگی ہوئی ہو تو اُسکو انول کا پہلا نکلنا کہتے ہیں۔
ص — چھٹے مہینے یا ساتویں مہینے اگر خون جاری ہووے تو خون جاری ہونے کے بعد برابر تہوڑا تہوڑا خون آتا رہتا ہے ایسی صورت میں جنین گاہ میں کپڑا رکہنے سے خون بند ہوسکتا ہے۔
ع — کیا کپڑا رحم کے موںہہ تک رکہنا چاہیے۔
ص — ہاں کپڑے سے رحم کے موںہہ سے جنین گاہ کے موںہہ تک اچہی طرح بند کردینا چاہیے اور کپڑا دبہی دبہی کرکے رکہنا چاہیے کیونکہ اس سے رحم کا موںہہ اچہی طرح بند ہوسکتا ہے جبتک جنین گاہ کے موںہہ تک اچہی طرح رک نہ جائے تب تک ایک ایک دبہی اچہی طرح اندر رکہتا جائے لیکن کپڑا کو بہت دبا دبا کر نہ رکہے اور کپڑا کو تہوڑی تہوڑی دیر میں بدل دینا چاہیے اُسکے سوائے ایک اور اچہی تدبیر بہی اُسکی بتاتی ہوں۔ وہ یہہ ہے کہ زچہ کو ہمیشہ بستر پر لٹائی رکہے بیٹہنے یا کہڑی ہونے یا پہرنے نہ دے جس گہر میں زچہ رہے وہ ٹہنڈا ہو غذا ایسی دینی چاہیے کہ جو ہلکی اور طاقت بہی دے جیسا دودہہ سا گودانہ سوجی اور آرار وٹ پورے پانچ مہینے کے بعد جب ایک دفعہ خون جاری ہوجائے تو زچہ کو خبردار کردینا چاہیے

صاحب کہ جب تک بچہ پیدا نہو بہت اٹھنا بیٹھنا اور چلنا پھرنا نہ رکھے۔

عورت جو ایک دفعہ خون کے جاری ہونے سے زچہ بہت کمزور ہو جائے تو کیا کرنا چاہیے۔

ص تھوڑی تھوڑی برانڈی شراب پانی میں ملا کر پلائے جب خون کے جاری ہونے سے زچہ بہت کمزور ہو جائے تو اُسکے لیے برانڈی کے برابر کوئی دوا نہیں۔

ع اُسکے پلانیکا کیا قاعدہ ہے اور مقدار کیا ہے۔ اچھی طرح بتاؤ۔

ص زچہ کی حالت دیکھکر برانڈی کی مقدار میں کمی بیشی ہونی چاہیے جو زچہ بہت کمزور ہو گئی ہو تو چوتھائی چھٹانک برانڈی چھٹانک بھر پانی میں ملا کر تین تین گھنٹے کے بعد پلانی چاہیے اس سے زچہ کو طاقت آجائیگی۔

ع یہہ تو خوب دوا ہے۔

ص ہاں دوا تو بہت اچھی ہے دوا کے سوا کچھہ غذا بھی دینی چاہیے۔

ع غذا کیا دینی چاہیے۔

ص دودھ اور گوشت کی یخنی۔

ع یخنی کسطرح بنانی چاہیے۔

ص پاؤ بھر گوشت کا خوب باریک قیما کر کر دو سیر سرد پانی میں تین گھنٹے تک بگھو رکھے پھر وہ برتن آگ پر چڑھا دے جب آدھا پانی رہجائے تو گوشت اچھی طرح نچوڑ کر پھینکدے پھر وہ یخنی ایک علیحدہ برتن میں رکھہ چھوڑے اور وہی پانی تھوڑا تھوڑا کرکے سارے دن رات میں زچہ کو پلاوے

ع یخنی کا بنانا پھر تو کچھہ مشکل نہیں کیا اسمیں نمک مصالحہ ڈالے یا اسیطرح پلاوے۔

ص ہاں تھوڑا سا نمک ڈالنے کا مضائقہ نہیں جس طرح پورے پانچ چھہ مہینے یا چھٹے یا ساتویں مہینے میں خون جاری ہونے کی صورت میں تدبیریں بتائی ہیں اسی طرح پورے دنوں تک زچہ اور بچہ دونوں کو بچا کر کام کرنا چاہیے کیونکہ جو یہہ تدبیریں نہ کیجائیں

صاحبہ: تو زچہ کے مرجانیکا اندیشہ ہے اور جو زچہ نہ بھی مرے تو بچہ تو نہیں بچ سکتا۔ اس لئے ان
تدبیروں سے اول تو خونکو بند کرے پہر جسطرح زچہ آرام سے رہے وہ ترکیب کرے اسیطرح پورے
دنوں تک زچہ اور بچہ دونوں کو بچائے رکہے پہر پورے دنوں کے بعد تدبیر سے زچہ کو جنوائے تو کچہہ
اندیشہ نہیں رہتا اب سمجہہ گئی۔؟

عطر بیگم: ہاں سمجہہ تو گئی لیکن زچہ کے جنوانے کی تدبیر کیا کرے۔

ص: تدبیر یہہ ہے جو آنول پہلے نکلے تو پورے دنوں میں بچہ کو پہیر کر جنواوے۔ پہر زچہ اور بچہ دونوں
اچہے رہ سکتے ہیں۔

ع: بچہ کو پہیرے کیوں بچہ تو جب ہی پہیرنا چاہئے جب کہ ہاتہہ پہلے نکلا ہو؟

ص: ہاں پورے دنوں میں ہی جب موقع لگے یعنے جب رحم کا مونہہ کہلا ہوا ہو بچہ پہیر دینا چاہئے۔

ع: اچہا رحم کے مونہہ میں ہاتہہ کسطرح سے ڈالے رحم کے مونہہ میں تو آنول ہوگی۔

ص: اگر رحم کا مونہہ آنول سے بالکل بند نا ہو تو ایک طرف سے آہستہ آہستہ ہاتہہ رحم کے اندر داخل کردے
اور جو سارا رحم کا مونہہ آنول سے رکا ہوا ہو۔ تو ہاتہہ سے پہلے دیکہہ لے کہ آنول کس جگہہ رحم
سے تہوڑی لگی ہوئی ہے یا جس جگہ سے تہوڑی بہت رحم سے چہٹ گئی ہو اسی جگہہ سے آہستہ
سے ہاتہہ داخل کردے پورے دنوں میں بچہ کو پہیر کر جنوانے سے یہہ فایدہ ہے کہ جب آنول پہلے
نکلتی ہے تو پورے پانچ مہینے کے بعد زچہ کے خون جاری ہو جاتا ہے اور جننے کے دن جتنے
قریب ہوتے جاتے ہیں اُتنا ہی خون زیادہ ہوتا جاتا ہے۔ پہر جب درد اُٹہتا ہے تو خون
کا کچہہ ٹہکانا نہیں رہتا ایک ایک دفعہ درد کے اُٹہنے سے بے انتہا خون آتا ہے جو اسیطرح
تہوڑی دیر تک جاری رہے تو پہر زچہ کے بچنے کی اُمید بالکل جاتی رہتی ہے اسلئے جب
آنول پہلے نکلے تو زیادہ خون جاری ہونے نہ دے اور جب پورے دن ہو جائیں تو
ہوشیاری سے زچہ کو جنوائے جبکہ درد کے اُٹہنے سے خون جاری ہوتا ہے تو سوچ کر
دیکہنا چاہئے کہ ایسی کیا تدبیر ہے کہ خون بہی بند ہو اور بچہ بہی بے ضرر پیدا ہو اور وہ

صاحبہ: یہہ تدبیر ہے کہ بچّیکو پہیر دے یعنے بچّیکا سر نیچے کیطرف لے آوے۔

عطری: بچّیکو پہیر دینے سے خون کسطرح بند ہوجائیگا۔

ص: اول تو جب بچّیکو پہیرنے کے لیے رحم کے مونہہ میں ہاتہہ جائیگا تو رحم کا مونہہ رُک جائیگا اُسکے بعد بچّیکا سر رحم کے مونہہ میں اُتار لانے سے بہی رحم کا مونہہ رُکا رہے گا۔ اِسلئے خون آپ بند رہیگا اب سمجہہ گئی کہ جو آنول پہلے نکلے تو پورے دنوں میں بچہ کو پہیر کر جنوانے سی اچہی تدبیر اور کوئی نہیں اور اِس صورت میں بچّیکا پہیر دینا بہی مشکل نہیں کیونکہ درد کی اُٹہنے سی جو خون جاری ہوتا ہے۔ اُسی سی رحم کا مونہہ اچہی طرح کہل جاتا ہے اور خون کے جاری ہونیکے سبب سے رحم کا سُکڑنا کم ہوجاتا ہے۔ اِسلئے بچہ پہیر دینا بہی آسان ہوجاتا ہی اور جو بچہ پہیر دیا جائے تو زچہ کی جانکا کچہہ اندیشہ نہیں رہتا۔

ع: جان کا اندیشہ کیا۔؟

ص: جانکا اندیشہ تو ہے ہی۔ کیا بچّیکو پہیر دینا کچہہ تہوڑی سی بات ہے جو اچہی تدبیر اور ہوشیاری سے بچّیکو پہیرا جائے تو زچہ کو وہ تکلیف برداشت ہوجاتی ہے اور جو بچہ کے پہیرنے میں زچہ کو بہت تکلیف ہو تو اس تکلیف سی زچہ مرجاتی ہی اب سمجہہ گئی۔؟

ع: ہاں اب سمجہہ گئی اچہا پانی کے جاری ہونے سے پہلے تو بچّیکو پہیر دینا اور بہی سہل ہوگا۔

ص: ہاں اسمیں کیا شک ہی۔ اور زیادہ خون کے جانے سے زچہ بہت کمزور نہ ہونی پائے یا خون تہوڑی دیر کے لیے بند ہوا ہو تو ایسے وقت میں بچہ کو پہیر دینا اور بہی اچہا ہے۔

ع: کیوں جی جب بچہ پیدا ہوجائے تو کیا ہاتہہ سے آنول کو نکال ڈالنا چاہیے یا جب تک آپ سے نہ گرے تب تک انتظار کرے۔

ص: اِس صورت میں آنول کو ہاتہہ سے نکالنا چاہیے کیونکہ اگر آنول کے آپ سے گرنے کا انتظار کیا جائے تو خون جاری ہوکر زچہ مرجائیگی اور ہاتہہ سے آنول کو نکالنا کچہہ مشکل بہی نہیں ہے کیونکہ جب آنول پہلے نکلے تو اکثر بچہ ہونے سے پہلے آنول رحم سی چہٹ جاتی ہی جو تہوڑی

صاحبہ بہت کسی جگہہ لگی ہوئی ہو تو ہاتہہ سے آپ ہی نکل آتی ہے ۔
عطری انول پہلے نکلنے کی صورت میں پورے دنوں میں موقع پاکر بچہ کو پہیر کر جنوانے کی ترکیب کے سوائی کوئی اور بہی تدبیر ہے یا نہیں ۔ ؟
ص ہاں ہے کیوں نہیں جب دیکہو کہ بچہ کو پہیرنیکا موقع نہیں یعنے رحم کا مونہہ کھلا ہوا نہ ہو یا خون کے جاری ہونے سے زچہ بہت کمزور ہو گئی ہو یا پورے دنوں میں بہت دن پہلے درد اُٹہتا ہو یا بچہ مر گیا ہو یا خون بہت جاتا ہو اور کسی طرح بند نہو سکتا ہو تو سب سے پہلے ہاتہہ ڈالکر انول کو باہر نکال لے انول کے نکالنے سے خون بند ہو جائیگا جب خون بند ہو گیا تو زچہ آپ بچ جائیگی اب سمجہہ گئی ۔
ع ہاں جب کہ انول ہی خون کے جاری ہونے کا سبب ہے تو اُسکا نکال دینا خون کو آپ ہی بند کر دیگا ۔
ص ایک موٹی سی بات تمکو سمجہاتی ہوں جہاں دیکہو کہ خون کے جاری ہونے سے زچہ کی جان خطرہ میں ہے اور خون کے بند کرنے کے سوائے اُسکو بچانے کی اور کوئی تدبیر نہیں تو پہر کچہہ دیر نہ کرے جہٹ پٹ انول کو نکال لے ۔ چاہے کسی مہینے میں ایسی حالت ہوئی ہو جب انول نکل آوے تو بچہ کو نکالنا چاہئے کیونکہ بچہ تو زندہ نکل نہیں سکتا ۔
ع ہاں بچہ پہر کسطرح زندہ رہ سکتا ہے اُسکی جان تو انول میں ہوتی ہے ۔
ص انول پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کے بچانے کی ایک اور تدبیر ہے ۔
ع وہ کیا ہے ۔ ؟
ص جہاں دیکہو کہ خون زیادہ جاری نہیں ہے اور رحم کا مونہہ بند ہے یا تہوڑا سا کہلا ہے اُس جگہہ جہلی کو پہوڑ کر پانی نکال دینا چاہئے جہاں دیکہو کہ درد شروع ہو گیا ہے یا جہاں وقت سے پہلے جنوانا مناسب معلوم ہو وہاں بہی جہلی کو پہوڑ کر پانی کو نکال دینا چاہئے جہاں دیکہو کہ جہلی میں پانی بہت ہے وہاں بہی اُسکو پہوڑ کر پانی نکال دے جہاں دیکہو کہ بچہ کو پہیرنیکی کوئی صورت نہیں

صاحبہ | اور بچہ کے زندہ ہونے کے سبب سے کھینچکر انول کا نکالنا مناسب نہو اُس جگہہ بہی جہلی کو پہوڑ کر پانی نکالدے۔

عطری | پہر تو انول کے پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کو بچانے کی بہت سی ترکیبیں ہیں۔

م | اچہا بتاؤ تو سہی کتنی ترکیبیں بتائی ہیں۔

ع | (۱) اول تو یہہ کہ جنین گاہ میں کپڑا رکہکر خون کو بند کرنا۔
(۲) دوسرے بچہ کو پہیر کر جنوانا۔
(۳) تیسرے بچہ ہونے سے پہلے انول کو کہینچکر نکالڈالنا۔
(۴) چوتہے جہلی کو پہاڑ کر پانی کو نکال دینا۔ میں یہہ بہی بتا سکتی ہوں کہ کس کس وقت کون کون سی تدبیر کرنی چاہیے۔

م | اچہا بتاؤ تو جنین گاہ میں کپڑا رکہکر کسوقت خون بند کرنا چاہیے۔

ع | چہٹے یا ساتویں مہینے خون جاری ہو اور برابر تہوڑا تہوڑا خون آتا رہے تو کپڑا رکہکر بند کرنا چاہیے۔

م | ہاں ٹہیک ہے جو انول پہلے نکلے تو کسوقت بچہ کو پہیر کر جنوانا چاہیے۔

ع | جب پورے دنوں میں خون جاری ہو جائے تو اُسکو داب دوب کر رکھدینا نہیں چاہیے کیونکہ اُسوقت تدبیر سے زچہ کو جنوانے سے زچہ اور بچہ دونوں بچ رہینگے۔ ایسی صورت میں بچہ کو پہیر کر جنوانا بہی اچہا ہے بلکہ دیر کرنے سے دونوں کے مرجانیکا اندیشہ ہے۔ اسلئے تمہارے سوال کا یہہ جواب ہے کہ پورے دنوں میں جسوقت رحم کا مونہہ کہلا ہو اور زیادہ خون کے جاری ہونے سے زچہ کمزور نہ ہو گئی ہو اور خون تہوڑا تہوڑا آتا ہو تو بچہ کو پہیر کر زچہ کو جنوانا چاہیے۔

م | جو انول پہلے نکلے تو پورے دنوں میں بچہ کو پہیر کر جنوانا آسان ہے یا مشکل۔؟

ع | مشکل کیا ہے تمنے تو بتا دیا ہے کہ خون کے جاری ہونے کے سبب سے رحم کا مونہہ کہل جاتا ہے

عطری اور رحم کا سُکڑنا بھی کم ہو جاتا ہے۔ پھر ایسی صورت میں بچہ کا پھیر دینا کیا مشکل ہے۔
صاحبو اچھا بتاؤ کہ بچہ کے پیدا ہونے سے پہلے کب آنول کو کھینچکر نکال ڈالنا چاہیئے۔
ع جہاں دیکھے بہت خون کے جانے سے زچہ بہت کمزور ہوتی جاتی ہے اور اُسکے مرجانیکا اندیشہ ہے اُسوقت آنول کو کھینچکر نکال ڈالے۔ پس جب آنول نکل جائیگی تو خون بند ہو جائیگا۔ اسیطرح ہے نا؟
ص ہاں ٹھیک ہے تمکو خوب یاد ہے۔
ع جب بچہ پیدا ہو جائے تو زچہ کو اسیطرح رکھنا چاہیے نا جیساکہ معمولی حالتمیں رکھتے ہیں۔؟
ص ہاں اور کیا زچہ کی خوب خبرداری رکھنی چاہیئے۔ دس پندرہ دن اُسکو بستر سے بالکل اُٹھنے نہ دے اور ساری باتیں پہلے بتا ہی چکی ہوں یاد ہونگی۔
ع ہاں سب یاد ہیں ٭

# باب پانچواں

## بچہ پیدا ہونیکے بعد خون کا روکنا۔

ع بچہ ہونے کے بعد کیا خونکا جاری ہونا اچھا ہے۔
ص خونکا جاری ہونا کبھی اچھا ہوا ہے۔ اُس سے تو صرف کمزوری ہی ہوتی ہے ہماری ملک کی دائیں اچھی طرح جنوانا نہیں جانتی ہیں اس سبب سے خون جاری ہوتا ہے نہیں تو خون جاری ہونیکا کیا کام ہے البتہ بچہ پیدا ہونیکے بعد تھوڑا بہت خون تو نکلا ہی کرتا ہے اس سے کچھ حرج نہیں نہ اُسکے روکنے کی کوئی تدبیر ضرور ہے۔ لیکن بچہ پیدا ہونے کے بعد اکثر زچہ کے خون جاری ہو جانیکا اندیشہ ہوتا ہے اور اگر زچہ کو قاعدہ سے نہ رکھا جائے تو خون ضرور جاری ہوتا ہے۔

عطری | پہر تو ایسی کوئی تدبیر بتاؤ جس سے کہ خون جاری نہ ہو۔

صاحبو | میں پہلے ہی بتا چکی ہوں کہ جب بچہ کا سر نکل کر کندہا نکلے۔ اُسیوقت زچہ کے پیٹ کو دبا کر پکڑنا چاہئے پہر جب تک انول نہ گرے تب تک رحم کو موٹہی میں مضبوط کر کے پکڑ رکہنا چاہئے۔ اُسکے بعد پیٹ پر کسکر کپڑا لپیٹ دینا چاہئے کیوں یاد ہے نا۔؟

ع | ہاں جی اچھی طرح یاد ہے۔

ص | بچہ پیدا ہونے کے بعد اگر زچہ کے پیٹ پر ہاتہہ رکہکر رحم کا سکڑنا اچھی طرح معلوم ہو تو ڈنل رتی کے قریب آرگٹ آف رائی کا سفوف چہٹانک بہر سرد پانی میں زچہ کو کھلاوے اور ہاتہہ سے پیٹ کو اسیطرح پکڑی رکہے اس سے رحم جلدی سُکڑ جائیگا رحم کے سُکڑنے سے خون بہی بند ہو جائیگا اور انول بہی جلدی باہر آ جائیگی۔ یہہ سب باتیں پہلے بھی بتا چکی ہوں۔

ع | ہاں بتا تو چکی ہو صرف آرگٹ کیوں اپیکا بہی تو بتا چکی ہو۔ جب آرگٹ اور اپیکا دونو موجود ہوں تو پہر خون جاری ہونیکا کیا اندیشہ ہے ؟

ص | بس پہر جو جو پہلے باتیں بتا چکی ہوں اُنکو خوب یاد رکہو۔

# چھٹا باب

## جوڑے بچونکو کسطرح پر جنوانا چاہئے۔

ع | کیوں جی جس زچہ کے جوڑے پیدا ہوں اسکو کسطرح جنوانا چاہئے۔؟

ص | یہہ کیا مشکل ہے۔ پہلے اس بات کو معلوم کرو کہ زچہ کے جوڑے پیدا ہونگے یا نہیں۔؟

ع | یہہ کیونکر معلوم ہو۔

صاجو — زچہ کے بچہ پیدا ہوتے ہی اُسکے پیٹ پر ہاتہہ رکہکر دیکہو اگر پیٹ کچہہ خالی معلوم نہو اور عنقریب اُتنا ہی بڑا ہو جتنا پہلے تہا تو جانلو کہ پیٹ میں دوسرا بچہ موجود ہونیکا شُبہ ہے۔ اُسکے سوا پیٹ پر اچہی طرح ہاتہہ پہیر کر دیکہنے سے دوسرے بچہ کی شکل بہی معلوم ہو سکتی ہے۔

عطری — جب یہہ شبہہ ہو کہ پیٹ میں دوسرا بچہ ہے تو کیا کرنا چاہیے۔؟

ص — گھڑی بہر چپ چاپ زچہ کے پاس بیٹھی رہے گھڑی بھر پیچہے دوسرا بچہ آپ ہی پیدا ہوجائیگا اکثر پہلے بچہ کے پیدا ہونیکے گھڑی بھر بعد درد اُٹھتا ہے اور اُسی درد کے ساتہہ دوسرا بچہ پیدا ہو جاتا ہے۔؟

ع — اگر گھڑی بھر کے بعد دوسرے بچہ پیدا ہونیکی کوئی صورت نظر نہ آوے تو کیا کرنا چاہیے۔

ص — پہر دیر نکرے جھٹ پٹ جنوانے کی کوشش کرے۔ کیونکہ اگر دیر زیادہ ہو جائے تو خون جاری ہو جائیگا۔ اور پیٹ میں بچہ مر جائیگا۔ اسکے سوا جب دیر بہت ہو جاتی ہے تو پہلا بچہ پیدا ہو جانے کے سبب سے جو رحم اور جنین گاہ کا مونہہ فراخ ہوگیا ہو وہ اسقدر فراخ نہیں رہتا درجہ بدرجہ تنگ ہوتا جاتا ہے۔ اسی سبب سے دوسرے بچے کے پیدا ہونے میں تکلیف ہوتی ہے اور خاص کرکے جب بچہ کے سر کے بجائے کوئی اور عضو پہلے نکلے تو اور بہی زیادہ تکلیف ہوتی ہے۔

ع — اب دوسرے بچہ کو کسطرح جنوانا چاہیے۔ اچہی طرح بتادو۔

ص — پہلے بچہ کے پیدا ہوتے ہی زچہ کا پیٹ کپڑے سے لپیٹ دے۔ اُسکے بعد اگر گھڑی بہر میں پانی جاری نہو تو جہلی کو ناخون سے پہاڑ دے ایسا کرنے سے درد اُٹہیگا اور درد کے اُٹھنے سے بچہ پیدا ہو جائیگا۔

ع — جو اسسے بہی بچہ پیدا نہو تو کیا کرے۔

ص — چار گھڑی تک انتظار کرے۔ جب اسمیں بچہ پیدا ہو جاوے تو بہتر ورنہ رحم میں ہاتہہ داخل کرکے بچہ کے پیر پکڑکر نیچے اتارے۔

عطری — جسطرح کہ بچہ کو پھیرنے میں پیر پکڑ کر اوتار لاتے ہیں اسی طرح سر اُتارے۔؟

صاحبو — ہاں بعینہ اسی طرح سے۔ اور دوسرے بچہ کا سر پکڑ کر اُتارنا کچھ مشکل بھی نہیں۔

ع — کیوں۔؟

ص — دوسرے بچے اکثر پیر ہی پہلے نکلتے ہیں۔ اسلیے بچیکو پھیر کر جنوانیکی کچھ ضرورت نہیں ہوتی بچیکا پھیر دینا مشکل ہے۔

ع — ہاں اسمیں کیا شک ہے۔ اچھا جب دوسرے بچہ کے پیر پہلے نکلیں تو زچہ کو کچھ تکلیف تو نہیں ہوتی۔

ص — نہیں کچھ تکلیف نہیں ہوتی۔ بلکہ پیر یا کولا پہلے نکلنے سے بچہ آسانی سے پیدا ہوتا ہے۔ اور خدا کی کچھ ایسی قدرت ہے کہ دوسرے بچہ کے اسلیئے پیر پہلے نکلتے ہیں۔

ع — پیر پہلے نکلنے کی صورت میں زچہ کو جسطرح جنواتے ہیں یہاں اُسیطرح کرنا چاہیئے۔؟

ص — ہاں اُسیطرح۔

ع — جو جنوانے میں کچھ دیر ہو تو دوسرے بچیکے مرجانیکا بھی کچھ اندیشہ ہے۔؟

ص — ہاں بیشک جو دو تین گھنٹہ سے زیادہ دیر ہو جائے تو اکثر بچہ مرجاتا ہے۔ اسلیے اُسوقت کے اندر کسی تدبیر سے بچہ کو جنوانا چاہئے نہیں تو مشکل ہو جاتی ہے دوسرے بچہ کے جنوانے میں دیر کرنی چاہیے یا نہیں اُسکا ایک قاعدہ بتا دیتی ہوں جو پہلا بچہ کچھ آسانی سے پیدا ہوا اور زچہ کو کچھ تکلیف نہو تو دوسرے بچہ کے پیدا ہونے میں بھی کچھ تکلیف نہوگی ایسی صورت میں تین چار گھڑی کا انتظار کرنا چاہیئے لیکن اگر پہلا بچہ آسانی سے پیدا نہو تو دوسرا بچہ بھی آسانی سے پیدا نہوگا۔ پس ایسی صورت میں دیر کرنے سے کچھ فائدہ نہیں بلکہ خطرہ کا ڈر رہتا ہے۔ جو دوسرے بچہ کا سر یا پیر کے سوا اور کوئی عضو پہلے نکلے تو دیر کرنا مناسب نہیں اور جب پہلا بچہ پیدا ہونیکے بعد خون جاری ہو یا زچہ کو کپکپی چڑھ جائے تو دوسرے بچہ کے جنوانے میں دیر نکرے۔ جوڑے بچے ہونے کے سبب سے

صاحبہ دوسرے بچےکے جنوانیکی ترکیب میں کچھہ فرق نہیں ہونا چاہئے بعینہٖ وہی ترکیب ہے جیسے کہ
ایک بچےکے پیدا ہونیکی صورت میں ہوتی ہے۔

عطری جو پہلے بچےکے پیدا ہوتے ہی دوسرا بچہ بھی پیدا ہو پھر تو زچہ کو کچھہ تکلیف نہیں۔؟

ص توبہ توبہ تکلیف کیوں نہیں بلکہ بہت بڑا اندیشہ ہے۔

ع کیوں جی۔؟

ص تہوڑا ٹھہر کر آرام لئے بدوں اگر زچہ کو دوسرا بچہ جننا پڑے تو کیا وہ زندہ رہ سکتی ہے؟
مرنیکے قریب ہو جاتی ہے۔ اسلیئے پہلا بچہ پیدا ہونیکے بعد دوسرے بچیکا تہوڑی سی دیر
میں پیدا ہونا ہی اچھا ہے۔

ع بہلا میں تو پھر اُلٹی ہی سمجھی ہوں؟ جو جھٹ پٹ دوسرا بچہ پیدا ہو جائے تو کیا کرنا چاہئے۔؟

ص پھر زچہ کو بچانیکی تدبیر کرنی چاہئے۔ تہوڑی سی تہوڑی سی برانڈی شراب ٹھنڈی پانی سے
دیتے جائیں اور تہوڑی دیر تک زچہ کے سرہانے کوئی چیز رکھکر نہ سونے دیں یعنے اُسکا
سر اونچا رکھنے دیں۔

ع برانڈی کسقدر دینی چاہئے اور کتنی کتنی دیر بعد۔

ص پاؤ چھٹانک یعنے سوا تولہ۔ برانڈی آدہی چھٹانک ٹھنڈے پانی میں ملاکر دو دو گھنٹے میں
پلائی جاوے۔ اسکے سوا تہوڑا تہوڑا ٹھنڈا دودھ بھی بیچ بیچ میں پلانا چاہئے۔

ع اچھا دوسرے بچیکی آنول نکالنے کے لئے کیا کرنا چاہئے؟

ص کچھہ نہ کرے آنول آپسے باہر آجائیگی۔

ع جو آپ سے باہر نہ آئے تو کیا کرے۔؟

ص جو آپسے نہ نکلے تو جلدی نہ کرے۔ دوسرے بچیکے پیدا ہونے تک انتظار کرے۔

ع اتنی دیر کرنیکی کیا ضرورت ہے۔؟

ص جو دیر نہ کرو اور ہاتھہ ڈالکر آنول کو باہر نکالو تو خون جاری ہو جانیکا اندیشہ ہے اور یہ خون پھر تھمنا مشکل ہے۔

عطری | ہاں ٹھیک ہے پہر جلدی کر کے انول نکالنے کی ضرورت نہیں۔

صاحبو | دوسرے بچے کے پیدا ہوتے ہی زچہ کے پیٹ پر جو کپڑا باندہا ہوا ہو اوسکو کسکر باندہے اور پیٹ کو اچھی طرح ہاتہہ کے ساتہہ زور سے ملدے اور اگر انول کے نکلنے میں دیر ہو تو اسی پہلے انول نکالنے کی جو ترکیب بتائی ہے اسطرح نکال لے۔

جس زچہ کے جوڑے بچے ہوں اُسکی انول بہت احتیاط سے نکالنی چاہیے۔

ع | کیوں جی؟

ص | زچہ کی ایک دوسرے کے بعد دو بچہ پیدا ہونے سے رحم کے سُکڑنے کی طاقت گہٹ جاتی ہے جلدی نہیں سُکڑتا۔ اسلیے بچہ ہونیکے بہت دیر بعد انول نکالنی کی کوشش کرنی چاہیے اور زور سے انول کو کبھی نہیں نکالنا چاہیے۔ کیونکہ جو دونو انول اکٹھی رحم سے اکھڑ آویں تو بہت خون جاری ہو جاتا ہے اور عجب نہیں کہ زچہ اُسی صدمہ سے مر جائے۔ اسکے سوا انول کے گرتے ہی جسطرح رحم جلدی سُکڑ جائے۔ ایسی کوشش کرنی چاہیے یہہ بات خوب یاد رہے۔

ع | جبکہ ایسی حالت میں رحم کا سُکڑنا ایسا ضرور ہے۔ پہر تو دوسرے بچے کے پیدا ہوتے ہی زچہ کو آرگٹ آف رائے دیدینا چاہیے۔

ص | بیشک۔ اور اکثر دیتے بہی ہیں۔ ایسے موقعہ پر پندرہ رتی کے قریب آرگٹ آف رائی چہٹانک بہر ٹھنڈے پانی میں گہول کر زچہ کو پلا دے۔ اس سے دو فائدہ ہونگے ایک تو انول جلدی گریگی اور رحم کے سُکڑنے سے خون جاری ہونی نہیں پائیگا۔

ع | بس پہر اور کیا چاہیے۔

ص | ایک موٹی سی بات یاد رکہو کہ جب زچہ کے ایک سے زیادہ بچہ ایک دوسرے کے بعد پیدا ہوں تو آخیر والے بچہ کے پیدا ہوتے ہی زچہ کو آرگٹ آف رائی کہلادیں کبہی نہ چوکے اسکے پہلے تمکو کہہ چکی ہوں کہ جس زچہ کے خون جاری ہونیکا اندیشہ ہو یا پہلے بچہ

صاحبہ | پیدا ہونیکے وقت کبھی خون گیا ہو بچہ کا سر نکلتے ہی اس زچہ کو آرگٹ آف رائی اسی مقدار سے کھلاوے۔
عطری | اچھا اب اور کیا بتانا ہے ؟
ص | جب جوڑے بچہ پیدا ہوتے ہیں۔ تو زچہ بہت کمزور ہو جاتی ہے اسلیے اُسکی زیادہ خبرداری کرنی چاہئے۔ تھوڑی تھوڑی برانڈی شراب ٹھنڈے پانی میں تھوڑی تھوڑی دیر میں پلانی چاہئے اور جب بچہ پیدا ہونیکے بعد چار پانچ گھڑی بعد زچہ کو نیند کا آنا ضرور ہے اگر زچہ خانہ کے شور غل ہٹ جانے کے بعد آسانی سے نیند نہ آئے تو پندرہ بوند افیون کا عرق جسے ٹنکچر اوپیم جسکو لاڈنیم بھی کہتے ہیں۔ ایک چھٹانک بھر ٹھنڈے پانی میں ملا کر پلاوے پھر اچھی طرح نیند آجائیگی اور ساری تکلیفیں دور ہو جائینگی اور زچہ جب نیند سے جاگے گی تو تکڑی ہو جائیگی۔
ع | یہ جو تمنے کہا کہ اگر زچہ کے دو یا تین بچے ایک دوسرے کے بعد پیدا ہوں۔ کیا تین بچے بھی ہوتے ہیں۔ ؟
ص | تین کیا بلکہ چار بھی ایک دوسرے کے بعد پیدا ہوتے ہیں۔
ع | توبہ توبہ ایک دوسرے کے بعد چار بچے جنکر زچہ کیسے زندہ رہ سکتی ہے۔
ص | جیتی کیوں نہیں۔ ایسا کئی جگہہ دیکھنے میں آیا ہے۔ پر کوئی ہزار میں ایک دو۔
ع | جب ایسی صورت ہو تو زچہ کو کسطرح جنوائیں۔
ص | جسطرح جوڑے بچوں کی صورت میں جنواتی ہیں اسی طرح جنوائیں۔ ایک ایک کرکے جنوائے۔ اب سمجھہ گئیں۔ ؟
ع | ہاں سمجھہ گئی۔
ص | تم ایک دوسرے کے بعد چار بچوں کے پیدا ہونیکی بات سنکر حیران ہوتی ہو کوئی کوئی جوڑے بچوں میں سے پہلا بچہ جنکر دوسرا بچہ دوسرے دن جنتی ہے۔
ع | بھلا یہہ تو بہت خوف کی بات ہے۔ ؟

صاحبو | خوف کیا ہے دیر سے نقصان کیا ہے کبھی دو گھنٹہ دیر ہوتی ہے کبھی ۱ گھنٹہ دیر ہوتی ہے لیکن اکثر دوسرا بچہ گھڑی بھر کے اندر ہی پیدا ہو جاتا ہے اور ایسا بھی سُننے میں آیا ہے کہ کسی کسی زچہ کے ۱۴ یا ۲۱ دن بعد دوسرا بچہ پیدا ہوتا ہے اور ایک زچہ کا ذکر ایسا سنا ہے کہ دو بچے آج پیدا ہوئی پھر دو دن پیچھے دو بچے اور پیدا ہوئے۔

عطری | خیر اسکا کیا ذکر ہے۔ کیونکہ ایسا تو کبھی اتفاق ہی سے ہوتا ہوگا۔

ص | پھر بھی جان رکھنا اچھا ہے کیونکہ اگر کسی زچہ کی ایسی صورت ہو تو گھبرانا نہیں چاہیے۔

ع | اچھا میں ایک بات اور پوچھتی ہوں کہ جو دونوں بچوں کے عضو ایک ساتھ باہر نکلیں تو زچہ کو کسطرح جنوائیں کیا ایسا بھی کبھی ہوتا ہے۔؟

ص | ہاں ہوتا کیوں نہیں ایک بچہ کا سر اور دوسرے بچہ کا پیر اکٹھے نکلنے ممکن ہیں اور دونو کے سر ایک دوسرے کے بعد بھی نکل سکتے ہیں۔ لیکن ایسا موقعہ بہت کم ہوتا ہے۔

ع | پھر ایسی صورت میں بچہ کو جنوائیں کسطرح۔؟

ص | جب ایک بچہ کا سر اور دوسرے کا پیر ایک ساتھ نکلیں تو آہستہ سے پیر اوپر کیطرف چڑھا کر جس بچہ کا سر پہلے نکلا ہو اُسکے نکالنے کی کوشش کریں اور ایسا بھی ہوتا ہے کہ ایسی صورت میں بھی زچہ آپ ہی جن دے۔

ع | بس پھر پہلے دیکھ لے کہ آیا زچہ آپ سے بچہ جن سکتی ہے یا نہیں جو آپ سے جن سکے تو اچھا ہے نہیں تو پھر ایک ایک کر کے جنوانیکی کوشش کرے۔ بس یوں ہی ہے نا۔؟

ص | ہاں بس اور کیا کچھ ایسے فکر کی بات نہیں۔

ع | اچھا جی رحم میں جوڑے بچے کسطرح رہتے ہیں مجھے تصویر کھینچکر دکھا دو۔

ص | یہ دیکھو تصویر۔

" | (صفحہ ۱۸۸)

تصویر نمبر ۹



ص رحم میں جوڑے بچے اسطرح رہتے ہیں۔

ع ہاں اب تو خوب اچھی طرح سمجھہ گئی جبہی دوسرے بچےکے پیر پہلے نکلتے ہیں۔ ✣

# ساتواں باب

## حیض کے متعلق بیماریاں۔

ع کیوں جی یہہ جو درد سے کپڑے آیا کرتے ہیں اُسکی بہی کوئی دوا ہے اس بیماری سے بہو بیٹیاں بہت تکلیف پاتی ہیں۔

ص صرف تکلیف ہی نہیں پاتیں بلکہ اس بیماری کے ہونے سے بال بچہ بہی مشکل سے ہوتا ہے۔

ع مشکل سے کیوں بلکہ اکثر تو ایسا ہی دیکھنے میں آتا ہے کہ اُنکے بال بچہ ہوتا ہی نہیں بڑی سیانی عورتیں اکثر دوا دارو سے علاج کرتی ہیں اور جب بیماری دور ہو جاتی ہے تو اکثر حمل بہی ٹھہر جاتا ہے لیکن اس قسم کی اناڑیوں کی دوا سے کچھہ فائدہ نہیں ہوتا کیونکہ ہر ایک تو دوا جانتی ہی نہیں کہیں سو میں سے ایک کو آتی ہوگی پہر بہو بیٹیوں کا دکہہ کسطرح دور ہو۔ اسلیئے پوچھتی ہوں کہ اس بیماری کی کوئی سہل سی دوا ہو تو بتا دو۔؟

صاحبہ | ہاں بتاتی ہوں کہ اس بیماری کے دو طرح کے علاج ہیں ایک تو یہہ کہ جب کپڑوں کے وقت پیڑو وغیرہ میں درد ہوتا ہو اسوقت علاج کرنا اور دوسرے جب کپڑے آچکیں اور عورت نہا چکے اس وقت علاج کرنا؟

عطری | کپڑوں کے وقت کسطرح علاج کرے۔

صا | درد کو دور کرنا چاہیئے۔

عط | ہاں درد ہی تو اس بیماری کا دُکھ ہے۔ جب درد ہی کو آرام ہو جاوے تو باقی کیا رہا اس کا کچھہ علاج بتاؤ۔

صا | افیون کا عرق دس پندرہ بوند آدھی چھٹانک سرد پانی میں ملا کر چار پانچ دفعہ پلانے میں درد دور ہو جاتا ہے اسکے سوا چار رتی کے قریب کافور تھوڑے سے اٹے میں پانی سے گولی بنا کر دو چار دفعہ کھلانے سے درد کو فائدہ ہو جاتا ہے جب تک درد دور نہو یہہ گولی کھلاتے جاو۔؟

عط | اچھا کپڑوں کے وقت جو خون کھلکر نہیں آتا اُسکا کیا علاج ہے۔؟

صا | یہہ نہیں جانتی جب درد کم ہو جائے گا تو کپڑے آپ ہی کھلکر آجاینگے جسکو یہہ بیماری ہوتی ہے اُسکو اکثر کھلکر کپڑے نہیں آتے اور جب تک کھلکر کپڑے نہ آویں درد اور تکلیف ایسی ہی رہتی ہے۔ پھر جب ذرا کھلکر کپڑے آتے ہیں اُسوقت درد ہلکا ہو جاتا ہے۔ اسیطرح تین دن کی جگہہ چاروں چار دن کی جگہہ پانچ دن یا چھہ دن بیبیاں تکلیف پاتی ہیں۔

عط | جب ہی تو پوچھتی ہوں کہ کوئی ایسی تدبیر بھی ہی جس سے کھلکر کپڑے آجاویں۔

صا | ہے کیوں نہیں جس عورت کو یہہ بیماری ہو اُسکو کپڑے آنے سے دو دن پہلے صبح و شام ایک ایک دفعہ گرم پانی کے کونڈے میں بٹھلانا چاہیے۔

عط | وہ کسطرح۔؟

صا | بدن پہ سہتا سا گرم پانی دو چار گھڑی کسی بڑے ناند یا کونڈے میں ڈال کر کمر تک اسمیں

مصاحب | ڈبوکر بیٹھے اُسکو گرم پانیمیں بیٹھنا کہتے ہیں۔
سطری | اِس سے کیا فایدہ ہوگا۔؟
ص | گرم پانیمیں بیٹھنے سے ایک تو درد کو فایدہ ہوگا اور ایک کپڑے کُہل کر آئینگے۔
ع | بہلا اِس سے اتنا فایدہ ہوتا ہے اچہا ہر دفعہ کتنی دیر تک گرم پانیمیں بیٹھنا چاہیئے۔؟
ص | زیادہ دیر نہیں ایک گہڑی بہر بیٹھنا کافی ہے۔
ع | اسطرح کئے دن بیٹھیے۔؟
ص | جب تک کپڑے آتے ہیں اسمیں کچہہ تکلیف تو ہوتی ہی نہیں اور نہ کچہہ خرچ ہی ہے گہڑی بہر گرم پانیمیں کمر تک ڈبوکر بیٹھے پہر جہٹ پٹ اُٹھکر خشک کپڑے سے کمر سے پاؤں تک اچہی طرح پونچکر کپڑے پہن لے پہر کسی گرم کپڑے سے پاؤں تک ڈہک کر چپ چاپ لیٹ جاوے بیچ بیچ میں تہوڑا تہوڑا گرم دودہ پیتی جاوے۔ بس جو اِس قاعدہ سے رہے تو کپڑے کُہل کر آئینگے اور درد بہی جاتا رہیگا۔
ع | درد کے دور کرنیکے لئے افیونکا عرق بہی ساتہ ہی ساتہ پیتی جاوے۔؟
ص | ہاں یہہ تو پہلے ہی بتا چکی ہوں۔
ع | اور غذا کیا دے۔؟
ص | غذا ہلکی جیسا دودہ باریک پرانے چاول شوربا وغیرہ غرض ایسی غذا دے کہ جلدی ہضم ہوجاوے۔ اور قبض نہونی چاہیئے۔
ع | نہانا گرم پانی سے چاہیئے یا سرد سے۔؟
ص | سرد سے کیوں بلکہ سرد پانی چہوئے ہی نہیں اور گرم پانی پی ہی سکے تو بہتر ہے ہاتہہ پاؤں بہی گرم پانی سے دہوئے۔ ٹہنڈا پانی یا ٹہنڈی ہوا بدن کے کسی جگہہ نہ لگنی پاوے۔
ع | اچہا اب ایسی تدبیر بتاؤ کہ اس سے دوسری دفعہ کپڑے آنے کیوقت یہہ دکہہ باقی نہ رہے۔
ص | کپڑے آنے سے دو تین دن پہلے سے آخیر تک مریض کو جسطرح رکہنا چاہئیے یہ تو اچہی طرح

صاحبہ سمجھہ گئی یا نہیں۔ ؟

عطری ہاں اچھی طرح سمجھہ گئی۔

ص جب دو تین دفعہ کپڑونکا وقت اس پرہیز اور انتظام سے گذر جاتے تو اس مرض کو آپ ہی فائدہ ہو جائیگا کسی دوا کی ضرورت نہو گی۔ اسکے سوا جب کپڑونسے فارغ ہو چکے تو ایک رتی کے قریب ہیراکسیس یعنے (سلفیٹ آف ایرن) اور دو رتی ایلوا کی گولی بنا کر ایک صبح اور ایک شام کو کھلائے۔

ع کتنے دن تک یہہ گولی کھلائے۔

ص اسکا کچھہ قاعدہ نہیں دوسری دفعہ کپڑے آنے تک کھلائے جاوے تو اسکا حال معلوم ہو جائیگا یہ خوب یاد رہے کہ کپڑونکے دنوں میں یہ گولی نہ کھلائے جو ان گولیوں سے کچھہ فایدہ نظر آوے تو جب تک یہ بیماری بالکل دور نہ ہو جاوے تب تک کہاتی رہے صرف کپڑونکے دنوں میں نہ کہائے۔

ع بس اسی سے یہ بیماری دور ہو جائیگی۔

ص ہاں اس بیماریکا اصل علاج تو کپڑونسے دو دن پہلے صبح و شام گرم پانی میں بٹھانا ہے۔

ع کسی کسی عورت کو بہت خون آتا ہے جسکو پیٹرایا پردر کی بیماری کہتے ہیں اسکا کیا علاج ہے۔

ص علاج تو ہے لیکن یہ بیماری سیدہی سی نہیں اس سے اکثر عورتیں مر بھی جاتی ہیں اسمیں مریض کی حالت دیکھکر علاج کرنا چاہیے اگر مریض کمزور ہو اور اسکے بدن میں خون کم ہو اور اسکا چہرہ پیلا سا ہو گیا ہو تو اسکے علاج کرنیسے پہلے اسکے بدنکو طاقت دینی چاہیے۔

ع طاقت کس چیز سے دینی چاہیے۔

ص کیوں۔ اچھی غذا اور دہات سے ملی ہوئی دوائیں دے۔

ع اچھی غذا کیسی ؟

ص معمولی غذا کے ساتھہ ایک سیر دودھہ کچھہ گھی مکھن وغیرہ جتنا کہ بخوبی ہضم ہو سکے۔

عطری) ذہانت سے ملی ہوئی اودیات کیسی۔؟
صاحب ہیراکسیس۔
ع ہیراکسیس کیا دہانت ہے۔؟
ص ہاں تمہیں معلوم نہیں۔ یہہ تو لوہا ہے۔
ع صرف لوہا ہے یا اُسمیں اور کچہہ ملا ہوا ہے۔؟
ص صرف لوہا نہیں۔ لوہے کو تیزاب میں ڈالکر ہیراکسیس بنتا ہے۔
ع بہلا یہ تو میں نہیں جانتی تہی۔ اچہا ہیراکسیس کتنا کہلائے اور کسطرح۔؟
ص ایک رتی ہیراکسیس اور آدھی رتی سونٹہہ کا سفوف ملاکر ذرا سی گوند سے گولی بنائے اور ہر روز صبح و شام ایک ایک کہلاوے۔
ع یہہ دوا کتنے دن تک کہلائے۔
ص تین ہفتہ سے کم نہیں۔ اسی میں فائدہ معلوم ہوگا جب فائدہ معلوم ہو تو زیادہ دیر تک کھلانے میں کچہہ ہرج نہیں۔ کیونکہ بیماری کا جڑ سے دور ہونا اچہا ہے۔
ع اور جس مریض کا بدن ایسا کمزور نہو اُسکے لئے کیا کرے۔
ص اُسکے لئے کپڑے ہونیکے وقت جب دیکہو کہ بہت خون جاتا ہے تو پانچ بوند گانجے کا عرق یعنے ٹنکچر آف ہمپ اور آرگٹ آف رائے کا سفوف تین رتی اور افیم کا عرق دس بوند اور پانی آدہی چہٹانک ملاکر روز چار دفعہ پلاوے اسی سے خون بند ہو جائیگا۔
ع یہ سب دوائیں کہاں مل سکتی ہیں اور انکی قیمت کچہہ زیادہ ہے۔
ص نہیں انکی قیمت کچہہ زیادہ نہیں اور یہ سب دوائیں انگریزی دواخانوں میں ملسکتی ہیں۔
ع بس پہر کیا مشکل ہے۔ جب قیمت ہی تہوڑی ہے تو امیر و غریب سب کو ملسکتی ہے۔
ص گانجہ کا عرق اور آرگٹ آف رائے کے برابر پڑے کے لئے اور کوئی عمدہ دوا نہیں۔ اور یہہ دوا بہت دیر تک بگڑتی بہی نہیں۔ اس لئے اُسکو ہمیشہ گہر میں موجود رکہنا چاہئے۔؟

عطاری | جب کپڑونکا وقت گذر جائے تو زچہ کو سطح رکہنا چاہیے۔
صاحبہ | غذا ذرا اچھی دے کام کاج معمولی کرے اندام نہانی اور اُسکے چاروںطرف اور کمر کو ہر روز تین چار دفعہ اچھی طرح سرد پانی سے دہووے۔

ع | مریض کو نہانا چاہیے ؟
ص | ہاں ٹھنڈے پانی میں نہائے جسکو پیڑے کی بیماری ہو اُسکا گرم پانی سے نہانا منع ہے اِس سے بیماری زیادہ ہوتی ہے۔

ع | یہ پیڑے کی بیماری جو کپڑونکے وقت زیادہ ہوجاتی ہے کیا اسکا علاج بہی وہی ہے۔
ص | ہاں اور کیا جو دوا مینے بتائی ہے وہی اِس بیماری کا علاج ہے اِس دوا سے ہزاروںکو فایدہ ہوا ہے۔

ع | پہر جو بہو بیٹیاں کمزور ہیں اور اُنکو یہ بیماری ہے تو حیض کیوقت اُنکے لئے بہی یہی دوا فایدہ کرسکتی ہے
ص | ہاں بیشک جب کپڑوں کیوقت زیادہ خون جاری ہو تو یہی دوا اُنکو بھی دینی چاہیے۔ پہر جب کپڑونکا وقت گذر جائے تو جسطرح پہلے بتایا ہے اُسی طرح دہانت ملی ہوئی دوا کھلائے اور کہانے پینے کا پرہیز رکہے۔ اسوقت تمکو ایک بات اور بتاتی ہوں یہ جو پیڑے کی بیماری ہوجاتی ہے اِسکا سبب بہی معلوم ہے۔؟

ع | نہیں مجھے تو معلوم نہیں۔ اِس کا کیا سبب ہے۔؟
ص | اگر عورت جسوقت کپڑونسے ہو۔ اپنے خاوند کے پاس جائے تو یہ بیماری پیدا ہوجاتی ہے۔
ع | توبہ توبہ شرم کی بات کپڑونمیں کون خاوند کے پاس جاتی ہے۔
ص | توبہ توبہ نہیں۔ بہت سی عورتیں اسی سبب سے یہ بیماری بہگتتی ہیں۔ اسمیں بہت بڑا نقصان ہے۔ اِسلئے مینے بتا دیا۔ اسمیں کچہہ شرم نہیں۔ اِس بات کو خوب یاد رکھنا چاہیے۔ اور بہو بیٹیونکو ہمیشہ اِس بات سے پرہیز کرنا چاہیے۔

+

# آٹھواں باب

## حمل کے علامات

صاحبہ | اب تمکو وہ باتیں بتاتی ہوں جس سے یہ معلوم ہوجاوے کہ کسی کو حمل ہے یا نہیں ہے۔

عطری | ہاں ہاں یہ تمنے خوب یاد دلائی اسکا جاننا بہت ضرور ہے بہت سے لوگ حمل کے نہ پہچاننے کے سبب سے غلطیاں کرتے ہیں۔ ہمارے محلہ میں ایک بہو کے حمل کا شبہہ کرکے اُسکو ریت کی رسوم بھی کرادی تھی۔ پیچھے سے معلوم ہوا کہ حمل نہیں۔

ص | پھر دیکھ لو عورتوں کے واسطے یہ کیسی شرم کی بات ہے جب سب میں مشہور ہوجائے کہ فلانے کی فلانی حمل سے ہے۔ اُسپر یہ معلوم ہو کہ حمل نہیں ہے تو کیسی شرم آتی ہے۔ اسمیں صرف شرم ہی نہیں بلکہ بعض وقت اس غلطی سے عورت مر بھی جاتی ہے۔

ع | کسطرح ؟

ص | جب کوئی بیماری ہوجاتی ہے تو حمل کے دھوکہ میں اُسکا علاج نہیں ہوتا پھر بلا علاج مریض اپنی جان سے جاتا ہے۔

ع | بیشک ایسا ہونا کچھ تعجب کی بات نہیں۔ اب اچھی طرح سے بتا دو کہ حمل کا امتحان کن کن باتوں سے ہوتا ہے۔

ص | حمل کے علامات تو بہت ہیں لیکن جنکو دیکھکر تحقیق معلوم ہوجائیگا کہ حمل ہے میں صرف وہی ایک ایک کرکے تمکو بتاتی ہوں تم غور سے سنتی جاؤ۔

(۱) علامت حمل کی حیض کا بند ہوجانا ہے پر صرف حیض کے بند ہونیسے ہی یہ تحقیق نہیں ہوسکتا کہ حمل ہے کیونکہ حیض بہت سبب سے بند ہوسکتا ہے۔ زیادہ سردی کے لگنے سے زیادہ فکر سے طبیعت کے کسی قسم کے جوش سے یا جسم کے بہت کمزور ہونے سے حیض بند ہوسکتا

(۱) ہے - اسکے سوا حمل کی حالت میں بھی حیض ہو سکتا ہے اور اکثر ونکو ہوتا ہے -

عطری جنکو حمل میں حیض ہوتا ہے اُنکو کیا پورے دنوں تک برابر حیض ہوتا رہتا ہے -

صاحبو کبھی کسی کو پورے دنوں تک آتا ہے - لیکن حمل ہونے سے تین چار یا چھہ مہینے تک حیض کا جاری رہنا دیکھنے میں آتا ہے -

ع یہ تو بڑی تعجب کی بات ہے !

ص اس سے بھی زیادہ تعجب کی بات یہ سنو - ڈاکٹر صاحب ذکر کرتے تھے کہ اُنکے ہاں ایک عورت ہے اُسکو شروع سے کبھی حیض نہیں آیا لیکن اُسکے دو بچے موجود ہیں تیسری دفعہ اُسکا حمل گر پڑا تھا اُسکے بعد اُسکو پہلی دفعہ حیض آیا اور کئی مہینے تک باقاعدہ حیض آنیکے بعد اُسکو پھر حمل ہوا -

ع او ہو سنکر میں تو حیران ہوتی ہوں - ؟

ص اس سے کیا حیران ہوتی ہو اور بھی تعجب کی بات سناتی ہوں ڈاکٹر صاحب کہتے ہیں کہ بہت سی عورتیں ایسی ہیں کہ جنکو حمل ہی کیوقت حیض آتا ہے ہر وقت نہیں آتا -

ع ہاں یہہ بیشک تعجب کی بات ہے لیکن خدا کی قدرت میں کسی کو دخل نہیں - اُسکے نزدیک کوئی بات تعجب کی نہیں -

ص حیض کے بدوں حمل کا ہونا کچھہ تعجب کی بات نہیں کیونکہ بچہ پیدا ہونیکے بعد کسی عورت کو تین مہینے کے اندر کسی کو پانچ مہینے کے اندر کسی کو چھہ مہینے کے اندر پھر حاملہ ہوتی دیکھا گیا ہے -

ع ہاں ایسا تو مینے بھی سنا ہے -

ص اور ایسا بھی دیکھنے میں آیا کہ اول دفعہ کے حیض سے پہلے اور حیض بند ہو جانکی عمر کے بعد بھی عورت حاملہ ہوتی ہے -

ع حیض کے بند ہو جانیکی عمر تو قریب پچاس برس کے ہوتی ہے -

ص ہاں اور کیا - ؟

عطری اور آگے بتاؤ -؟

صاحبہ (۲۲) اول علامت توحیض کا بند ہونا ہے اور دوسری علامت جی کا متلانا۔ و قی کا آنا ہے -

ع حمل ہونیکے بعد کتنے دن پیچھے جی متلانا شروع ہوتا ہے اور کب تک رہتا ہے -

ص یہ کیا تمہیں معلوم نہیں ؟

ع میں کیا کہوں کہ مجھکو معلوم نہیں جب تم ساری باتیں بتاؤ گی ہو تو پھر اچھی طرح کیوں نہ پوچھ لوں -

ص جی متلانا شروع ہونیکا کوئی وقت مقرر نہیں کیونکہ سب کو ایک وقت شروع نہیں ہوتا کسی کو حمل ہوتے ہی جی کا متلانا شروع ہوجاتا ہے کسی کو دو تین مہینے بعد شروع ہوتا ہے لیکن اکثر ڈیڑھ مہینے میں جی متلانا شروع ہوجاتا ہے - ۱۵ - دن سے ۴۵ دن تک اُسکے شروع ہونیکی میعاد ہے اسی عرصہ میں اکثر عورتوں کو جی متلانا شروع ہوجاتا ہے -

ع پھر کتنی دیر تک رہتا ہے - ؟

ص اسکا بھی کچھ ٹھیک نہیں کسی کو پورے دنوں تک رہتا ہے - لیکن اکثر ڈیڑھ دو مہینے تک رہتا ہے پھر یہ تکلیف دور ہوجاتی ہے - اکثر چار مہینے سے پہلے حاملہ عورت کا جی متلانا او رقی کا آنا اور منہ سے پانی آنا اور کھانیکی طرف سے طبیعت کا ہٹ جانا دور ہوجاتا ہے -

ع کیا سب کو ایک سی تکلیف ہوتی ہے یا کم وبیش - ؟

ص ایک سی تکلیف نہیں ہوتی کسی کو بالکل تکلیف ہوتی ہی نہیں اور کوئی کوئی قیونکی ماری آدھی ہوئی ہوجاتی ہے دو دو مہینے تک بستر سے سر نہیں اُٹھا سکتی اور کسی کسی کو پورے دنوں تک نہ جی متلاتا ہے اور نہ قی آتی ہے - لیکن جنکو بالکل قی نہیں آتی ہے اُنکو اور طرح کی تکلیف کا ہوجانا ممکن ہے -

ع اور قسم کی تکلیف کیسی - ؟

ص بدہضمی چکر آنا اور نشہ کی سی حالت معلوم ہوتی سر کو چکر معلوم ہونا ایسی ایسی تکلیفیں ہوجاتی ہیں

ع تو یہ اِن سے تو قی کا ہونا اچھا ہے - ؟

صاحبہ | ہاں اچھا ہی کہنا چاہیے - اور یہہ بھی یاد رکھو کہ جس عورت کو بالکل قے نہیں آتی اُسکا حمل بہت خفیف سبب سے بھی گرجاتا ہے -
عطری | ہاں یہہ بات ٹہیک ہے - کیونکہ مینے دیکہا ہے کہ ہمارے شہر میں ایک عورت کے سات آٹہہ بچے پیدا ہوئے لیکن ایک دفعہ بھی اُسکا حمل نہیں گرا اُسکی قیونکا یہہ حال تہا کہ تین تین مہینے تک برابر بستر سے سر نہیں اوٹہاتی تہی -
ص | پہر دیکہو حمل میں قے کا آنا تو معمولی بات ہے اگر نہ آوے تو اچہا نہیں -
ع | اچہا حاملہ عورت کی قے میں اور عورت کی معمولی قے میں کچہہ فرق ہے یا نہیں - ؟
ص | بیشک فرق اتنا ہے کہ اگر کسی عورت کو قے کرتے دیکہوں تو بتا سکتی ہوں کہ وہ حمل سے ہے یا نہیں -
ع | بہلا تو یہہ فرق مجھے بہی بتلا دو ؟
ص | اچہا لو سنتے جاؤ -
(ا) حاملہ عورت کو اکثر صبح کیوقت بستر سے اُٹہتے ہی زیادہ قے آتی ہے -
(ب) قے کے بعد حاملہ عورت کی طبیعت اکثر کچہہ کہانیکو کرتی ہے اور اگر تہوڑا بہت کچہہ کہا کر چپ چاپ لیٹ رہے تو سب تکلیف دور ہو جاتی ہے -
(ج) حاملہ عورت کی قے بدہضمی کی قے نہیں وہ قے حمل کے سبب سے ہوتی ہے اسی سبب سے حاملہ عورت کی قے میں بلاہضم کہانا وغیرہ نہیں نکلتا صرف رطوبت اور پانی سا نکلتا ہے -
ع | اچہا ایکیو نکا آنا اور مونہہ سے پانی آنا کیا یہہ بہی قے کے متعلق سمجہنا چاہئے یا یہہ علیحدہ علامت ہے - ؟
ص | نہیں علیحدہ کیوں یہہ سب ایک ہی ہے کسی کسی عورت کے مونہہ سے اتنا پانی آتا ہے کہ اگر سارے دنکی تہوک کو اکٹھا کرے تو لو تو پانچ یا چہہ سیر پختہ کے قریب ہوتا ہے -

عطری | او ہو اتنا۔!

صاحبو | ہاں اتنا ہونا کیا تعجب ہے ایک جگہ بیٹھے بیٹھے تھوڑا ہی تھوکتی ہیں جہاں بیٹھ جاتی ہیں وہیں آدھ پاؤ پاؤ اور چھٹانک تھوک دیتی ہیں۔

ع | اچھا پارہ کے کہانے سے بھی تو موہنہ سے پانی آتا ہے یہ کیونکر معلوم ہو کہ یہ پانی حمل کے سبب سے آتا ہے جو اُسنے پارہ ہی کہایا ہو۔؟

ص | یہ کیا مشکل ہے حاملہ کے مسوڑوں میں درد نہیں ہوتا مسوڑوں سے خون نہیں آتا زبان کے کنارو پر زخم نہیں ہوتا مسوڑوں کے نزدیک کسی جگہ درد نہیں ہوتا موہنہ میں بد بو نہیں ہوتی بخار نہیں ہوتا اور جسم میں اور کسی قسم کی تکلیف بھی نہیں ہوتی پارہ سے موہنہ آنے میں یہہ ساری باتیں ہوتی ہیں۔

ع | ہاں ٹھیک ہے اب آگے بتاؤ۔

ص | جی کا متلانا اور قے کا آنا اور موہنہ سے پانی آنا یہ اکثر دیکھنے میں آتا ہے اور ایسی حاملہ عورتیں بھی دیکھنے میں آئی ہیں کہ جنکی خوراک حمل کیحالت میں دوگنی ہو جاتی ہے۔

ع | وہ کیسی۔؟

ص | ہاں میں ٹھیک کہتی ہوں اور کسی کسی عورت کو کہانے سے اتنی نفرت ہو جاتی ہے کہ کسی چیز کیطرف اُسکی رغبت نہیں رہتی اور کسی کسی کو ایسی ایسی چیزیں کہانیکی رغبت ہوتی ہے کہ جو کوئی نہیں کہاتا۔

ع | وہ کسطرح۔؟

ص | یہ نہیں جانتی کبھی تمنے حاملہ عورت کو جلی ہوئی مٹی یا چکنی مٹی کہاتے نہیں دیکہا۔؟

ع | ہاں دیکہا کیوں نہیں۔

ص | بس پھر بتاؤ یہ کہانے کی چیزیں ہیں۔؟

ع | ہاں بیشک یہہ تو کہانیکی چیزیں نہیں۔

صاحبو | اور حاملہ عورتوں کو ایسی چیزوں کیطرف اتنی رغبت ہوتی ہے کہ منع کرنے سے بہی چہپا چہپا کر کہاتی ہیں۔ اسکے سوا قبض کا ہونا دستوں کا آنا اور پیٹ میں اپہارہ ہونا یہہ علامتیں بہی کسی کسی حاملہ عورت کو ہوا کرتی ہیں۔

عطری | اچہا کیا حمل کے ہونے سے عورت کی طبیعت کچہہ بدلجاتی ہے۔

ص | کیوں یہ بات کیوں پوچہتی ہو۔

ع | تم جانتی ہو کہ گلابو کی طبیعت بہت ہی نرم ہے۔ لیکن جب اسکو حمل ہوا تہا تب سے اسکا مزاج کچہہ چڑ چڑا سا ہو گیا تہا۔ اسی لئے پوچہتی ہوں کہ حمل کے ہونے سے کچہہ مزاج بہی بدلجاتا ہے۔

ص | ہاں اسمیں کچہہ جہوٹ نہیں حمل کے ہونے سے بہت سی نرم مزاج والی عورتوں کی طبیعت چڑ چڑی سی ہو جاتی ہے اسی طرح بہت سی چڑ چڑی مزاج کی عورتوں کی طبیعت حمل کے ہونے سے بہت نرم ہو جاتی ہے لیکن غصہ والی عورت کو نرم مزاج ہوتے بہت کم دیکہا جاتا ہے۔

ع | ہاں یہہ تو ہوتا ہی ہے۔ بُرے سے اچہا تو کم ہی ہوتا ہے۔ اچہے سے بُرا ہو جانا آسان ہے۔

ص | (۳) تیسری یہ علامت چہاتیوں کا بڑا ہونا اور اُسپر سیاہی کا آجانا۔ اور چہاتیوں پر نیلی نیلی رگوں کا ظاہر ہونا ہے۔ چہاتی پر ہاتہہ رکہکر دبا کر دیکہنے سے اُسمیں گرہ سی معلوم ہوتی ہیں اور دبانے سے عورت کو درد معلوم ہوتا ہے یہ سب علامتیں حمل کے سوا اور کسی حالتمیں اکٹہی دکہائی نہیں دیتی ہیں۔

ع | اچہا موٹاپن سے بہی تو چہاتیاں بُری ہو جاتی ہیں۔

ص | ہاں بڑی تو ہو جاتی ہیں لیکن ہاتہہ کے دبانے سے اُسمیں سخت گرہ سی معلوم نہیں ہوتی اور نہ عورت کو درد معلوم ہوتا ہے موٹاپن سے جو چہاتیاں بڑی ہو جاتی ہیں وہ دبانے سے بہت نرم معلوم ہوتی ہیں۔

ع | ہاں یہ ٹہیک ہے۔ جب سب باتیں معلوم ہوں تو پہر دہوکہ نہیں رہتا۔

ص | چہاتیوں پر سیاہی کا آنا بہی حمل کی ایک بڑی علامت ہے چہاتیوں کا سونہہ درجہ بدرجہ

صفائی | کالا ہوتا جاتا ہے۔ اور اس سیاہی پر آہستہ آہستہ انگلی پھیرنے سے نرم نرم گیلا گیلا اونچا اونچا سا معلوم ہوتا ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا مخمل پر ہاتھ پھیرتے ہیں۔ چھاتیوں کی گھونڈیاں کڑی اور بڑی معلوم ہوتی ہیں اور اسکے سوائے گھونڈیوں پر باریک باریک چھلکے سے معلوم ہوتے ہیں اور غور سے دیکھنے سے گھونڈیوں کے گرد سیاہی پر چھوٹی چھوٹی پھنسیاں سی ابھری ہوئی معلوم ہوتی ہیں پورے دنوں میں اس سیاہی کے گرد ایک قسم کے چھینٹے چھینٹے سے داغ دکھائی دیتے ہیں جیسے کسی کالے رنگ کی چیز پر اسپر سے پانی کی بوندیں گر کر رنگ اتر جاتا ہے اور جگہ جگہ چھینٹیں سے پڑ جاتے ہیں یہ داغ بھی اسی طرح کے ہوتے ہیں جب ایسی علامتیں ہوئی ہوں تو تحقیق معلوم ہو جاتا ہے کہ اس عورت کو حمل ہے۔

عطری | حمل کے ٹھہرنے کے کتنے دن بعد یہ علامتیں معلوم ہوتی ہیں۔

ص | اکثر دوسرے مہینے کے آخیر میں چھاتی کے متعلق ساری علامتیں شروع ہو جاتی ہیں اور کسی کے چوتھے مہینے اور کسی کے پانچویں مہینے کے آخیر میں یہ سب علامتیں اچھی طرح ظاہر ہو جاتی ہیں۔ ہاں پانچویں یا چھٹے مہینے کے آخیر میں جب چھاتیاں خوب بڑی ہو جاتی ہیں تو انپر پھٹی ہوئی دھاریاں سی پڑ جاتی ہیں حمل کی اور علامتوں کی طرح بچہ پیدا ہونیکے بعد یہ داغ اچھی طرح نہیں مٹتے۔ اس لئے یہ علامت پہلی دفعہ کے حمل میں ہی حمل کی پہچان کے کام آتی ہے صرف یہ داغ نہیں بلکہ چھاتیوں کی ساری علامتیں پہلی دفعہ حمل کے ہی پہچاننے میں پوری طرح کام آتی ہیں۔

ع | ہاں یہ تو ٹھیک ہے چھاتیوں کی سیاہی بھی بچہ پیدا ہونیکے بعد ساری نہیں اترتی تھوڑی تھوڑی باقی رہجاتی ہے صرف اوپر کی سیاہی کپڑے کے لگنے سے اتر جاتی ہے۔

ص | صرف کپڑے کے لگنے سے نہیں اترتی تمنے پہلی دفعہ کی بات کے چھوٹے بچوں کے ہونٹ نہیں دیکھے انپر بھی سیاہی آجاتی ہے۔

عطری — ہاں بیشک یہ بہی سیاہی کے اترنے کا ایک سبب ہے۔

صاحب — البتہ جس عورت کو تیسرے چوتھے برس بچہ پیدا ہوتا ہے اُسکے حمل کیوقت چہاتیوں پر جو سیاہی دوبارہ آتی ہے۔ اس سے کسیقدر حمل کی پہچان ہو سکتی ہے۔

ع — اُسکے بعد اور کونسی علامت بتاؤگے۔

ص — (۴) چہاتیونکے بڑے ہونے اور اُنپر سیاہی کے آجانے کے بعد حمل کی چوتہی علامت چہاتیوں میں دودھ کا پیدا ہونا ہے۔

ع — کتنے دنمیں چہاتیونمیں دودھ ہوتا ہے۔؟

ص — یہ بہی اکثر دوسرے مہینے کے آخیر میں ہوتا ہے۔ کسی کسی کے پہلے بہی ہوتا ہے پہلی دفعہ کی حاملہ عورت کی چہاتیونمیں دودھ کا پیدا ہونا حمل کی پکی علامت ہے جو پہلی دفعہ کی حاملہ عورت کی چہاتیونکی گہونڈیونکو دباکر ایک بوند بہی پتلا پانی سا دودھ نکل سکے تو تحقیق جانلو کہ وہ حمل سے ہے۔ لیکن جسکے ایک دفعہ بچہ پیدا ہوا ہو اُسکی چہاتی کی گہونڈی چاہے کسی وقت دباؤ اُس میں سے دودھ نکلیگا۔ بلکہ جو عورت بچہ کو دودھ پلاتی ہو اُسکو اگر حمل ہوتا ہے تو چہاتیونکا دودھ بند ہوجاتا ہے اور وہ بند ہونا ہی حمل کی علامت سمجھی جاتی ہے۔

ع — ہاں ٹہیک ہے میںنے بہی اکثر دیکہا ہے۔

ص — (۵) اسکے بعد پانچویں علامت پیٹ کا اونچا ہونا ہے اول دو مہینے تک پیٹ کی اونچائی بالکل معلوم نہیں ہوتی بلکہ پہلی دفعہ معمولی پیٹ کی اونچائی سے بہی کم معلوم ہوتا ہے اور ناف زیادہ گہری ہوجاتی ہے۔ تیسرے مہینے پیٹ اونچا ہونے لگتا ہے پانچویں مہینے ناف کی گہرائی کم ہوجاتی ہے چہٹے مہینے ناف پیٹ کے برابر ہوجاتی ہے اور ساتویں مہینے ناف اُبہر آتی ہے۔

ع — ناف کی یہ پہچان تو بہت اچہی ہے۔

صاحبو | ہاں اور جب پیٹ اچھی طرح اونچا ہو جاتا ہے تو ٹیرو پر چھاتی کے پھٹے ہوئے داغوں جیسی سفید
دھاریں سی پڑ جاتی ہیں پر یہ داغ بھی ہمیشہ کو قایم رہجاتے ہیں۔ اسلئے یہ علامت بھی اول دفعہ
کے حمل کے پہچاننے میں ہی زیادہ کام آتی ہے۔

عطری | اچھا جلودہر کے ہونے سے بھی تو پیٹ اونچا ہو جاتا ہے۔ پھر پیٹ کو اونچا دیکھکر کسطرح جانے
کہ یہ حمل کی نشانی ہے۔

ص | یہ بھی معلوم کرنا کچھ مشکل نہیں ہے۔
(ا) حمل میں پیٹ سامنے کیطرف بڑہتا ہے لیکن ادہر اُدہر اتنا اونچا نہیں ہوتا جس زچہ
کے بہت بچہ ہوئے ہوں اُسکا پیٹ سامنے کیطرف زیادہ بڑہا ہوا دکھائی دیتا ہے جلودہر
یا کسی اور بیماری میں ایسا نہیں ہوتا۔
(ب) جب حاملہ کا پیٹ بڑہتا ہے تو سانس لیتے وقت پسلیوں کے نیچے بہت حرکت نہیں ہوتی
لیکن جلودہر یا اور کسی بیماری سے پیٹ کے بڑہجانے سے پسلیوں کے نیچے پیٹ اچھی طرح
ہلتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔
(ج) اُٹھتے بیٹھتے چت لیٹتے یا کروٹ لیتے ہوئے حاملہ کے پیٹ کی شکل صورت ایک
سی رہتی ہے کچھ ایسی تبدیل نہیں ہوتی۔
(د) چت لیٹنے سے حاملہ کا پیٹ داہنی یا بائیں طرف سی اچھی طرح اُبھرا ہوا نہیں معلوم ہوتا لیکن
جلودہر کی بیماری میں دونو طرف سی اچھی طرح اُبھرا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

ع | بس حمل کی علامتیں ساری پوری ہو چکی۔
ص | ہاں اب ہو ہی چکی سمجھو دو باتیں اور باقی ہیں۔
ع | اچھا وہ بھی بتا دو۔
ص | (۶) اِن دونو میں سے ایک تو زچہ کو بچہ کا ہلنا معلوم ہوتا ہے۔
ع | کتنے دنوں میں زچہ کو بچہ ہلتا ہوا معلوم ہونے لگتا ہے۔

صاحبہ — اکثر چوتہے مہینے معلوم ہوتا ہے اور بعضی بعضی زچاؤنکو چھٹے۔ ساتویں۔ آٹھویں مہینے تک
بہی بچہ ہلتا ہوا معلوم نہیں ہوتا اول جب بچہ پیٹ میں ہلنے لگتا ہے تو زچہ کو ایسا معلوم ہوتا
ہے کہ جیسا پیٹ میں کوئی چیز کانپ اُٹہتی ہے یہ کانپنا پہلے پہلے بہت تہوڑا معلوم ہوتا ہے
پہر جوں جوں رحم بڑہتا ہے بچہ کا ہلنا بہی زیادہ ہوتا جاتا ہے اور ایسا معلوم دیتا ہے کہ بچہ
اسوقت اندر سے پیٹ پر متواتر لاتیں یا مکی مارتا ہے۔

عطری — ہاں یہ بات تو ٹہیک ہے مینے بہی اپنی گلابو کے پیٹ پر ہاتہہ رکہکے دیکہا ہے کبہی کبہی تو ہاتہہ
ٹکتا بہی نہیں پڑتا صاف ہلتا ہوا اور پیٹ کو اندر سے دہکیلتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

ص — ہاں صاف تو معلوم ہوتا ہے کبہی کبہی بچہ ایسا جلدی جلدی ہلتا ہے کہ اُس سے زچہ کو تکلیف
معلوم ہوتی ہے۔ اور تہوڑی دیر کو چُپ چاپ ٹھہر جاتا ہے بلکہ کبہی کبہی دس[10] پندرہ[15] دن
تک زچہ کو بچہ ہلتا ہوا بالکل معلوم بہی نہیں ہوتا۔

ع — پہر تو ایسی صورت میں زچہ ڈر جاتی ہوگی کہ شاید بچہ مر گیا ہے۔

ص — ہاں ڈر تو جاتی ہی ہے۔ لیکن یہ خوف ہمیشہ کو نہیں رہتا کیونکہ پہر جلدی بچہ ہلتا ہوا
معلوم ہو جاتا ہے۔

ع — اچہا جب زچہ کی طبیعت کچہہ بیمار ہوتی ہے تو کیا بچہ زیادہ ہلتا ہے۔

ص — ہاں بیماری کیا اگر زچہ بہوکی رہے تب بہی زیادہ ہلتا ہے۔

ع — بہلا پہر تو زچہ کی تکلیف سے بچہ بہی تکلیف پاتا ہے۔

ص — یہ کیا تمکو آج معلوم ہوا اچہا ہے کیسی ہی کمزور کسی سبب سے ہووے۔ اور طاقت گہٹنے سے بچہ
زیادہ ہلتا ہے اور ہلنے کا کچہہ اندازہ بہی نہیں رہتا۔

ع — پہر تو اسطرح بچہ کا ہلنا بہی اچہا نہیں۔

ص — اچہا کیونکر ہے بلکہ اسطرح زیادہ ہلنے سے بچہ کے مرجانیکا بہی اندیشہ ہے۔

ع — ہاں میں بہی تو جبہی پوچہتی ہوں۔

صاحبو | پچھلے مہینوں میں زچہ کے پیٹ پر ہاتہہ رکہنے سے بچہ کا ہلنا ایسا صاف معلوم ہوسکتا ہے کہ حمل کی بابت کچھہ بہی شبہہ نہیں رہتا اور جو چاہو تو زچہ کے پیٹ کے دونو طرف دو ہاتہہ رکہکر ایک ہاتہہ سے آہستہ سے اندر کیطرف کو دباؤ تو بچہ ہل پڑتا ہے۔ اور ہلنے سے دوسرے ہاتہہ کے نیچے اچہی طرح معلوم ہوتا ہے۔

عطاری | پہر یہہ پہچان تو بہت اچہی ہے جب جی چاہے تو زچہ کے پیٹ پر ہاتہہ رکہکر دیکہہ لے۔

ص | ہاں جسوقت جی چاہے دیکہہ لو۔

(۷) ساتویں اور علامت یہہ ہے کہ جب زچہ کا پیٹ بڑہہ جاوے اگر تب ہاتہہ سے رحم کو پیٹ کے اوپر سے تہوڑی دیر تک پکڑ رکہیں اور کسی قسم کا دباؤ نہ دیں تو رحم کچہہ سخت سا ہو جاتا ہے اور یہہ سخت ہونا صاف معلوم ہوتا پانچ پانچ دس دس منٹ میں اور کبہی اس سے بہی جلدی جلدی رحم سخت ہوا کرتا ہے لیکن دس منٹ سے زیادہ دیر میں نہیں ہوتا۔ حمل کے سوا اور کسی صورت میں رحم کی ایسی حالت نہیں ہوتی۔

ع | اگر پیٹ میں بچہ مر جاوے تب بہی کیا رحم اسیطرح سخت ہوا کرتا ہے۔

ص | ہاں بچہ چاہے زندہ ہو چاہے مر گیا ہو جب تک رحم میں رہتا ہے رحم اسیطرح سخت ہوتا ہے

ع | پہر تو بچہ کے ہلنے کی نسبت رحم کا سخت ہونا اچہی پہچان ہے۔

ص | کیوں۔؟

ع | بچہ جو مر جاتے تو پہر نہیں ہلتا۔

ص | ہاں یہہ بات ٹہیک ہے اور بچہ زندہ ہو تو بہی تو ہمیشہ نہیں ہلتا لیکن رحم اسیطرح برابر پانچ سات منٹ بعد سخت ہی ہوتا رہتا ہے۔ اسکے سوا سے انتڑیوں میں ہوا کی آمد و رفت کیوقت اور پیٹ کا گوشت سکڑنے کے وقت بچہ کے ہلنے کا دہوکہہ ہو سکتا ہے لیکن رحم کے سخت ہونے سے ایسا دہوکہہ نہیں ہو سکتا۔

ع | پہر تو اسکو حمل کی ایک بڑی علامت سمجہنی چاہئیے۔؟

صاحبہ اسمیں کیا شک ہے۔

عطری کیا رحم کے مونہہ میں ہاتھہ ڈالکر حمل نہیں معلوم ہو سکتا۔؟

م معلوم کیوں نہیں ہو سکتا۔ یہی بات تو دائی کو پہلے سیکھنی چاہئی۔ کیونکہ اکثر دائی کو پیٹ پر ہاتھہ

معلوم کرکے بتلانی پڑتی ہے کہ حمل ہے یا نہیں۔ اسکی دو ترکیبیں ہیں۔

(۱) ایک پہچان تو یہ ہے کہ جب حمل ہوتا ہے تو رحم کا مونہہ نرم ہوتا ہے۔ پہر درجہ بدرجہ مونہہ

سے رحم کی گردن تک سارا اچھی طرح نرم ہوجاتا ہے۔ چوتھے مہینے رحم کے مونہہ کے دونوں

سرے پتلے اور نرم ہوجاتے ہیں۔ اور ہاتھہ سے مخمل جیسا معلوم ہوتا ہے کسی تختہ پر مخمل چڑھی

ہی ہوئی تہہ پر انگلے سے دبانے سے جیسا معلوم ہوتا ہے۔ اسپر ہاتھہ رکھنے سے بہی ویسا ہی معلوم

ہوتا ہے چھٹے مہینے میں رحم کی گردن کا نصف ایسا ہی نرم معلوم ہوتا ہے اور آٹھویں مہینے رحم

کی ساری گردن نرم ہوجاتی ہے۔ اور نرم ہوجانیکے سبب سے گردن چھوٹی معلوم ہوتی ہے

حمل کی حالتمیں رحم کا مونہہ اور گردن ضرور اسیطرح نرم ہوجاتے ہیں۔

ع پہر تو رحم کے مونہہ پر ہاتھہ ڈالکر ٹہیک ٹہیک بتا سکتے ہیں کہ حمل ہے یا نہیں۔

ص ہاں بتا تو سکتے ہیں۔ فرض کرو کہ گہر کی عورتوں نے یہ سمجہہ رکہا ہے کہ فلانی بہو کو پانچ مہینے کا

حمل ہے پہر دل کا شبہہ دور کرنیکے لئے تم سے کہیں کہ اچھی طرح دیکہکر بتلا دو کہ بہو کو حمل ہے

یا نہیں۔ پہر تم رحم کے مونہہ میں ہاتھہ ڈالکر اگر دیکہو کہ اسکا مونہہ اور گلا اچھا سخت اور

لنبا معلوم ہوتا ہے۔ تو تم صاف یہہ کہہ سکتی ہو کہ بہو کو حمل نہیں ہے

اس سے انکا شبہہ دور ہوجائیگا۔

ع کیا حمل کے سوا اور کسی سبب سے رحم کا مونہہ اور گلا اسطرح نرم نہیں ہو سکتا۔

ص رحم کا مونہہ اور گلا بہت سی بیماریوں سے نرم ہو سکتا ہے۔ لیکن پانچ چھہ مہینے کے حمل

والی عورت کے رحم کا مونہہ اور گلا ہاتھہ سے کبہی سخت اور موٹا معلوم نہیں ہوتا۔ اور ایک

بات یاد رکہو کہ رحم کا مونہہ اور گردن جب اچھی طرح نرم ہوجاتے ہیں تب اسکے

صاحبو | اندر کا خول بھی بھر جاتا ہے اور موہنہ بھی کہل جاتا ہے۔

عطری | کیا ساری حاملہ عورتونکے ایسا ہی ہوتا ہے۔؟

ص | نہیں پہلی دفعہ کی حاملہ عورت کے رحم کا موہنہ اکثر بہت دنوں تک نہیں کھلتا۔ لیکن ساتویں مہینے کے بعد اکثر اُنکے بھی رحم کا موہنہ کھل جاتا ہے پہلے اُس موہنہ میں ایک اُنگلی جاسکتی ہے لیکن جس زچہ کے ایک دفعہ بچہ پیدا ہو چکا ہو۔ اُسکے رحم کا موہنہ اکثر بیٹھا ہوا سا اور کہردرا اور تلکونٹہا معلوم ہوتا ہے۔

ع | بچہ پیدا ہوتے وقت جو رحم کبھی کہیں سے تہوڑا بہت پہٹ جاتا ہے شاید اسی سبب سے رحم کا موہنہ اسطرح کا پہٹا سا اور کہردرا سا ہو جاتا ہے۔

ص | ہاں اور کیا ایسی عورتونکے بھی رحم کے موہنہ میں ایک اُنگلی جا سکتی ہے۔

ع | پہر تو پچھلے مہینونمیں رحم کے موہنہ میں اُنگلی ڈالکر جس جہلی میں بچہ ہوتا ہے۔ اُسکو چہو سکتے ہیں۔

ص | ہاں چہو تو سکتے ہیں۔ صرف جہلی کیا اُس جہلی کے اندر سے بچہ کا سر جو تہہ پیر جو نیچے کیطرف ہوتا ہے۔ معلوم ہو سکتا ہے۔

ع | بہلا اب اور کونسی پہچان باقی ہے۔

ص | (۹) رحم میں پانی سے بہری ہوئی جو جہلی ہوتی ہے اُس جہلی کے غلاف میں جو پانی ہوتا ہے بچہ اُسمیں ڈوبا ہوا رہتا ہے۔ رحم کے موہنہ سے ذرا اوپر کیطرف اُنگلی کے سہارے ذرا اوچہالی دینے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کوئی بہاری سی چیز اوپر کو چڑہکے پہر اسیوقت اُنگلی پر آپڑتی ہے۔ جہاں ایسا معلوم ہو تو پہر حمل کا کچہہ شبہہ باقی نہیں رہتا۔

ع | اب اچہی طرح سمجہا دو کہ کسطرح دیکہنا چاہیئے۔

ص | آسانی سے دیکہنے کے لئے زچہ کو کسی چیز کے سہارے سے اسطرح بٹہائے کہ نہ بیٹہنے کیطرح سیدہی بیٹہے نہ بالکل لمبی لیٹ جائے پہر دائیں ہاتہہ کے انگوٹہے کے پاس کی دو اُنگلیاں اندام نہانی میں داخل کرکے آہستہ آہستہ رحم کے موہنہ کی پاس پہنچائے

صاحب — پہر پیٹ کے اوپر سے بائیں ہاتہہ سے رحم کو ایک جگہہ تہام کر داہنے ہاتہہ کی انہی دو انگلیوں سے جہٹ رحم کے جسم کو اوپر کو اچہالے اگر اصل میں حمل ہو تو بچہ اس دہکے کے ساتہہ ہی اوپر کو چڑہکے پہر اُسیوقت اُنگلی پر آپڑیگا۔

عطائی — پہر تو رحم کو اسطرح اچہالکر اُنگلیں اُسجگہ ٹہہرائے رکہنی چاہیے۔

ص — ہاں نہیں تو معلوم کیونکر ہوگا کہ بچہ اوپر سے آگرا۔

ع — حمل کے کتنے دن بعد اسطرح دیکہنا چاہیے۔

ص — تین مہینے کے بعد اور سات مہینے سے پہلے اسطرح دیکہنے سے اچہی طرح معلوم ہو جاتا ہے۔

ع — کیوں جی سات مہینے سے پیچہے اور تین مہینے سے پہلے کیوں نہیں معلوم ہوتا۔؟

ص — اس کا سبب یہ ہے کہ تین مہینے کے پہلے بچہ بہت چہوٹا ہوتا ہے۔ اسلیئے اسطرح دیکہنے سے کچہہ معلوم نہیں ہوتا۔ اور سات مہینے کے بعد بچہ بڑا ہو جاتا ہے۔ اس لئے اُنگلیو نکے زور سے اوپر کو نہیں چڑہ سکتا۔

ع — ہاں یہ بات تو ٹہیک ہے۔

ص — جب اسطرح دیکہنے سے اچہی طرح معلوم نہ ہو سکے تو یہ نہ سمجہو کہ عورت حاملہ نہیں ہے۔

ع — کیوں؟

ص — جو بچے کا سر نیچے کیطرف ہو تو اس طرح دیکہنے سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اور جو بچے کا اور کوئی عضو نیچے کیطرف ہو تو کچہہ معلوم نہیں ہو سکتا کیونکہ پہر اُنگلی کے زور سے بچہ اوپر کو نہیں چڑہہ سکتا۔

ع — اچہا جو زچہ کا پہول رحم کے مونہہ پر ہو پہر بہی تو اسطرح دیکہنے سے کچہہ معلوم نہیں ہو سکتا۔

ص — ہاں پہر بہی کچہہ معلوم نہیں ہو سکتا۔

ع — بس اب حمل کی ساری علامتیں بتا چکی یا نہیں۔

ص — بس اب ایک بات اور رہی ہے۔

[illegible] (۱۱) یہ بہی علامت سب سے اچہی ہے پانچویں مہینے کے آخیر میں جو زچہ کے پیٹ پر کان رکہکر
غور سے سنو تو ایک قسم کی آواز ٹک ٹک کرتی ہوئی سنائی دیتی ہے۔

[illegible] یہ آواز کاہیکی ہے۔

ص اپنی بائیں چہاتی کے نیچے ہاتہہ رکہکر دیکہو تو کچہہ معلوم ہوتا ہے۔

ع ہاں ہاتہہ کے نیچے کچہہ پہڑکتا ہوا معلوم ہوتا ہے۔

ص بس بچے کی چہاتی کے اُسی جگہ اُسکا دل بہی اسیطرح دہڑکتا ہے۔ زچہ کے پیٹ پر غور سے
کان لگاکر سننے سے اسی کے پہڑکنے کی آواز سنائی دیتی ہے جب یہ سنائی دینی منظور ہو تو زچہ
کو تکیہ پر کندہا رکہکر چت لٹا دینا چاہیے۔

ع زچہ کے پیٹ کے کس جگہہ کان رکہنے سے یہ آواز سنائی دیتی ہے۔؟

ص اکثر بائیں طرف کے کولے کی ہڈی اور ناف کے بیچ میں کان لگانے سے سنائی دیتی ہے بعضے وقت پیٹ
پر اِدہر اُدہر کان رکہکر تلاش کر لینا چاہیے کہ کس جگہ سے آواز سنائی دیتی ہے۔ زچہ کے پیٹ پر
کان لگاکر اسطرح آواز سننے سے دو باتیں معلوم ہوتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ حمل ہے دوسرے
یہ کہ بچہ پیٹ میں زندہ ہے۔

ع ہاں ٹہیک ہے جو بچہ زندہ نہو تو آواز کہاں سے سنائی دے اچہا۔ جو پیٹ میں جوڑے بچے
ہوں تو کیا اُسی طرح دو آوازیں علیحدہ علیحدہ سنائی دیتی ہیں یا نہیں۔؟

[illegible] ہاں اچہی بات یاد دلائی جو پیٹ میں جوڑے بچے ہوں تو البتہ دو آوازیں علیحدہ علیحدہ سنائی
دیں تو جان لو کہ پیٹ میں دو بچے ہیں۔ اسکے سوا ایک بات یہ بہی یاد رکہو کہ جو بچے کا سر
نیچے کیطرف ہو تو زچہ کے دائیں یا بائیں جدہر کو نیز اسی طرح کی آواز سنائی دیگی اور جو بچے کے
کولے یا پیر نیچے کیطرف ہوں تو زچہ کی ناف کے قریب آواز سنائی دیتی ہے۔

ع یہ تو خوب پہچان ہے۔

ص اور سنو جہلی کے غلاف میں جو پانی ہوتا ہے وہ ساری زچاؤں کے یکساں نہیں ہوتا جسکے

صاحبو | پانی زیادہ ہوتا ہے۔ اسکے پیٹ پر کان رکھکر سننے سے وہ آواز اچھی طرح سنائی نہیں دیتی
لیکن پیٹ پر بہت دور میں سنائی دیتی ہے اور جو پانی کم ہو تو اچھی طرح سنائی دیتی ہے لیکن
بہت دور میں سنائی نہیں دیتی۔

عطری | ہاں یہہ بھی خوب پہچان ہے۔

ص | ایک اور پہچان بتاتی ہوں۔ جو بچے کی پشت زچہ کے سامنے کیطرف ہو تو وہ آواز سامنے
سے اور اچھی طرح سنائی دیتی ہے اور جو پشت زچہ کی پیچھے کیطرف ہو تو آواز اچھی طرح سنائی نہیں دیتی۔

ع | یہہ بھی اچھی پہچان ہے

ص | حمل کی علامتیں تو ساری بتا چکی۔ اب بتاؤ تو کون کونسی علامتیں بتائیں۔؟

ع | دس ہی علامتیں بتائی ہیں۔ کہو تو سنا دوں۔؟

ص | ہاں سناؤ تو۔ دیکھوں تو یاد بھی ہیں۔

ع | اچھا لو سنو (۱) پہلی علامت تو حیض کا بند ہو جانا ہے (۲) دوسری علامت قے کا کرنا ابکیو نکا
آنا اور موہنہ سے پانی آنا۔ (۳) اسکے بعد چھاتیو نکا بڑا ہونا۔ اور اُنپر سیاہی کا آنا (۴) اسکے بعد
چھاتیوں میں دودھ کا ہونا۔ (۵) پھر پیٹ کا اونچا ہونا اور ناف کی گہرائی کی کمی بیشی اور چھاتیوں
کے پھٹے ہوئے نشان کیطرح پیٹ پر سفید سفید دھاریو نکا پڑجانا (۶) اسکے بعد بچہ کا ہلتا ہوا
معلوم ہونا۔ (۷) اسکے بعد کی علامت یہہ ہے۔ کہ زچہ کے پیٹ پر ہاتھہ رکھیں اور رحم کو پکڑ
رکھنے سے پانچ پانچ سات سات منٹ بعد رحم کا سکڑنا یعنے سخت ہونا معلوم ہونا۔ (۸)
اور اسکے بعد کی علامت یہ ہے کہ رحم کے موہنہ پہ ہاتھہ رکھکر دیکھنے سے اسکی گردن اور
موہنہ نرم معلوم ہوتے ہیں۔ (۹) اور اسکے بعد ہاتھہ کی دو انگلیوں سے رحم کو جلدی
سے اچھالی دینے سے بچہ کا اوپر چڑھ جانا اور پھر جھٹ انگلیو نپر آپڑنا (۱۰) آخیر کی علامت
یہی ہے کہ جب زچہ کی پیٹ پر کان رکھکر سننے سے بچہ کے دل کے دھڑکنے کی آواز سنائی دیتی ہے۔

ص | شاباش خوب یاد ہے۔ اب تو زچہ کو دیکھکر بتا سکوگے کہ حمل ہے یا نہیں۔

عطری — ہاں بتا کیوں نہیں سکونگی۔

صاحبو — جیسے آخیر والی علامت سے حمل کا ہونا تحقیق معلوم ہوجاتا ہے اسی طرح چہاتیونکی سیاہی پر ہاتھ پہیرنے سے اگر گیلا گیلا نرم نرم معلوم ہو تب بھی تحقیق جانلو کہ حمل ہے۔

ع — پہر تو یہ پہچان سب سے اچھی ہے۔

ص — کیوں۔؟

ع — بچہکے دل کا دہڑکنا پانچ مہینے کے پہلے تو نہیں معلوم ہو سکتا۔ لیکن چہاتیونکی سیاہی کا نشان تو پہلے ہی دکہائی دیتا ہے۔

ص — ٹہیک ہے قربان جاؤں تمہاری سمجہہ کے ایک بات اور یاد رکہنا کہ حمل کی ایک علامت دیکہکر کبہی یہ نہ کہنا کہ حمل ہے ایسا کروگی دہوکہ کہاؤگی۔ حیض کے بند ہونے سے ہی یہ نہ کہو کہ حاملہ ہے۔ صرف قے کرتے دیکہکر بھی یہ نہ سمجہو کہ حاملہ ہے۔ صرف چہاتیونکے بڑے ہونے سے ہی یہ مت کہو کہ حاملہ ہے اور صرف چہاتیونمیں دودہہ کے ہونے سے ہی حاملہ نہ سمجہو۔ اور صرف پیٹ کے اونچے ہونے سے ہی یہ نہ سمجہو کہ حاملہ ہے۔

ع — نہیں جب تک دو تین علامتیں اکٹھی نہ دکہائی دیں تب تک کیوں کہنا ہے کہ حاملہ ہے۔ اچہا حمل کے وقت جو قے ہوتی ہے وہ تو اکثر صبح کو ہی زیادہ ہوتی ہے۔

ص — ہاں اکثر بستر سے اُٹہتے ہی زیادہ ہوتی ہے۔

ع — ہاں ایک اور بات یاد آئی۔ حمل میں چہاتیاں اچہی بہاری ہی معلوم ہوتی ہیں یا کبہی کبہی انہیں درد بہی معلوم ہوتا ہے۔

ص — ہاں ٹہیک ہے چہاتیونکی گہنڈیونمیں درد بہی معلوم ہوا کرتا ہے۔

---

# نواں باب

## حمل کا گر جانا۔

عطری | اچھا یہ جو عورتوں کا حمل گر جاتا ہے اسکا بھی کوئی سبب ہے ؟
صاحبہ | ہاں سبب کیوں نہیں ہے اگر سبب نہو تو سب کا حمل کیوں نہیں گر جاتا۔
ع | ہاں یہہ بھی ٹھیک ہے سبب کیا کیا ہیں یہ اچھی طرح بتا دو۔
ص | اچھا سنو۔ زچہ کے حمل گر جانیکے بہت سبب ہو جاتے ہیں۔ انمیں سے جون جونسی ظاہرا معلوم ہوتے ہیں وہ ہی تمکو بتا دیتی ہوں۔ زیادہ بکواس سے کیا فائدہ ہے۔
ع | ہاں اور کیا۔
ص | (۱) زیادہ زور کا بخار۔ دستونکی بیماری چیچک یا خسرہ کے ہونے سے حمل گر سکتا ہے۔
ع | کیا زچہ کو چیچک یا خسرہ نکلنے سے حمل گر جاتا ہے یا کہ زچہ کی وہی بیماری بچہ کو ہو جانیکی سبب سے حمل گر جاتا ہے
ص | بچہ کو وہی بیماری ہو جاتی ہے۔ اور اُس سے بچہ مر جاتا ہے۔ اور جب زچہ کو چیچک یا خسرہ نکلتا ہے تو بچہ اُس سے کبھی نہیں بچتا۔ اس لئے جو زچہ کو چیچک یا خسرہ نکل آوے تو اُسکا حمل گر جانا گویا ایک تحقیق بات ہے۔
ع | اچھا پھر آگے بتاؤ۔ ؟
ص | (۲) زچہ کو چوٹ کے لگنے سے حمل گر سکتا ہے۔
ع | چوٹ کا لگنا کیسا۔ ؟
ص | چوٹ کا لگنا بھی سمجھہ میں نہیں آیا۔ جیسے پیٹ پر کوئی لات یا مکہ مار دے یا زچہ کے گر پڑنے سے پیٹ پر سخت چوٹ آجائے تو حمل گر پڑتا ہے۔ شریر بچونکے لات یا گھٹنا زچہ کے پیٹ پر لگنے سے بھی حمل کا گر جانا ممکن ہے۔

عورت اچھا اور کیا کیا سبب ہیں۔؟

صاحبہ اگر زچہ اچانک پاؤں پہسل کر پیٹ کے بل گر پڑے اور پیٹ پر زیادہ چوٹ آجائے تب بہی حمل کا گر جانا ممکن ہے۔

(۳) بدن کو زور سے کوئی دہکہ لگجائے اچانک سخت محنت کے کام کرنے سے اور فراغت کے وقت بہت دیر تک زور دینے سے بہت زور سے کہانسنے سے یا بے نہانا شا ہنسنے سے حمل کا گر جانا ممکن ہے۔

(۴) زیادہ غصہ یا خوشی یا رنج یا کوئی سخت رنج کی خبر اچانک سننے سے حمل کا گر جانا ممکن ہے۔

ع پہر تو حمل کے گر جانیکے بہت سے سبب ہیں۔؟

ص پورے دنوں میں بچے کا پیدا ہونا کیا تہوڑی سی قسمت کی بات ہے۔ بڑی خبرداری سے رہے تب پورے دنوں میں صحیح سلامت بچہ پیدا ہو سکتا ہے۔

ع اچھا اکثر ایسا دیکھنے میں آتا ہے کہ زچہ کا بار بار حمل گر جاتا ہے اسکا بہی کچھہ سبب ہے۔

ص سبب ایسا کچھہ نہیں انکو اس بات کی عادت سی پڑ جاتی ہے۔ جہاں تین مہینے کا حمل ہوا اور گرا اور حمل گر جانیکے بعد پہر مہینے بہر کے بعد حمل ہو جاتا ہے۔ اور وہی بات یعنے تیسرے مہینے پہر گر جاتا ہے۔ اسیطرح ہر دفعہ جاتا رہتا ہے پوری دنوں میں جننا انکے لئے دشوار ہو جاتا ہے۔

ع جو اس قسم کی عادت پڑ جائے تو اسکے دور کرنیکے لئے بہی کوئی ترکیب ہے۔؟

ص ترکیب ہے تو سہی پر ایک ہی ہے۔

ع وہ کیا ہے۔؟

ص جب دیکھو کہ کسی عورت کا متواتر دو دفعہ حمل گر چکا ہے تو پہر برس بہر تک جس سے اسکو حمل ہوا تہا اسکے پاس نہ جائے

ع حمل ہو ایسی تدبیر کیونکر آتے۔

ص یہ بہی نہیں سمجہی برس بہر تک خاوند کے پاس نہ جائے بس یہی تدبیر ہے۔

ع برس بہر تک خاوند کے پاس نہ جانا عورتیں رضامندی سے کب منظور کرتی ہیں۔

صاحبو جنکو بار بار حمل کے گر جانے کی تکلیف کا خیال ہوگا وہ سال بہر تک خاوند سے علیحدہ رہنا آپ ہی منظور کریگی

عطری اچھا پہر اس سے کیا فائدہ ہوتا ہے۔

ص فائدہ جو چاہتی ہو وہی ہوگا یعنے بار بار حمل کے گر جانیکی عادت جاتی رہیگی۔

ع یہ ترکیب تو خوب بتائی پر یہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ ایسی اکثر بہت ہیں جنکے حمل گر جاتے ہیں۔

ص پہر کے ہونے سے کیا ہوتا ہے جب تک کسی کو معلوم نہ ہو تو اس سے کیا فائدہ

ع بیشک جو ایسا ہو تو جو عورت سال کے سال حمل کے گر جانے سے تکلیف پاتی ہو اسکو ایک برس خاوند سے علیحدہ رہنا کیا مشکل ہے۔ اُسے یہ بات معلوم ہو تو وہ ایک کیا کئی برس خاوند سے علیحدہ رہ سکتی ہے۔ وہ یہ جانتی ہیں کہ اس بیماری کا کوئی علاج نہیں ساری عمر اسیطرح سے تکلیف بہوگتنی ہے۔ اور دیکہو کمبختی کی بات جتنی دفعہ حمل گر جاتا اتنی ہی دفعہ پہر حمل ہو جاتا ہے اور پہر بہی جو کچہہ دیر سے ہو تب بہی بات ادہر تو حمل گرا نہیں اور دوسرے مہینے پہر ہو گیا۔

ص یہ بہی تو عیب ہے جیسی تو کہتی ہوں جب دیکہو کہ دو سال سے برابر حمل گر جاتا ہے تو جانلو کہ اسکو حمل کے گر جانیکی عادت پڑ گئی پہر اس عادت کو دور کرنیکے واسطے کوشش کرنی چاہیے اور تدبیر بہی کچہہ مشکل نہیں۔

ع ہاں یہ تو سمجہہ گئی۔

ص اور ایک بات یاد رکہو میں تمکو پہلے ہی کہہ چکی ہوں کہ اکثر تین مہینے کے اندر ہی عورتوں کا حمل گرتا ہے اور جس عورت کو حمل کے گر جانیکا اندیشہ ہو اسکو چاہیے کہ چار مہینے سے پہلے خاوند کے پاس نجائے اگر جائیگی تو حمل کا گر جانا ممکن ہے خاوند کے پاس جانے سے پرہیز کرنے کے سوا تین مہینے تک اسکو ہر ایک بات سے احتیاط رکہنی چاہیے پورے تین مہینے کے بعد حمل گر جانیکا اندیشہ بہت کم ہو جاتا ہے یہ سب باتیں خصوصاً عورتوں کو یاد رکہنی چاہیے کیونکہ ان باتوں کی تکلیف مردوں کو بہگتنی نہیں پڑتی۔

ع مرد تو ہر ایک تکلیف کا شریک نہیں ہر بات میں کمبختی تو ہماری ہی ہے۔

| | |
|---|---|
| صاحبو | یہی تو کہتی ہوں کہ اپنے اپنے معاملونسے ہر ایک کو واقف ہونا چاہیے ۔ |
| عطاری | اچھا حمل کے گر جانیکی کچہہ علامتیں بھی ہوتی ہیں ۔ ؟ |
| ص | ہاں علامتیں کیوں نہیں ہیں ۔ جو علامتیں نہوں تو معلوم کیونکر ہو کہ حمل گرتا ہی ۔ |
| ع | ہاں ٹہیک ہی ۔ پہر وہ علامتیں بھی بتلا دو ۔ |
| ص | اچہا سنو ۔ اول تو زچہ کی طبیعت کچہہ ناساز سی ہو جاتی ہی ۔ بدن ٹوٹنے لگتا ہے زیادہ محنت کے بعد جیسے سستی ہو جاتی ہے ۔ اسی طرح بدن کمزور معلوم ہوتا ہے اور پشت درد کرتی ہی ۔ اسکے بعد تہوڑی دیر میں جسطرح پورے دنوں میں بچہ پیدا ہوتے وقت درد اٹھتا ہی بعینہ اسی طرح درد اٹھتا ہے پہر اندام نہانی میں خون دکہائی دیتا ہے اور پیٹ اور کمر اور رانوں وغیرہ میں بہت سخت درد ہوتا ہے ۔ درد ٹھہر ٹھہر کر اٹھتا ہے ۔ درجہ بدرجہ بڑہتا جاتا ہے اور جلدی جلدی اٹھنا شروع ہوتا ہے ۔ پہر تہوڑی دیر میں حمل گر جاتا ہے ۔ |
| ع | حمل کے گرتے وقت کوئی کوئی زچہ قے بہی کرتی ہے ۔ |
| ص | ہاں بہت عورتیں قے کرتی ہیں ۔ اور اسکے سوا نبض تیز اور بدن بھی اکثر گرم ہو جاتا ہی ۔ |
| ع | کیا حمل کے گر جانیکے وقت ساری عورتونکو ایک ہی سی علامتیں ہوتی ہیں یا علیحدہ علیحدہ ۔ |
| ص | ہاں علیحدہ علیحدہ تو ہوتی ہیں (۱) کسی کسی کو بالکل تکلیف نہیں ہوتی خون بہی نہیں جاتا اور جلدی زچہ راضی بہی ہو جاتی ہے لیکن جنکو حمل گرنیکی عادت پڑ گئی ہو ۔ انہیں کو تکلیف کم ہوتی ہے (۲) کسی کسی کے خون بہت جاتا ہی ۔ اسقدر خون جاتا ہی کہ زچہ مرنیکے قریب ہو جاتی ہے (۳) کسی کسی کو حمل کے گر جانیکی ساری علامتیں ہو کر پہر تہم جاتی ہیں اور اسکے بعد پورے دنوں میں ایک زندہ بچہ کے ساتہہ ایک چہوٹا سا مرا ہوا بچہ پیدا ہوتا ہے ۔ |
| ع | وہ کسطرح ۔ ؟ |
| ص | جو دو بچوں میں سے پیٹ میں ایک بچہ مر جائے تو اس مرے ہوئے بچے کے گر جانے کے لئے زچہ کے حمل کے گر جانیکی علامتیں ظاہر ہوتی ہیں ۔ اسکے بعد ساری علامتیں تھم |

صاحبہ | جاتی ہیں اور مرا ہوا بچہ پورے دنوں تک پیٹ میں ہی رہجاتا ہے۔ اور پھر بچہ پیدا ہونیکے وقت زندہ بچہ کے ساتھہ نکل آتا ہے۔

عطری | اچھا مرے ہوے بچیکے اتنے دن تک پیٹ میں رہنی سے زچہ کو کچھہ تکلیف نہیں ہوتی۔؟

ص | نہیں ایسی تکلیف کچھہ نہیں ہوتی۔ بلکہ زچہ کو معلوم بھی نہیں ہوتا۔ کہ اُسکے پیٹ میں مرا ہوا بچہ ہے

ع | اچھا جو پورے دنوں کے قریب حمل جاتا رہے تو کیا بہت خون آتا ہے۔؟

ص | نہیں تم یہ بات یاد رکھو کہ پورے دنوں کے جتنے قریب حمل گرتا ہے اُتنا ہی خون کم جاتا ہے اور جسقدر حمل کچا ہوتا ہے اُتنا ہی خون زیادہ جاتا ہے۔

ع | اچھا جو حمل کے گرنیکی علامتیں پہلے سے معلوم ہو جائیں تو اُسکے روکنے کی بھی کوئی تدبیر ہے۔

ص | تدبیر ہے تو سہی۔ پر جسکو حمل کے گر جانیکی عادت پڑگئی ہو اُسکا حمل روکنا مشکل ہے۔

ع | پھر بھی وہ ترکیب تو بتا دینی چاہئے۔

ص | اچھا سنو اول تو جانتے ہی یہ معلوم کرنا چاہئے کہ حمل کو روکنا ممکن ہے یا نہیں۔

ع | یہ کیونکر معلوم ہو۔

ص | یہ علامتوں سے معلوم ہو سکتا ہے۔ جسکو حمل کے گر جانیکی عادت پڑگئی ہو اُسکے حمل کے گرنیکی علامتیں ظاہر ہوتے ہی یہ جانلو کہ اسکا حمل نہیں رُکیگا اور جہاں دیکھو کہ زچہ کے خون بہت جاتا ہے اور درد جلدی جلدی اُٹھتا ہے تو جانلو کہ حمل نہیں رُکیگا۔ لیکن جہاں دیکھو کہ خون بہت کم جاتا ہے اور درد بھی ہلکا ہے۔ وہاں اگر جلدی تدبیر کیجائیگی تو حمل رُک جائیگا۔

ع | تدبیر کیا ہے۔؟

ص | حمل کے رُکنے کا اول علاج تو یہ ہے کہ زچہ کو بستر سے اُٹھنے نہ دے چپ چاپ صرف چٹائی پر ایک کروٹ پر لٹائے رکھے اور رفع حاجت اور پیشاب کیوقت بھی اُٹھکر نہ بیٹھے۔ اس مکان میں بالکل شور نہ ہونے پائے اور مکان اچھا سرد ہو اور جب حمل کے گر جانیکا اندیشہ دور ہو جائے اُسکے بعد بھی پانچ سات روز تک زچہ کو نہ اُٹھنے دے۔ اُسکے بعد تھوڑا تھوڑا چلنے پھرنے دے

صاحبہ غرض جب تک اُسکے بچہ پیدا نہو تب تک اُسکو بہت احتیاط سے رکھے۔

عطری اچھا چٹائی پر لٹانے سے کیا فائدہ۔؟

ص جب حمل کے گرجانیکا اندیشہ ہو تو نرم بستر پر لیٹنا اچھا نہیں ہے۔ خاصکر جبکہ خون جاری ہو۔

ع زچہ کو غذا کیا دیں۔؟

ص غذا ہلکی دے۔ جیسے ساگودانہ دودھ میں یا پانی میں پکا کر دے لیکن جو کھانا دے اُسکو پہلے ہی ٹھنڈا کر کے دے۔ گرم کھانا نہ دے۔ پانی خوب سرد پلائے اس سے بہت فائدہ ہے۔

ع اچھا درد آہستہ آہستہ اُٹھتا ہو اُسکا کیا علاج ہے اس درد کا رہنا تو اچھا نہیں۔

ص ہاں اگر درد باقی رہا تو حمل کے گرجانیکا اندیشہ کہاں دور ہوا۔

ع ہاں پھر وہی تو میں پوچھتی ہوں۔

ص زچہ کو تھوڑا سا افیونکا عرق پلا دینے سے وہ درد ہٹ جائیگا۔

ع افیونکا عرق کیسا ہوتا ہے۔؟

ص انگریزی دواخانوں میں یہ لاڈنم کے نام سے بکتی ہے یہ بہت فائدہ کی چیز ہے بلکہ ہمیشہ گھر میں رکھنا چاہیئے۔ لیکن اسکو احتیاط سے رکھے کہ کوئی نہ ہو ایسا نہو کہ کسی اُسکے پاس ... سکے جو نقصان پہنچا دے۔

ع یہ عرق کتنا دینا چاہیے ؟

ص ایک دفعہ میں پندرہ بوند دینا چاہیے۔

ع پانی میں ملا کر ؟

ص ہاں آدھی چھٹانک پانی میں پندرہ بوند اس عرق کے ڈالکر زچہ کو پلا دے اور جب تک درد بند نہو تھوڑی تھوڑی دیر بعد اسیطرح پلاتی جائے۔

ع اچھا کیا بازار کی افیون کے کھلانے سے فائدہ نہیں ہو سکتا۔

ص نہیں ہو کیوں نہیں سکتا پر بازار کی افیون میں اکثر ملاوٹ ہوتا ہے۔ اسلئے زیادہ مقدار کھلانی پڑتی ہے اور عرق سے فائدہ بھی زیادہ ہے۔ اسلئے عرق کا پلانا بہتر ہے۔

عطاری اچھا اب یہ بتاؤ کہ جو خون زیادہ جاتا ہو تو کیا کرے۔؟

صاحبو یہ ہمیں معلوم ہی ہے کہ جو خون زیادہ جاتا ہو تو حمل رک نہیں سکتا۔

ع ہاں یہ تو تم پہلے ہی کہہ چکی ہو۔

ص جو دیکھو کہ خون زیادہ جاتا ہو تو زچہ کو جھٹ پٹ ایک سخت بستر پر لٹاؤ اور سرد پانی میں کپڑا تر کرکے اسکی اندام نہانی میں اور اسکے گرداگرد رکھو۔

ع گیلا کپڑا اسی جگہ لگائے رکھے یا بار بار اٹھا اٹھا کر تر کرے۔

ص ہاں بار بار اٹھائے اور بھگو بھگو کر رکھتا جائے۔ برابر ایک جگہ رکھے رہنے سے کچھ فائدہ نہیں ہوگا۔ کپڑا اچھی طرح بھگو کر رکھدے تھوڑی دیر میں اسکو اٹھا کر پھر بھگو کر اسی جگہ رکھدے اسی طرح بار بار کرتا جائے۔

ع اچھا جو اس ترکیب سے خون نہ تھمے تو کیا کرے۔

ص پھر اندام نہانی میں جسطرح پہلے بتا چکی ہوں۔ اسیطرح کپڑے کی ڈاٹ لگاوے۔ کیونکہ ایسا نکرے تو زیادہ خون کے جانے سے زچہ کے مرجانیکا اندیشہ ہے۔

ع اچھا کپڑے کے ڈاٹ سے اندام نہانی کا مونہہ بند ہو جانے سے اگر خون رحم میں اکٹھا ہو جائے تو اسکا کیا علاج کرے۔ رحم میں جو زیادہ خون جمع ہو جائے تو زچہ مر ہی جاتی ہے۔

ص ہاں اسمیں کیا شک ہے۔

ع جبھی تو اسکا علاج پوچھتی ہوں۔

ص علاج اسکا یہ ہے کہ اول تو کپڑے کے ڈاٹ سے خون کو روکے پھر زچہ کے پاس بیٹھکر ہوشیاری سے دیکھتا رہے کہ اسکے رحم میں خون جمع ہوتا ہے یا نہیں۔؟

ع یہ معلوم کسطرح ہوگا۔

ص علامتوں سے معلوم ہو سکتا ہے۔ آنکھ مونہہ کا رنگ پیلا پڑجائے اور پیٹ میں بوجھ سا معلوم ہونے لگے نبض کمزور ہوتی جاتی ہے اور بدنکی طاقت کم ہوتی جاتی ہے اور زچہ

صاحبو | بے چین ہوکر تڑپتی ہے اور ایسی ہو جاتی ہے کہ گویا مرنیکے قریب ہے جب یہ علامتیں دکہائی دیں تو جانلو کہ رحم میں خون جمع ہو رہا ہے۔

عطری | اچہا جب یہ علامتیں دیکہے تو کیا کرے۔؟

صر | اندام نہانی سے ڈاٹ کہول لے پہر سرد پانی میں کپڑا بہگو کر جسطرح پہلے بتلایا ہے اُسیطرح اندام نہانی میں اور اُسکے گرداگرد رکہے۔ اصل بات یہ ہے کہ جب تک حمل باہر نہیں آتا تب تک خون نہیں تہم سکتا پر زیادہ خون کے جاری ہونے سے زچہ مر نہ جائے یا بہت کمزور نہ ہو جائے اسلیئے پانی وغیرہ رکہکر خونکو بند کرنیکی کوشش کرنی چاہیئے۔ اسکے بعد سوا تولہ برانڈی شراب آدہی چہٹانک سرد پانی میں ملاکر تہوڑی تہوڑی دیر میں دیتا جائے۔ اور جو زچہ بہت کمزور ہوگئی ہو تو بار بار پلادے اس سے خونکے نکلجانے کے سبب سے زچہ بہت کمزور نہیں ہوگی۔

ع | اچہا پہر جب حمل گر جائے تو زچہ کو کسطرح رکہنا چاہیئے۔؟

صر | زچہ کو بہت خبرداری سے رکہنا چاہیئے کیونکہ پورے دنونکی زچہ سے اسمیں زیادہ خوف ہے جسطرح پورے دنونکی زچہ کو رکہتے ہیں بعینہٖ اُسیطرح ایسی زچہ کو بہی رکہنا چاہیئے۔ بلکہ زیادہ احتیاط چاہیئے۔ دس پندرہ روز تک تو بالکل اُٹہکر چلنے پہرنے نہ دے۔ اندام نہانی سے تہوڑے دنوں تک جو تہوڑا تہوڑا خون جاری رہتا ہے۔ اُسکو بند نہ ہونے دے۔ اور ایسی تدبیر کرے جس سے قبض نہونے پائے۔

ع | حمل کے گرنیکے بارہ میں کچہہ اور کہنا چاہتی ہو۔؟

صر | زیادہ کچہہ کہنے کی ضرورت نہیں صرف ایک دو باتیں اور رہی ہیں۔

ع | اچہا پہر وہ بہی سنادو۔

صر | جس زچہ کو حمل کے گرجانیکی عادت پڑگئی ہو اُسکا علاج تو تمکو یاد ہی ہوگا۔

ع | ہاں وہ تو اپ بتا ہی چکی ہو۔

صر | جس زچہ کا ایک دفعہ حمل گر گیا ہو اُسکو جب پہر حمل ہو اور وہی وقت قریب ہو جبکہ پہلی دفعہ

مساۃ جو حمل گرا ہو تو اُسکو خوب ہشیار رہنا چاہئے ۔ بالکل چلنا پہرنا نہ چاہئے ۔ چپ چاپ لیٹی رہے جب تک وہ وقت گذر نہ جائے اسی طرح رہے ۔ چپ چاپ لیٹے رہنا اور چلنا پہرنا موقوف کر دینا اس بیماری کا سب سے اچھا علاج ہے ہر ایک زچہ کو یہ بات خوب یاد رہے ۔ اور جب تک زچہ کو بچہ ہلتا ہوا معلوم نہو اُتنے دن تک ہرگز خاوند کے پاس نجائے یہ بہی خوب یاد رہے جب معلوم ہو جائے کہ حمل ہے تو اُسی وقت سے خاوند کے پاس جانا بند کر دے ۔ البتہ چار مہینے کے بعد خاوند کے پاس جانے میں ایسا اندیشہ نہیں یہ بات بہی خوب یاد رہے ۔ جو زچہ کو کسی قسم کی بیماری ہو تو اُسکا پہلے علاج کرنا چاہئے ورنہ حمل کو رکہنا مشکل ہے اور جو زچہ کمزور ہو تو اُسکے بدن میں طاقت پہنچانیکی تدبیر کرنی چاہئے ۔

عطری کمزوری کسطرح دور ہو ۔ ؟

ص طاقت دینے والی دواؤنکے کہانے سے اور طاقتور غذا کے کہانے سے ۔

ع طاقتور غذا کیا ہیں ۔

ص یہی دودھ شوروا ۔ اور کوئی اچھی چیز جو جلدی ہضم ہو جائے اور طاقت بہی دے ۔ ایک بات اور باقی ہے ۔ جنکو حمل کے گرجانیکی عادت پڑ جاتی ہے ۔ انکو ہر روز صبح کو سرد پانی سے نہانے کی عادت ڈالنی اچہی ہے ۔ پر یہ خیال رہے کہ اچانک بدن پر ٹھنڈا پانی نہ ڈالے اس سے معمولی حاملہ کو بہی نقصان ہو سکتا ہے ۔

# دسوان باب

## جس زچہ کے بچے ہو ہو کر مر جاتے ہوں اُسکا بیان ۔

س یہ جو کسی زچہ کے بچے ہو ہو کر مر جاتے ہیں اُسکا بہی کوئی علاج ہے ۔

مہر علاج نہیں کون کہتا ہے ۔ جو علاج کرو تو اُسکا بہی علاج ہو سکتا ہے ۔

عطری کیوں جی کیا علاج ہے۔؟

صاحبو سنو۔ جیسا کہ بار بار کے حمل گرجانیکی عادت ہو جاتی ہے۔ اسیطرح سے بہت سی زچونکی یہ بھی عادت ہو جاتی ہے کہ بچے ہو ہو کر مرجاتے ہیں۔ ایسی زچونکے بچونکا بچنا بہت مشکل ہے۔

ع یہی تو پوچھتی ہوں۔ یہ تو ہم بھی جانتے ہیں کہ ایسی زچونکے بچے نہیں جیتے۔

ص اسکا علاج ایک ہی ہے۔ جس زچہ کو دیکھو کہ متواتر دو بچے پیدا ہوکر قریب قریب ایک ہی وقت پر مرگئے تو جانلو کہ وہ عیب اسمیں پیدا ہو گیا جب ایسا دیکھکر بھی علاج نکرو تو وہ نقص پک جاتا ہے۔ پھر اُسکا علاج کرنا مشکل ہو جاتا ہے۔ پھر ہر سال ایک بچہ پیدا ہوتا ہے اور مرجاتا ہے۔ اِدہر حمل ٹھہرا اُدہر دوسرا بچہ مرگیا۔ ایسی زچاؤنکی یہہ علامت ہے۔ پر میں تمسے ایک بات پوچھتی ہوں کہ ایسی عورتیں کیوں اولاد کی تمنا کرتی ہیں۔

ع کیوں۔؟

ص جب جانتی ہیں کہ جہاں بچہ پیدا ہوا اور اُدہر بچے کے پیدا ہونے سے کیا فایدہ۔ یہ بھی خیال کرنا چاہئے کہ بچیکے زندہ رہنے کی تو کوئی تدبیر کی ہی نہیں۔ پھر بار بار حمل کے رہنے سے کیا فایدہ اور ایسا کرنا بہت گناہ ہے۔ باپ ماں ہر دو کے ذمے عذاب ہے۔

ع تمہاری باتیں سنکر میری آنکھیں کھل گئیں یہ بات تو ٹھیک ہے پر تم جو کہتی ہو کہ عورتیں اسکا علاج نہیں کرتیں یہ بات تو نہیں ہے۔ عورتیں بچاری تو اسکے واسطے ہر قسم کے جادو تعویز دوا دارو جو کچھ انکو کوئی بتا دیتا ہے وہی کرتی ہیں اپنی طرف سے تو کچھہ کسر نہیں چھوڑتی۔

ص ایسی بے فایدہ باتوں سے کیا ہوتا ہے دوسرونکی برائی کرکے اپنا فایدہ کرنیکی کوشش کرتی ہیں۔ بس صرف یہی بات ہے نا۔؟

ع ہاں ہے تو ایسا ہی۔

ص دوسرونکی بدی کرنے سے کبھی اپنا فایدہ ہو سکتا ہے۔ آخر دنیا بھی تو کسی کے سہارے ٹھہری ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ مارنے والے سے رکھنے والا بڑا ہے لعنت ہے ایسی عقل پر

صاحبہ: جوکسی نے کہدیا وہی کرلیا - چاہے اچھا ہو چاہے برا جو کوئی کہدے کہ فلانی عورت کا بچہ کسیطرح مار سکو تو تمہارا بچہ جی سکتا ہے تو بس اسکام کو بھی تیار ہو جاتی ہے - کیا یہی کرنا چاہئے ایسا تو حیوان بھی نہیں کرتے ہیں - جو دوسرونکی برائی کرکے اپنا فائدہ کرتے ہیں وہ کیا ہمیشہ کو پہلکتا ہی ہرگز نہیں پہر بتاؤ ایسے کام سے کیا فائدہ - دنیا اور عاقبت دونو خراب کرنی ہیں -

عطری: ہاں اسمیں کیا شک ہے -

ص: بہت سی ایسی عورتونکو دیکھا کہ جادو کرکے راستوں اور چورا ہو نپر رکہدیتے ہیں تاکہ اگر کوئی اُسکے اوپر سے چلی جاسے تو اُسکو اپنی بیماری لگجاسے اور میرا فائدہ ہو - کوئی پہلی دفعہ کی زچہ کے بچیکے بال کاٹ لیتی ہے کوئی کپڑا پھاڑ لیتی ہے - غرض ایسی باتوں سی اپنا فائدہ ہو یا نہو دوسرونکے نقصان کی تو کوشش کرتی ہیں -

ع: ہاں اسمیں کیا شک ہے -

ص: بس پہر دیکھ لو اسمیں کتنا گناہ ہے - جو تحقیق معلوم ہو کہ دوسرونکی بدی سی اپنا فائدہ ہوگا تب بھی ایسا کام نہیں کرنا چاہئے - اسکے سوا دوسرونکی برائی کرنے سی خدا اُسکی کبھی بھلائی نہیں کرتا - یہ خوب یاد رہے -

ع: اچھا پہر اسکا علاج بتادو -

ص: میں پہلے ہی کہہ چکی ہوں کہ اسکا صرف ایک ہی علاج ہے - جو عورت ایک یا ڈیڑھ برس خاوند سی علیحدہ رہے تو یہ نقص جاتا رہتا ہے -

ع: بعض زچہ کا حمل گرجاتا ہو اُسکا بھی تو علاج یہی ہے -

ص: ہاں یہہ تو بتا چکی ہوں اور بات بھی تو ایک ہی ہے - ایک یا ڈیڑہ برس تک خاوند سی بالکل علیحدہ رہے پہر اُسکے بعد جو حمل رہیگا وہ بچہ زندہ رہیگا - اور زچہ کا وہ عیب جاتا رہیگا جب ایسی تدبیر کے ہوتے بھی ماں باپ بیوقوفی کریں اور اس کا خیال نکریں تو بڑے افسوس کی بات ہے -

عطری | بس اب زیادہ کہنے کی ضرورت نہیں۔ جو زچاؤنکو یہ معلوم ہو کہ اس کا سہل علاج ہے تو ایسی تکلیفیں کیوں اُٹھاویں۔

صاحب | اب تو معلوم ہو جائیگی۔

ع | ہاں اب ایسی نادانی ہرگز نہوگی۔ جہانتک ممکن ہو سب کو یہ بات بتادینی چاہئے۔




# گیارہواں باب

## عورتونکے گوئیکا درد۔

ع | گوئیکے درد کا بھی کوئی علاج ہے۔ اس سے زچہ کو بڑی تکلیف ہوتی ہے بچہ پیدا ہونیکی جو تکلیف ہے اُسکی تکلیف اس سے زیادہ ہے زچہ درد کی ماری بیتاب ہو جاتی ہے اور اُسکو ایسا معلوم ہوتا ہے گویا ایک بچہ اور پیدا ہوگا۔

ص | اسکا بھی علاج ہے پر اس درد سے تو فایدہ ہی ہے کچھ نقصان کی بات نہیں کیونکہ اسمیں خون جاری ہونیکا خوف نہیں رہتا۔ اور اُسکے سوا رحم میں جو خون کی آلایش وغیرہ رہجاتی ہے وہ بھی نکل جاتی ہے اُس آلایش کے نکالنے کے لئے رحم سکڑتا ہے رحم کے سکڑنیکو ہی گوئیکا درد کہتے ہیں اور اسیطرح رحم چھوٹا ہو کر اپنی اصلی مقدار پر آجاتا ہے۔

ع | پھر تو اس سے بہت فایدہ ہے۔ اول دفعہ کی زچہ کو تو گوئے کے درد سے تکلیف بہت نہیں ہوتی ہوگی

ص | ہاں بس یہ بات یاد رکھو کہ جتنی دفعہ بچہ پیدا ہو گوئیکا درد اتنی ہی زیادہ تکلیف دیتا ہے۔

ع | بچہ پیدا ہونیکے کتنی دیر بعد گوئیکا درد شروع ہوتا ہے۔

ص | یہ کیا تمہیں معلوم نہیں۔

ع | میں کیا جانوں میرے تو ایک ہی ہوا ہے اور گلابو کے بھی یہ پہلا ہی بیٹا ہے۔

ص | ہاں یہ بات مجھے یاد نہیں تھی۔ بچہ پیدا ہونیکے بعد گھڑی پہر پیچھے گوئیکا درد شروع ہو جاتا ہے

| | |
|---|---|
| صاحبہ | پہر وہ درد کسی کے ایک دن کسی کے ڈیڑھ دن کسی کو دیر تک رہتا ہے۔ |
| عطری | اگر زچہ کو اس سے زیادہ ہی تکلیف ہو تو کیا اُسکا بہی کوئی علاج نہیں کرنا چاہیے۔؟ |
| ص | ہاں علاج کیوں نکرے۔ زیادتی تو کسی بات کی اچھی نہیں۔ جو زیادہ تکلیف ہو تو ۱۵ بوند افیونکا عرق چہٹانک بہر ٹھنڈے پانی میں ملاکر زچہ کو پلاوے۔ |
| ع | کیا افیونکے عرق سے فائدہ ہو جاتا ہے۔ |
| ص | ہاں بیشک پیتے کے ساتہہ ہی ٹھنڈک پڑجائیگی۔ |
| ع | بہلا افیونکے عرق میں اتنا وصف ہے پہر تو یہ دوا ہمیشہ گہر میں رکہنی چاہیے۔ |
| ص | صرف یہ دوا نہیں۔ آرگٹ آف رائے اور برانڈی شراب بہی گہر میں موجود رکہنی چاہیئے جب بچہ پیدا ہونے کے دن قریب ہوں تو یہ چیزیں گہر میں منگا رکہنی چاہیے اسمیں سے برانڈی کی قیمت ذرا زیادہ ہے باقی دو تو چیزیں تو چار ہی آنکی کافی ہیں۔ |

# بارہواں باب

## زچہ خانہ میں بچہکے ہاتہہ پاؤں کا دیکہنا۔

| | |
|---|---|
| ع | یہ جو بچونکے زیادہ انگلیاں اور بدن پر کسیجگہ بڑے بڑے مسّے سے ہوتے ہیں انکو اگر پہلے ہوتے ہی کاٹ ڈالیں تو اچہا نہیں ہو سکتا۔ |
| ص | ہو کیوں نہیں سکتا۔ اور کاٹ ہی تو دیا کرتے ہیں۔ جب بچہ کے نال کاٹ چکیں اور زچہ کو تہوڑا سا آرام ہو جائے تو بچہ کے ہاتہہ پاؤں۔ آنکہہ۔ کان۔ ناک۔ مونہہ۔ ہونٹ۔ مقعد وغیرہ اچہی طرح دیکہہ لے جو ہاتہہ پاؤں میں کوئی انگلی زیادہ ہو تو اُسکو اُسیوقت کاٹ ڈالے۔ |
| ع | کس چیز سے کاٹے۔؟ |
| ص | تیز چاقو سے۔ |

عطری: جو خون زیادہ نکلے تو کیا کرے ؟

صاحبہ: خون زیادہ نہیں جائیگا۔ اور ذرا سے کاٹکر ذرا سا باریک کپڑا پانی میں بھگو کر اسجگہ باندہدے پھر خون بھی نہیں جائیگا۔ اور زیادہ درد اور ورم بھی نہونے پائیگا۔ جو کوئی بڑا مستہ ہو تو اسکو بھی اسیطرح کاٹدے چھوٹے مستہ کے کاٹنے کی کچھہ ضرورت نہیں۔

ع: کیا مقعد کو بھی دیکھنا چاہئے۔ ؟

ص: ہاں بیشک کسی کسی بچہ کی مقعد میں سوراخ نہیں ہوتا۔

ع: بھلا اگر ایسا ہو تو کیا کرے۔

ص: اگر کوئی ڈاکٹر نزدیک ہو تو اسکو فوراً دکھادے۔ نہ بچہ دست کے نہ آنے کے سبب سے مرجائیگا بعضے بچے کے پیشاب کی جگہ سوراخ بند ہوتا ہے۔ اسکا بھی علاج ڈاکٹر سے کرانا چاہئے۔ غرض یہہ سب باتیں ڈاکٹر کے علاج کرنیکی ہیں۔ دایہ کا صرف اتنا ہی کام ہے کہ یہ سب عیب دیکھکر بتادے۔

ع: ہاں بیشک جراحی کا کام تو ڈاکٹروں سے ہی ہوتا ہے۔

ص: ایک بات تمہیں اور بتانی رہگئی جب بچہ پیدا ہونیمیں سات آٹھ دن رہگئے ہوں تو زچہ کو کسٹرائل کا ایک جلاب دیدے۔

ع: اسوقت جلاب دینے سے کیا فائدہ۔ ؟

ص: فائدہ یہہ ہے کہ اگر بچہ پیدا ہونے سے پہلے کھلکر دست آجاوے تو جننے وقت کچھہ تکلیف نہیں ہوتی اکثر ایسا دیکھا جاتا ہے کہ جلاب کے کہلتے ہی درد شروع ہو جاتا ہے پھر جننے میں کچھہ تکلیف نہیں ہوتی۔ بچہ پیدا ہونے سے پہلے جلاب کے دینے سے بڑا فائدہ ہے اور پورے دنوں میں جلاب دینے سے کسیطرح کا اندیشہ نہیں ہے۔ غرض اگر یہہ چاہو کہ زچہ کو جننے میں تکلیف نہو تو جننے کے دن جب قریب ہوں تو زچہ کو جلاب دیدے۔ بس اب میں جاتی ہوں سلام ؟



# اطلاع ضروری

چونکہ کتاب ہذا حسب
منشاء ایکٹ ۲۰ بابت سنہ ۱۸۴۷ء گورنمنٹ میں
رجسٹری ہو چکی ہے۔ لہٰذا جمیع صاحبان اہل
مطبع و تاجران کی خدمت میں گذارش ہے کہ بغیر اجازت
مولّف قصد چھاپنے یا چھپوانے کتاب ہذا کا نکریں بعوض نفع
کے نقصان نہ اوٹھاویں جس قدر جلدیں مطلوب ہوں معرفت لالہ کرپا رام
صاحب کلارک محکمہ صاحب ڈپٹی کمشنر بہادر لودیانہ طلب فرماویں
جس کتاب پر مہر مولّف و دستخط لالہ کرپا رام نہو وہ مال مسروقہ ہے۔

الراقم

کبیراج ابناش چندر بسواس ہیڈ کلارک محکمہ صاحب
ڈپٹی کمشنر بہادر ضلع لودیانہ مولّف کتاب

